رجسٹرڈ نمبر اے ۲۲۴

# علیگڈھ منتھلی

| | | |
|---|---|---|
| نمبر ۱۲<br>جلد ۱۲ | بابت ماہ دسمبر سنہ ۱۹۱۴ء | قیمت سالانہ [illegible] معہ محصول ڈاک<br>قیمت فی رسالہ [illegible] |

مقام اشاعت مدرسۃ العلوم علیگڈھ

## فہرست مضامین حصہ اردو



پبلشر مسٹر ڈی۔ آکالوف۔ ایم۔ اے۔ پروفیسر مدرسۃ العلوم علیگڈھ

اسسٹنٹ اڈیٹر قاضی جلال الدین صاحب لکچرر مدرسۃ العلوم علیگڈھ

باہتمام بابو شمبھو ناتھ صاحب [illegible]

در اسٹینڈرڈ پریس الہ آباد طبع شد

## شرح چھپائی اشتہارات حصّہ اُردو

| | | |
|---|---|---|
| ایک صفحہ | واسطے ایک سال کے | ۲۴ روپیہ |
| " | واسطے نصف سال کے | ۱۲ روپیہ |
| " | واسطے تین ماہ کے | ۷ روپیہ |
| " | واسطے ایک ماہ کے | ۲ روپیہ ۸ آنہ |

1952

نصف صفحہ کے لئے مذکورہ بالا شرح کا نصف لیا جاوے گا اور نصف صفحہ سے کم ہونے کی صورت مین بھی نصف صفحہ کی اُجرت لیجائیگی

اُجرت ہمیشہ پیشگی وصول ہوگی۔

ڈی آکٹر لونی۔ ایم۔ اے۔ مینیجر

علیگڈھ منتھلی مدرستہ العلوم علیگڈھ

# علیگڑھ منتھلی

| | | |
|---|---|---|
| نمبر ۱۲<br>جلد ۱۲ | بابت ماہ دسمبر ۱۹۱۴ء | قیمت سالانہ للعہ معہ محصول ڈاک<br>قیمت فی رسالہ ۱۲؎ |


## جزیرہ نمائے سینا و جبل موسیٰ

خدا کی قدرت ہے کہ ایک طرف مصر اور دوسری طرف شام کا ملک ایسے اہم قطعات عالم ہیں کہ جنہیں زمانہ قدیم سے طبعی۔ جغرافی تاریخی۔ ملکی۔ مذہبی اور قومی تغیر و تبدل اعلیٰ پیمانہ پر ہوتا رہا ہے اور مختصراً یہ کہا جا سکتا ہے کہ دنیا کی ترقی کا اگر کوئی گہوارہ ہے تو وہ انھیں دو اقطاع مقدس میں ملتا ہے۔

الہامات ربانی اور حضرت جبرئیل کا مہبط ہے تو یہی شام ہے جو سوائے حضرت خاتم المرسلین پیغمبر آخر الزمان علیہ الصلوٰۃ والسلام کے تمام انبیائے کرام کا مولد اور آرامگاہ ہے خدائے تعالیٰ نے جب اپنا جلوہ دکھلانا چاہا تو ایک ایسے قطعہ کو پسند فرمایا جو مصر اور شام کے درمیان واقع ہے اسی کا نام جزیرہ نمائے

سینا ہے۔ اسکے شمال مین بحر روم موجزن ہے
اور جنوب مین بحر قلزم۔ مشرق مین خلیج عقبہ
اور اسقدر خشکی کا حصہ واقع ہے جو عقبہ اور العریش
کے درمیان ہے۔ مغرب مین خلیج سوئز اور نہر
سوئز بحرین (قلزم و روم) کو ملا رہی ہین جزیرہ
نما کے دکن کے وسط مین **جبل موسیٰ** ہے جسکو
**کوہ طور** بھی کہتے ہین۔

طور ایک قصبہ کا نام ہے جو جبل موسیٰ سے
دور جنوب و مغرب کی سمت ساحل خلیج سوئز پر
واقع ہے۔ یہہ جزیرہ نما الیسا لق و دق ہو کا میدان
ہے کہ جسمین صدیان گذرنے پر بھی کوئی تغیر و
تبدل ظہور پذیر نہین ہوتا۔ سال بھر کے کسی
کسی مہینہ مین ایسا ہوتا ہے کہ ہلکی سبزی کی
ایک تہ بعض بعض جگہہ سطح زمین پر پیدا ہو جاتی ہے اور
کہین کہین پست قد کھجور اور کیکر کے جھاندے نظر
پڑتے ہین۔ دس پانچ کھاری پانی کے کنوئین بھی
ہین جہان خانہ بدوش بدو اپنے مویشی او گلون کو لیکر
جا پڑتے ہین۔ پہاڑ بکثرت ہین لیکن منڈے اور خشک اور
اُنکے وسط مین جو وادیان ہین وہ بجائے سرسبز ہونے کے
اور نظر فریب جھاڑیون کے خشک ریت کنکر پتھر
اور وحشت خیز تودون سے پر ہین۔ اسلئے بنی اسرائیل
براہ راست **مصر** سے **شام** نہ جاسکے اور ویرانون مین
ٹکراتے رہے آخر کار جنوبی کنارہ کی راہ سے راستہ پایا
یہہ راستہ سوئز سے شروع ہوتا ہے چنانچہ چند گھنٹون
کی مسافت کے بعد مقام **عیون موسیٰ** آجاتا ہے۔
یہہ وہی جگہہ خیال کیجاتی ہے جسکا ذکر قرآن پاک



(THE WELLS OF MOSES. (عیون موسیٰ))

کی اثنتا عشرۃ عینا والی آیت مین آتا ہے۔

یہان چند کنوئین مختلف جسامت کے موجود ہین جنمین سے بعض اتھلے اور بعض نہایت گہرے پختہ بنے ہوے ہین۔ اکثر کا پانی نہایت تلخ اور چند کا پی سکنے کے قابل ہے۔ جابجا تالاب بھی ہین جنکی سطح آبی پودون سے ڈھکی رہتی ہے۔

عیون موسیٰ سے وادی **غرندیل** تک پچاس میل کا راستہ ایک ہموار پتھریلے میدان مین ہوکر گزرتا ہے۔ بعض اوقات اسجانب نہایت شدت سے بارش ہوتی ہے تب جابجا کنکریلی زمین مین چھوٹے بڑے تالاب نمودار ہوکر خوشبودار جھاڑیون کو اُگنے کا موقع دیتے ہین جو آفتاب کی تیز شعاعون کے پڑتے ہی جھلس کر خاک ہوجاتی ہین۔ وادی **غرندیل** کا دہانہ تین گز سے زیادہ وسیع نہین ہے۔ اس وادی کی اندرونی دیوارین سفید سیدھی ناہموار چٹانون سے بنی ہین جنمین سے ایک جگہ چشمہ کی صورت مین پانی جھرتا ہے جس سے ریگستانی خوشنما پودھے پیدا ہوجاتے ہین۔ اور چشمہ کے دونون کنارون پر جڑیلی گھانس دور دور پانی مین پھیلکر آب روان کا خوب لطف اُٹھاتی ہے آگے چلکر روئیدگی کی شان بالکل بدلجاتی ہے جنگلی کھجور بھی نہایت پست قد دیکھی جاتی ہے۔ اور جھاڑیون مین رتم یا جنگلی جھاڑون کا پیڑ نشوونما اور خوبصورتی دونون مین غنیمت ہے۔

### جزیرہ نما کی طبعی تقسیم

جزیرہ نمائے سینا جو ہمیشہ جنوبی ہند کی ہمشکل ہے طبعی طور پر دو حصون مین منقسم ہے شمالی حصہ ایک مرتفع میدان ہے جو بادیۃ التیہ کے نام سے مشہور ہے۔ یہ وہ صحرا ہے جہان بنی اسرائیل چالیس سال چکر مین رہے تھے۔ ساخت اسکی چونہ کے پتھر سے ہے۔ جنوبی حد اس مرتفع حدبہ کی ایک سلسلۂ کوہ سے محدود ہے جسکا نام جبل التیہ ہے اسکے جنوب مین سنگلاخ زمین اور کوہستانی ہربونگ شروع ہوتا ہے ہربونگ اسلئے کہا گیا کہ ہر قسم کی بےترتیبی کے ساتھ پہاڑون کے سلسلے۔ چٹانین اور چوٹیان نہایت وحشت انگیز طریقہ سے ملے جلے واقع ہین جنمین سے بعض نو ہزار فیٹ تک بلند ہین۔ موسم سرما مین انپر برف جم جاتا ہے۔ سواے برف کے

اور موسمون مین پہاڑ بالکل خشک اور برہنہ رہتے ہین چنانچہ صفحہ آئندہ پر جبل سربل کی تصویر دیجاتی ہے جو جبل موسیٰ سے ۲۰ میل پر جانب غرب واقع ہے

### طوفانِ برق وباران

ان پہاڑون مین ایسے ہولناک قسم کے طوفان اُٹھتے ہین جنکا بیان نہین ہوسکتا۔ بجلی ایک بلندی سے تڑپ کر دوسری چوٹی پر پہونچتی اور ایک گھاٹی سے کوند کر دوسری وادی مین لپک جاتی ہے ساتھ ہی دل شگاف کڑک گھاٹیون مین گونجتی ہوئی ہر مرتبہ زبانِ حال سے یون کہتی ہے کہ اب کوئی دم مین زمین دہل کر ٹکڑے ہوا چاہتی ہے، اسکے بعد موسلا دھار بارش ہوتی ہے اور آناً فاناً تمام وادیان طوفانِ نوح کا نقشہ باندھ دیتی ہین لیکن بارش بیکار جاتی ہے۔ خدا نے اپنی قدرت دکھلانے کے لئے یہ زمین ایسا نمونہ بنایا ہے کہ بارش ہو اور تنا نہ اُگ سکے۔ البتہ جھاڑو کے جھنڈ۔ خارمغیلان۔ بید۔ نخل صحرائی اور کوئی کوئی صنوبر اُگ آتے ہین اور چند اقسام کی خوشبودار گھاسین پیدا ہوکر اونٹون مویشیون اور بھیڑ بکریون کے لئے سامانِ خوراک بہم پہونچاتی ہین۔ آدمی کا گزر اور بود و باش ممکن نہین کیونکہ پانی جہان کہین ہے بھی تو وہ بالکل کھاری اور تلخ ہوتا ہے اسلئے بجز صحرائی بدوون کے چراگاہون کے کہین آبادی کا نشان نہین ملتا۔

### وادی مکتب

آگے بڑھکر وادی مُکتَّب ہے۔ وجہ تسمیہ اسکی یہ ہے کہ اس وادی مین جا بجا قدیم زمانہ کے کتبے اور تحریرات چٹانون اور کوہستانی دیوارون اور قدرتی ستونون پر کندہ ہین خیال کیا جاتا ہے کہ بنی اسرائیل نے اپنے راستہ کو کتبون سے یادگار بنایا تھا لیکن تحریرات اب مٹ چکی ہین۔ تاہم اسقدر صاف معلوم ہوتا ہے کہ تحریرات زبانِ یونانی۔ لاطینی اور عبرانی مین کندہ کیگئی ہین جا بجا نقشا دیر بھی تراشی گئی ہین جنمین پرند۔ اونٹ گدھے گھوڑے وغیرہ بنائے گئے ہین۔

### وادی فیران

مُکتَّب کے بعد ہم جزیرہ نما کی سرسبز زمین یا وادی مین داخل ہوتے ہین جسکا نام وادی فیران ہے۔ اسکے مدخل پر چند شہرون کے ویرانون کے نشانات موجود ہین اور مشہور سیّاح




مسٹر لارڈ نے جو یہان کی قبرون کے پتھر اُٹھا کر دیکھے تو گھٹنون کی ہڈیان چھاتی سے ملی پائین یہی حال تمام قبرون کا نواح **سینا** مین پایا جاتا ہے

اس وادی مین پست قامت کھجور اور مغیلان اور تمرسک کی کثرت نظر کو تر و تازہ کرتی ہے - چند اقسام کے پرند اُچھلتے کودتے اور پھدکتے ہوے کیسے خوشنما معلوم ہوتے ہین اور مکھیون اور کیڑون کی بھنبھناہٹ زغنون سے بھی کانون کو بھلی لگتی ہے - یہان بدون کے چند گانون بھی ہین جنکے حبشی غلام زراعت اور کھجورون کی نگہداشت مین مصروف رہتے ہین - یہ نخلستان اس نواح مین نمونہ جنت سمجھنا چاہیے کیونکہ علاوہ کھجورون کے وہان کھیرا - ککڑی - کدو - انار شیرین کنول کے پھول - اور قسم قسم کا غلہ - نیشکر اور تمبا کو پیدا ہوتا رہتا ہے -







## جبل سربل

آگے بڑھکر جبل سربل جو اس سرزمین کا عظیم الشان اور بزرگ ترین سلسلہ ہے نظر آنے لگتا ہے جسکی بے شمار عمودی چوٹیان جو پانچ حصون مین تقسیم کیجا سکتی ہین گرینائٹ پتھر کے ستونون کے مثل باہم پیوستہ دکھلائی دیتی ہین۔ کوہستان مین داخل ہوکر ایک عجیب منظر پیش نظر ہوتا ہے یعنی سیاح اپنے گرداگرد حد نظر تک بلند اور دہشت انگیز چٹانین بادلون کو چھیدکر آسمان سے ملی ہوئی دیکھتا ہے۔ اسکے دامن مین دور دور زمین نے گویا سبزہ زار کو اُگل دیا ہے کھجورون کے کنج اور سبز جھاڑیون کے جھنڈون مین گل انار کے آتشین خوشے شجر اخضر مین نار کا سمان باندھتے ہین۔ انھین جھاندون مین سے ایک شفاف چشمہ درختون کی جڑون سے لپٹا ہوا جھاڑیون مین غائب ہوجاتا ہے لیکن ہزار ناز و انداز سے پیچ و خم کھاتا ہوا اور دو طرفہ خرما اور انار

کے درختون کی پا بوسی کرتا ہوا ہلکی ہلکی چٹپاؤن کے
زیر و بم کے ساتھ ایک گلگشت مین نمودار ہوتا
ہے جہان اشتیاق ملاقات مین گل سوسن
کنارون سے سطح آب پر جھکے پڑتے ہین اور
آب روان مین تر زبان ہوکر اپنے مالک کی
یاد مین جھومنے لگتے ہین رفتہ رفتہ یہ چشمہ حیات
تھوڑی بلندی سے آبشار کا لطف پیدا
کرنے کے لیئے نیچے گرتا ہے اور کچھ دور چلکر
حدود ریگستان مین قدم رکھنے نہین پاتا کہ یک
لخت اسطرح تشنہ لب ریت مین خشک ہوجاتا
ہے جیسے جاذب کاغذ مین سیاہی۔

## جبل موسی

بعض لوگون نے جبل سرابل کی عظمت کو
دیکھکر اسی کو جبل موسی کہا ہے لیکن درحقیقت
وہ اس سے آگے جنوب دمشرق کی جانب واقع
ہے۔ اسکے دامن مین یہودیون کے معبد بنے
ہوے ہین اور انکے گرداگرد باغات نے مقامی
فضا کو دوبالا کردیا ہے۔ یہان کے رُہبان
عرب ملازمون کی مدد سے باغبانی اور زراعت
کرتے رہتے ہین ایک مدت تک معبد کو پہاڑی
قلعہ مین محفوظ رکھا جاتا تھا کیونکہ بدوی اقوام
کا خطرہ رہتا تھا۔ اسوقت زائرین کو بدقت تمام
ایک چھوٹے سے تخت پر بٹھلاکر رسیونکی مدد سے
بالاے دیوار کھینچتے تھے اور بدشواری اندرون
معبد مین داخلہ میسر ہوتا تھا۔ اب چند سال سے
چونکہ بدوون سے موافقت ہوگئی اور زائرین
کی تعداد بھی بڑھ گئی ہے اسلیئے ایک دروازہ
دیوار توڑکر بنا لیا گیا ہے پھر بھی نہایت مضبوط
آہنی کواڑ حفاظت کے لیئے بند رہتے ہین۔

## منّ یا ترنجبین

منّ یا ترنجبین جسکا ذکر (منّ سلوی)
قرآن شریف مین آیا ہے یہان کی خاص تجارتی
چیز ہے اور یہی بڑا ذریعہ معبد اور راہب خانہ
کی آمدنی کا ہے۔ اسوقت تک یہہ رواج چلا
آتا ہے کہ ترنجبین طلوع شمس سے پیشتر جمع
کرلیجاتی ہے کیونکہ بعد کو یا تو سخت ہوتی یا شبنم
کی طرح غائب ہوجاتی ہے ریگستان کے دہرین
کا خیال ہے کہ حضرت موسیٰؑ کے وقت مین اسکی
پیداوار بڑھ گئی تھی اور اسی کو معجزہ کہتے ہین
لیکن بہت سے عیسائی عالم ابتک اس امر پر
متفق الراے ہین کہ افزایش نہین بلکہ ترنجبین
کی پیدایش ہی معجزہ سے ہوئی تھی۔

یہ جبل موسیٰ جہان خداے پاک نے موسیٰ کو اپنا جلوہ دکھلایا تھا معبد سے دو ہزار فیٹ او سطح سمندر سے ۵۷۳۷ فیٹ بلند ہے چوٹی تک دو سڑکین بنی ہوئی ہین - ایک قدیم بٹیا ہے جو نزدیکی راہ ہے لیکن دشوار گزار دوسری خدیو عباس پاشا نے تعمیر کرا لی ہے اور وہ اس قابل ہے کہ اونٹ اوس پر چل سکتے ہین اس پہاڑ کی چوٹی پر ایک چٹان مین گہرا نشان ہے جسکی نسبت بقول ایک انگریزی سیاح مشہور ہے کہ وہ آنحضرت صلعم کے اونٹ کے قدم کا نشان ہے عین چوٹی پر دوش بدوش ایک عیسائی گرجا اور ایک اسلامی مسجد واقع ہین جو اسلامی غیر متعصبی اور تالریشن کی اعلی مثالین ہین -

یہان کا منظر بھی نہایت پر اثر اور پریشان ہے کیونکہ منڈی چوٹیان نہایت بے ترتیبی کے ساتھ ایکدوسرے سے ملی ہوئی کچھ پیچ طور پر سر بلند کئے ہوئے ہین -

**قلعہ العریش** مصر اور حدود شام کے مابین ایک وادی کے کنارے ساحل بحر سے ۵ فرلانگ پورٹ سعید سے ۵۴ میل بجانب مشرق اور غزہ سے ۳۶ میل بسمت جنوب و مغرب ایک چھوٹا قصبہ دو ہزار کی مردم شماری کا ہے اسکے گرد ایک قدیم شہر پناہ بھی ہے جسکا قدیمی نام ریتو قولورہ تھا -

**جزیرہ نما اور اسکا شمالی پھیلاؤ** جزیرہ نما کا رقبہ تقریباً ۱۱۵۰۰ مربع میل ہے یعنی صوبہ اودھ سے قریب نصف کے ہے - اس قطعہ کے شمال مین ایک ریگستانی طبقہ فلسطین تک پھیلا ہوا ہے جو بالکل غیر آباد اور خشک ہے کوسون تک پانی کا نشان تک نہین -

**خلیج عقبہ** زمانۂ قدیم مین یہہ خلیج جسکا طول تقریباً ۱۳۰ میل اور خلیج سوئز سے کچھ ہی کم ہے بحر قلزم کی نہایت اہم شاخ تھی کیونکہ ہندوستان سے جو ذخائر بذریعہ قلزم آتے تھے وہ اس ہی کے ساحل پر اوتر کر اور اونٹون پر بار ہوکر شام و غیر اطراف مین تقسیم ہوجاتے تھے -

---

**جزیرہ نما کے راستے** پانی نہونے کے باعث

بدّو بھی سفر کرتے ہوے گھبراتے ہین جبل موسیٰ پر بوجہ ایک راہب خانہ کے زائرین جاتے رہتے ہین یا مصری حجاج کے لیئے راستہ ہے جو بوجہ دشوار گزار ہونے کے ترک کر کے بحری راستہ اختیار کیا گیا ہے عقبہ سے سوئز تک جو راستہ گیا ہے اسپر بھی کم آمد و رفت ہے۔ علاوہ اسکے چند راستے شمال کی طرف بھی جاتے ہین لیکن آمد و رفت شاذ و نادر ہی ہوتی ہے۔

**طابہ** چند جھونپڑیون کا ایک گاؤن ہے وہان کنوان ہونے کیوجہ سے

پڑاؤ سا ہو گیا ہے۔ عقبہ سے ۷ میل جنوب مین ایک مصری فوجی چوکی نوی بیا مین ہے جہان چند باشی بزوق رہتے ہین عقبہ اور نوی بیا کے مابین صرف طابہ ہی مین پانی مل سکتا ہے پس طابہ کی اہمیت ظاہر ہے چونکہ طابہ پر ترکی قبضہ ہونے سے جنوب سے حملہ آور فوج پیاسی ہی سے تباہ ہو سکتی ہے۔ طابہ سے ۵ میل جنوب مین ایک چھوٹا سا جزیرہ فرعون نامی

ہے۔ اسمین ایک ترکی قلعہ کے کھنڈرات تک موجود ہین۔ اسمین پانی کے ذخائر کے لیئے بڑے بڑے حوض بنے ہوے ہین۔ یہی جزیرہ ہے جسمین انگریزی جہاز ڈیانا اور مصری جہاز نور البحر دوران تنازعہ مین موجود رہے۔ فوجی لحاظ سے بیکار ہے کیونکہ پانی نہونیکے علاوہ طابہ کی چوٹیون سے توپون کی زد با آسانی پڑ سکتی ہے نیز قصر البداد سے جو مقابل ساحل پر واقع ہے اس مورچہ کو تباہ کیا جا سکتا ہے تیسرے جزیرہ کوہستان ہے اور سمندر سے فوجون کا اسمین داخل ہونا آسان نہین۔

**ساحل عقبہ** طابہ اور عقبہ کے درمیان پہاڑیان زیر آب موجود

ہین اسلیئے راستہ نہایت خطرناک ہے نیز خشکی کے راستہ مین ساحل کے متوازی کئی خوفناک دلدلین واقع ہین کیونکہ ساحل کا بہت سا حصہ سال کے ایک حصہ مین غرقاب رہتا ہے۔

**عقبہ** ایک چھوٹی سی آبادی ہے جو ایک سرسبز

نخلستان مین جبل شافہ کے جنوبی سرے پر اور خلیج عقبہ کے شمالی مین نوک پر واقع ہے

سیاحین سینا کو منڈے پہاڑون کا منظر دیکھتے دیکھتے یہ جگہ نہایت فرحت بخش معلوم ہوتی ہے ۔ بازار ابھی تک نہین ۔ ریل ہوجانے کے بعد یہ ایک نہایت اہم شہر ہوجانے کی اُمید دلاتا ہے ۔ کیونکہ یہ مقام فلسطین مصر العریش اور مکہ شریف کی سڑکون کے تقاطع پر واقع ہوا ہے اور ترقی پاکر بڑے اعلےٰ درجہ کا جنکشن ہوجائیگا ۔ آب رحمت کی یہان کثرت ہے اور چند انچہ زمین کریدنے سے فوراً آب شیرین نکل آتا ہے ۔ اسلئے یہ مقام اس حیثیت سے بے نظیر ہے ۔ لیکن یہ صورت سمندر کے ساحل کے قریب صرف ایک میل مین دیکھی جاتی ہے ۔ سال گذشتہ سے ترکی فوج مین بہت کچھ اضافہ ہوگیا ہے ۔ معان سے عقبہ تک تار کا سلسلہ قائم ہے لائن کی بھی تجویز تھی لیکن اب بجاے اسکے قلعہ مدورا سے لائن لائی جائیگی جو عقبہ سے ۱۲۰ کیلومیٹر ہے یہ لائن بسرعت بن رہی ہے ۔

## صحراے تیہ

وادی العریش اور اور کوہستان سینا کے مابین ایک قابل ذکر دشت واقع ہے اسمین ریت نہین بلکہ ہموار سرزمین ایسی سخت ہے جیسے کنکر کی سڑک ہوتی ہے ۔ عقبہ اور سوئز کا راستہ اسی مین ہوکر گزرتا ہے صرف عقبہ اور سوئز کے قریب بلندی عبور کرنا پڑتی ہے ۔ پانی کی قلت ہے ورنہ خاصی قدرتی سڑک بنی ہوئی ہے ۔ مگر فوجی کام کے لئے یہ راستہ بیکار ہے نہ مصری فوج عقبہ تک آسکتی ہے نہ ترکی فوج اس راستہ سے سوئز تک پہونچ سکتی ہے وجہہ وہی پانی کا نہونا ہے ۔ ایک دوسرا پڑاؤ قلعہ نخل مین ہے جہان مصری باشی بزوق رہا کرتے ہین عقبہ سے سوئز تک تین دن کی مسافت ہے ۔ العریش اور عقبہ کے درمیان ریلوے لائن بنجانے سے ترکون کے لئے نہر سوئز بالکل بیکار ہوجائیگی ۔

---

## ابودلامہ

ابودلامہ خلفاے عباسیہ کے زمانہ مین ایک مشہور زندہ دل اور ظریف شاعر گذرا ہے

اسکی ظرافت کا اِس سے بڑھکر اور کیا ثبوت دیا جائے کہ آج اوسے صدیان گذر گئین سلطنتین مٹ گئین۔ زمانہ نے بہتیری کروٹین بدل ڈالین لیکن پھر بھی ابو دلامہ کا نام اور اوسکا کلام زندہ ہے۔ لوگ اوسکی حرکات یاد کرکے اب بھی ٹھٹھے مارا کرتے ہین۔ ذیل مین ایک لطیفہ درج کرتا ہون جسکا تعلق ابو دلامہ سے ہے :-

(۱)

جہانتک معلوم ہوا ہے ابو دلامہ نہایت بزدل تھا۔ ہمیشہ یہی دعا کرتا کہ اللہ مجھے میدان جنگ مین نہ لیجائے۔ جب خلیفہ مہدی کو یہ معلوم ہوا اوسنے ابو دلامہ کو بلاکر حکم دیا "روح بن حاتم ایک مہم پر جارہا ہے تم بھی فوج مین شریک ہوکر اوسکے ساتھ میدان جنگ کو جاؤ"

**ابو دلامہ**۔ امیر المومنین ! نہ مین سپاہی نہ میرے باپ دادا سپاہی۔ مجھ سے یہ کام کیونکر ہوسکیگا۔

**خلیفہ** ایک فوجی سپاہی رخصت پر ہے اور تمکو اوسکی جگہہ جانا ہوگا

**ابو دلامہ**۔ حضور مین کئی روز سے آپ بیمار ہو رہا ہون۔ ایسی حالت مین کیا خاک لڑونگا۔ حضور کسی اور کو بھیجدین۔

**خلیفہ**۔ نہین تم کو جانا ہوگا ورنہ تمھارا سر قلم کردیا جائیگا

اب ابو دلامہ اپنا تمسخر وغیرہ سب بھول گئے۔ قتل کا نام سنتے ہی ہاتھون کے طوطے اُڑنے لگے۔ بہت التجا کی کہ جنگ مین نہ بھیجا جائے لیکن خلیفہ پر کچھ اثر نہ ہوا۔ آخر مجبوراً مرنے پر کمر باندھی۔ چلتے وقت خلیفہ نے پرائیویٹ طریقہ پر روح کو سمجھا دیا کہ میدان جنگ مین بھی اوسکی بزدلی و نامردی کا تماشہ دیکھنا۔

(۲)

میدان کارزار گرم ہے۔ دشمن کی صفون سے ایک قوی ہیکل نوجوان میدان مین نکلکر خلیفہ کی فوج سے اپنا مقابل طلب کر رہا ہے۔ روح ابو دلامہ سے کہتا ہے کہ "اسکے مقابلہ کو تم جاؤ"

**ابو دلامہ** میرے پاس نہ تو آپ کا سا گھوڑا ہے نہ تلوار جس سے دشمن کو مغلوب کرسکون۔

اگر ایسا گھوڑا اور ایسی تلوار ہوتی تو دشمن سے دوچار ہاتھ کرنے مین کچھ مضائقہ نہ تھا۔

روح۔ (ہنسکر) بخدا مین یہی گھوڑا اور یہی تلوار تمھارے سپرد کرتا ہون۔ دیکھون لڑائی مین کیا ہنر دکھاتے ہو۔ یہ کہکر روح نے اپنا گھوڑا اور تلوار ابو دلامہ کو دی۔ اوسنے ناچار تلوار گلے مین حمایل کی گھوڑے پر سوار ہوا اور اپنے مقابل سوار کی جانب دیکھکر اسطرح گویا ہوا۔

ابو دلامہ۔ یہ تو بہت قوی ہیکل ہے مین اس سے کیا مقابلہ کرسکتا ہون۔

روح۔ تم ابھی سے گھبراتے کیون ہو۔ پہلے دوچار ہاتھ تو ہو لینے دو پھر کہنا کہ اوسکے مقابلہ کے ہو یا نہین۔

ابو دلامہ۔ مین ایسے مقابلہ سے باز آیا۔ اوسکے سامنے مین ایک چڑیا کے برابر بھی نہین آپکو خلیفہ کی قسم آپ مجھے اوسکے مقابلہ کو نہ بھیجین۔

روح۔ جب تمھاری خواہش کے مطابق میری تلوار اور میرا گھوڑا تمھارے پاس موجود ہے تو خوف کھانے کا کیا سبب۔

ابو دلامہ (اپنے لرزتے ہوے ہاتھون سے تلوار نکالتے ہوے) لیجئے مین آپکی تلوار آپ کو واپس دیتا ہون۔ مجھے معاف رکھئے۔

روح۔ (زور سے) خبردار۔ اگر تم گھوڑے سے اوترے یا تلوار علیحدہ کی تو بھی قتل کرڈالے جاؤگے۔ تمکو اپنے حریف کے مقابلہ کے لیے ضرور جانا ہوگا۔

ابو دلامہ۔ خیر۔ اب آپکو یہی منظور ہے کہ مین مارا جاؤن تو مین بھی شاکر برضاے الٰہی ہون۔ یہ میری زندگی کے آخر لمحے ہین۔ اب لوٹ کر آنا تو محال ہے اور اگر آپ مجھے لڑائی پر جانے کے لیے مجبور کرتے ہین تو مین بھوکا ہرگز نہ جاؤنگا۔ اسوقت بھوک زیادہ لگی ہے پس آپ میرے لیے کچھ کھانے کا انتظام کردین تو مجھ مین کچھ طاقت ضرور آجایگی۔ روح نے اپنے ملازمین کو کھانا لانے کے لیے حکم دیا۔ مرغ کا بھنا ہوا گوشت اور کچھ روٹیان لائے۔ ابو دلامہ نے جلدی مین کچھ کھایا اور باقی کمر سے باندھ گھوڑے پر سوار ہو حریف کے مقابلہ کو نکل کھڑا ہوا۔

(۴)

ابو دلامہ میدان جنگ مین پہونچگیا ہے۔ اوسکا حریف تلوار لے کر اوسکی جانب جھپٹا۔ ابو دلامہ نے چیخ کر کہا "ٹھہرو بھائی ٹھہرو۔ اتنی جلدی نہ کرو۔ پہلے ایک بات سن لو جب لڑینگے"

**حریف**۔ (حیران ہوکر) تم لڑنے آئے ہو یا باتین کرنے۔

**ابو دلامہ**۔ ہم سپاہی آدمی۔ ہمین جان کا کیا خوف۔ اور جب اپنی فوج سے نکلکر آئے ہین تو لڑنے ہی کے لیئے۔ مگر مجھے تم سے ایک بات دریافت کرنی ہے جب تک تم اوسے نہ سُن لو تمپر لڑنا حرام ہے۔

**حریف**۔ اچھا کہو کیا کہتے ہو

**ابو دلامہ**۔ تمھارا مذہب کیا ہے

**حریف**۔ میرا مذہب خارجی ہے۔

**ابو دلامہ**۔ مین بھی خارجی المذہب ہون۔ کیا ہم مذہب پر تلوار اوٹھانی جائز ہے۔

**حریف**۔ نہین۔

**ابو دلامہ**۔ جو تم سے لڑنا نہ چاہے کیا اوسپر حملہ کرنا جائز ہے

**حریف**۔ نہین

**ابو دلامہ**۔ جو تم سے لڑنا پسند نہ کرے کیا اوسپر حملہ کرنا جائز ہے؟

**حریف**۔ ہرگز نہین۔

**ابو دلامہ**۔ جب ہم دونون ہم مذہب ہین اور مین اسیوجہہ سے تم سے لڑنا بھی نہین چاہتا تو کیا جائز ہے کہ تم مجھ پر حملہ کرو۔

**حریف** سوچ مین پڑ گیا۔

**ابو دلامہ**۔ ہان ایک بات مجھے اور پوچھنی ہے۔ کیا میرے اور تمھارے درمیان کوئی قدیمی دشمنی ہے۔

حریف۔ نہین

ابو دلامہ۔ کیا میرے اور تمھارے رشتہ دارون مین کچھ عداوت ہے۔

حریف۔ ہرگز نہین

ابو دلامہ۔ اب تم ہی غور کرو۔ نہ تو مین تم سے لڑنے کا خواہشمند۔ نہ میرے تمھارے درمیان ذاتی رنجش نہ خاندانی عداوت بلکہ ہم دونون ہم مذہب ہین۔ پھر ایکدوسرے کے خون کا پیاسا ہونا سراسر حماقت ہے یا نہین۔

حریف۔ بخدا تم سچ کہہ رہے ہو۔ ہم دونون دوست اور بھائی ہین۔ ہم ہرگز ایکدوسرے سے نہ لڑینگے۔

ابو دلامہ۔ خدا تمھارا بھلا کرے۔ تم بڑے عقلمند معلوم ہوتے ہو۔ مین اپنے ساتھ کچھ کھانا لایا ہون اگر تمکو مناسب ہو تو دونون گھوڑون سے اوتر پڑین۔ کھانا کھایا گیا۔ اسکے بعد ابو دلامہ نے کہا "اب ہمین مصافحہ اور معانقہ کرنا چاہئے اور ایکدوسرے سے بقسم اقرار کرنا چاہئے کہ اگر ہمارے سردار ہمین ایکدوسرے کے مقابلہ پر کبھی بھیجین ہرگز نہ آئینگے چنانچہ قسم و اقرار کے بعد دونون اپنی اپنی فوجون کو واپس ہوے

(۴)

روح بن حاتم یہ تمام واقعات دیکھ دیکھ کر ہنس رہا ہے کہ اتنے مین ابو دلامہ واپس آگیا روح نے ہنسکر پوچھا ابو دلامہ تمنے اپنے حریف پر کیا پڑھ کر پھونک دیا" ابو دلامہ نے تمام قصہ سنایا جسے سنکر سب ہنس پڑے۔

روح (ایکدوسرے حریف کو میدان مین دیکھکر) ابو دلامہ! تمھارا دوسرا مقابلہ بھی آگیا۔ اب تم اس سے بھی جنگ کرنے کے لئے جاؤ

ابو دلامہ (گڑگڑا کر) اب اسکا یہی انجام ہونیوالا ہے کہ مین اپنے دشمنون مین ذلیل ہون آپکے بزرگ موت سے نہ ڈرتے تھے آپ بہادری سے سب پر حملہ کرتے ہین۔ جان کی پرواہ

نہین کرتے۔ لیکن میرے بزرگون نے بہادری اور جرارت میرے ورثہ مین نہین چھوڑی۔ اگر میرے قالب مین دو جانین ہوتین تومین ضرور ایک آپ پر فدا کر دیتا مگر مشکل تو یہ ہے کہ میرے پاس صرف ایک ہی جان ہے۔ اگر اسے فدا کر دیا تو مین کیا کرونگا۔

روح بن حاتم کو اوسپر رحم آگیا اور اوسے میدان مین جانے سے باز رکھا۔

شبیر حسین مارہروی
متعلم سکنڈ ریر کلاس

## خطبہ بہ صنعت مہملہ مصنفہ مولانا مولوی حاجی محمد امین صاحب عباسی چریاکوٹی معہ ترجمہ حافظ محمد متین خانصاحب شاہجہانپوری

## الخطبه المصنوعه فی صنعه الاهمال المهداه الی السید راس مسعود المحترم

اِسْمُهٗ اَسْمَی الْاَسْمَاءِ

اوس کا نام بلند ترین نام ہے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الْمَلِكِ الْوَدُوْدِ السلام العلام المحمود محکم اساس الکحل

تمام تعریف خدا کیلئے جوکہ بادشاہ ہے دوست ہے سلام ہے سب سے بڑا عالم ہے تعریف کیا گیا ہے عرصٔہ آسمان کی بنا

الممدود عمر آل داؤد دمّر رهط هود لاعد دعاده لعطایه

کا مضبوط کرنیوالا ہے داؤد کی اولاد کو آباد کیا ہود کے قبیلہ کو ہلاک کیا کوئی عدد اوسکی بخشش کو شمار نہین کر سکتا

ولا امد حاده لا الا هو الواحد الاحد الصمد لاوالد له

کوئی انتہا اوسکی نعمتون کی تحدید نہین کرسکتی وہ ایک ہے تنہا ہے نرادہار ہے اوسکے کوئی باپ نہین

ولا له مداول الدهور والاعصار مكور الطوس والسرار

اور نہ کوئی اوسکا زمانہ اور اوقات کا لوٹ پھیر کرنے والا ہے سورج اور چاند کا لوٹانے والا ہے

لا راد لاوامره واحكامه ولا صادّ لاكرامه والمامه مهّد

نہ اوسکے احکام کا کوئی رد کرنیوالا ہے اور نہ اوسکے بخشش اور بلا کا کوئی روکنے والا اپنے

سماط السماح لاوداده وحرم السرور الدائم على اعدائه

اپنے احباب کیلئے اوسنے بخشش کا خوان بچھایا اور اپنے دشمنوں پر دائمی خوشی کو حرام کردیا

كرم ولد آدم واعلى محالهم والصلحاء اعد لهم دار السلام

آدم کی اولاد کو اوسنے بزرگی دی اور اونکا مرتبہ بلند کیا اور نیک بندوں کے لئے اوسنے جنت مہیا کی

لهم السودد والاكرام ما دعاه احد الا وسمع دعواه ولا هم

اونکے واسطے سرداری اور بخشش ہے کسی نے اوسے نہیں پکارا مگر اوسنے اوس کی دعا سن لی اور کسی

مرمل الا واساه ماوى كل حائر وحائره مرام كل مكمود هائه

مفلس نے غم نہیں کیا اور اوسنے غمگساری کی ہر حیران اور سرگشتہ کے پناہ کی جگہ دی ہر غمزدہ پریشان کا مدعا ہے

ولاءه طود لكل حمك واهرام ووداده صرح لكل مصروع السوء

اوسکی دوستی ہر بچے اور بڈھے کے لئے ایک پہاڑ ہے اور اوسکی یاری ایک قلعہ ہے اونکے لئے جسکو برائی اور دکھ نے

والآلام دره ركام هاطل ورده حمام هائل اللهم صل على

زمین سے لگادیا ہے اوسکی بخشش ابر باران ہے اور اوس کا دور کرنا مرگ ہولناک ہے اے خدا درود بھیج

محمد رسوله مولى الامم وال للصعلوك المهموم المكلم وعلى

اپنے پیغمبر محمد امتوں کے مالک پر زخمی غمگین فقیر کے والی اور اونکے

آله واهله الكرام واولاده الاعلام مالك الماء السلسال والدور

آل اور اولاد بزرگ پر اور اونکے اولاد مشاہیر پر آب شیرین اور خانہاے بلند کے مالک

الآطام موسس اساس العدل والصلاح طامس الالواء والطماح

انصاف اور نیکی کے بنیاد کے مستحکم کرنے والے سرکشی اور سختی کے مٹانے والے

كاسر ودّ وسواع حامٍ للأسارى والرعاع حرّم العهر

ودّ وسواع (بتان مکہ) کے توڑنیوالے قیدیوں اور رعیتوں کے حامی زنا کو حرام کیا

واحلّ الطهر حارس الحلّ والحرم مالك لوائه المحمود الاسلم

اور نکاح کو جائز کیا حل اور حرم کے نگہبان اپنے لواء محمود وسالم کے مالک

صعد السماء دُمُسًا مُدلهمًّا ورأى مالكه وكلّمه كلامًا محكمًا

آسمان پہ تیرہ وتار رات میں چڑھ گئے اور اپنے مالک کو دیکھا اور اوس سے مستحکم کلام کیا

وأراه الله العلّام ما لا أراه رسولًا سواه وأعطاه ما سأله و

اور اونکو خدا نے وہ چیزیں دکھائیں جسے اونکے سوا کسی رسول کو نہیں دکھایا اور جو کچھ مانگا اور جسکی خواہش

هواه واحلّه أعلى محلّ لداه ما طاول رسول علاه اللهم اعط

کی اوسے اونکو دیا اور اپنے نزدیک اونکو بلند جگہ میں اوتارا کسی پیغمبر نے اونکی برتری کا مقابلہ نہیں کیا اے خدا اونکی

اولاده سداد العمل والصلاح واهدهم صراط الاسلام

اولاد کو عمل راست اور نیکی عطا فرمایا اور اونکو اسلام کی صاف راہ دکھا

الصراح الله الله احمدك لما وصل ساع السرور والمراح

اللہ اللہ میں تیری تعریف کرتا ہوں اسوجہ سے کہ خوشی اور سرور کی گھڑی آپہونچی

ودار كاس المدام والراح لما لمع طوس الآمال ولاح وحصل

اور شراب کے پیالہ کا دور چلا کیونکہ امیدون کا آفتاب روشن ہوگیا اور جسکو

ما رامه اللوام والكرام مدى الدهور والاعصار والاعوام

سب معززوں اور عوام مدتوں اور برسوں سے چاہتے تھے حاصل ہوگیا

الحمد لله عُمّمَ ورصّع المسود الهمام راس مسعود راس كل الرؤساء

الحمد للہ سید بزرگ راس مسعود رئیسوں کے سردار کو عمامہ باندھا گیا

حُلّلا لوامع مرصّعا لؤلؤًا وزُرّ الارطم والمصاهرة وعم

اور وہ نکاح اور دامادی کے لیے موتیون سے آراستہ اور مکلف لباس سے پیراستہ کیے گئے

الملا روح و رواء و سراء سائرہ هو السمدع اللهوم السامل

جماعت پر فرحت اور تازگی اور خوشی وانبساط عام ہوگئی انکی ذات بزرگ اور شجاع اور مصلح اور

الكرام السمح الحلاحل اللهم احرسه حرسا كاملا و اعط له

بڑی سخی ہے اے خدا اونکی پوری نگہبانی کر اور تجھسے جو

ما دعاك سائلا اللهم اعط له ولدا صالحا عالما مكرما ورعا

کچھ طلب کرین تو اونکو دے اے خدا اونکو لڑکا دے جو نیک ہو عالم ہو بزرگ ہو پارسا ہو

عرصما و اسمعه السودد على الاسود و الاحمر و داوم سمعه على

بہادر ہو اور اوسکو برتری دے ہر سیاہ اور سفید پر اور اوس کی نیکنامی کو

ممر العصر و الدهر اللهم حام احمائه و عاد اعدائه راس مسعود!

قائم رکھ جبتک زمانہ کی گردش ہے اے خدا اونکے اعزہ کی حمایت کر اور اونکے دشمنوں سے دشمنی کر اے راس مسعود

ارسل لكم كلاما مهملا سالكا مسلك الوالد المرحوم كما ارسله

مین تمھارے لئے کلام بے نقط بھیجتا ہون والد مرحوم کے طریقہ پر جیسا کہ اونہون نے

لوالدكم المرحوم المسود المحمود اعلى الله محله لداه و اروى

تمھارے والد مرحوم سید محمود کے لئے بھیجا تھا اللہ اونکے مرتبے کو اپنے پاس بلند کرے اور اونکے

سمامه المرموس و اعصاه دام طوس مكارمكم طالعا و سرار

جسم مدفون کو سیراب کرے آپکے بزرگیون کے آفتاب کو چمکتا اور آپ کے محامد کے

محامدكم لامعا والسلام

ماہتاب کو روشن رکھے والسلام

حررہ الملوم الاواہ محمد امين العباسی

ابن الفاضل المرحوم مولوی محمد فاروق چریاکوٹی

# سہرا - از جناب ایوب احمد صاحب آثم معتمد اعزازی انجمن حامیۃ الشعر

زہے قسمت سر مسعود پر ہے جلوہ گر سہرا ‏ ‏ ‏ نہ کیون نازان ہو اپنے طالع مسعود پر سہرا
تجھے زیبا نہو کیون سید والا گہر سہرا ‏ ‏ ‏ کہ علم و فضل کا ہے مدتون سے تیرے سر سہرا
مبارک ہو تجھے اے نازشِ اہل ہنر سہرا

نہین سہرا - نوید خرمی جاودان ہے یہہ ‏ ‏ ‏ ہے پھولون کی لڑی یا زیورِ بخت جوان ہے یہہ
جو رشکِ نظم پروین ہے تو فخر کہکشان ہے یہہ ‏ ‏ ‏ طلوع آفتابِ اوج طالع کا نشان ہے یہہ
وہ دیکھو ہنس رہا ہے صورت صبح ظفر سہرا

یہہ مانا لعل و گوہر ہین زیادہ قدر و قیمت مین ‏ ‏ ‏ مگر پھولون کے آگے ہیچ ہین صورت مین سیرت مین
کھلی پڑتی ہین کلیان دیکھئے جوشِ مسرت مین ‏ ‏ ‏ اوڑی پھرتی ہے نکہت چار جانب بزمِ عشرت مین
ابھی دیکھین نکالے اور بھی کیا بال و پر سہرا

تمنا بعد مدت قوم و ملت کی بر آئی ہے ‏ ‏ ‏ یہہ تقریب مبارک رحمتِ حق نے دکھائی ہے
نکل کر دل سے حسرت بہر دید آنکھون مین آئی ہے ‏ ‏ ‏ فروغِ چشم ملت کی یہہ بزم کتخدائی ہے
بجا ہے اہل محفل گر بنے تارِ نظر سہرا

خوشی آ آکے جب پہلوئے دل کو گدگداتی ہے ‏ ‏ ‏ تو ہر دل کی کلی جوشِ طرب مین مسکراتی ہے
نگہ فرطِ فرح سے فرش گل پر لوٹ جاتی ہے ‏ ‏ ‏ دلون سے آج اُٹھ اُٹھ کر دعا یہہ لب تک آتی ہے
کرے تیرے نہال آرزو کو بارور سہرا

خوشی پھیلی ہے ہر سو آج اِس بزمِ ہمایون سے ‏ ‏ ‏ صدائے مرحبا آتی ہے باغ و راغ و ہامون سے
وفور شادمانی مین یہہ بولی زہرہ گردون سے ‏ ‏ ‏ گلون نے آبرو پائی ہے تیرے بنے گلگون سے
بنا رشکِ ثریا چاند سے رخسار پر سہرا

ترا مضمون ہے اے آثم کہ کوئی غنچۂ گل ہے ‏ ‏ ‏ کہ بزمِ عیش مین صلِ علیٰ کا چار سو غل ہے

بہم الفاظ مین باہم دگر کتنا تسلسل ہے ۔۔۔ ہر اک مصراع موزون روکش گیسوے سنبل ہے
پسند طبع فرمائین نہ کیون سب نکتہ در سہرا

## سہرا

### بتقریب شادی کتخدای جناب مسٹر راس مسعود صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ

بنائی مانیٔ قدرت نے جب تصویر سہرے کی ۔۔۔ اوڑالی مہر و مہ نے تھوڑی سی تنویر سہرے کی
فلک کے پاؤن مین تیرے موکل ہا طالع نے ۔۔۔ بشکل کہکشان پہنائی ہے زنجیر سہرے کی
گل سیارگان کو پنجۂ خورشید نے آخر ۔۔۔ پرو کر سلک ضو مین کر ہی لی تدبیر سہرے کی
عجب ایک شور شادی چرخ پر اللہ اکبر تھا ۔۔۔ جو مرغ صبح عشرت نے پڑھی تکبیر سہرے کی
رُخ مسعود بن محمود بن سید کا دربان ہے ۔۔۔ نہ کیون بہرام گردون سے بڑھے توقیر سہرے کی
خوشا زہا مبارک ہو اسی سہرے کے سر سہرا ۔۔۔ قلوب قوم کو روشن کرے تنویر سہرے کی
چمکتا ہو تجھے مثال مہر تابان اے بدر ہر ذرہ ۔۔۔ مزہ اکسیر کا کالج کو دے تاثیر سہرے کی

بدر جلالی

## قصیدہ فارسی از جناب اقبال احمد خانصاحب سہیل

خوشا بنا بنا سراے ہندو خرم سرو ریحانش ۔۔۔ کہ رضوان آرزو دارد تماشاے بہارانش
نسیمش عطر می بیزد شمیمش فرحت انگیزد ۔۔۔ گلش صد حلقہ آویزد بگوش عندلیبانش
ہوایش جانفزا باشد فضایش دلربا باشد ۔۔۔ ثنایش را بجا باشد کہ گویم باغ رضوانش
شقیقش عارض خوبان عقیقش چون لب جانان ۔۔۔ بہار گلشن رضوان فداے سرو ریحانش
تلالش طور در رفعت نہالش حور در قامت ۔۔۔ جمالش ہور در طلعت زہے عز و خہے شانش
بحارش روکش کوثر بہارش از ارم خوشتر ۔۔۔ خیابش سدرہ را ہمسر چہ جاے سیب و رمانش

عذارش مست چون میکش چنارش سبز در آتش — بهارش چون نگارے خوش جنون افزاست الیش

نهالش خوش عیان دلکش درون لعل و برون آتش — چنان آراست مینو وش چمن پیرایۂ امکانش

درین بستان سرا دانی چمن زار سیت لاثانی — که شد فر مسلمانی فزون از رفعت شانش

بهارش هر که می داند بهشت عیشش خواند — ز طوبیٰ داد لبستاند قد سرو خیابانش

زہے خاک علیگڈھ پایگاه علم و ارکانش — که باشد دانش آموز جهان طفل دبستانش

به رفعت چرخ اخضر شد به طلعت مهر انور شد — نکو بود و نکوتر شد کنون رنگ خیابانش

خوشا این جشن دلکش فرخا عیش فراوانش — که اعیان جهان چون خیل و مسعود است سلطانش

زہے آن خط سبز و حبذا چشم فسون خوانش — نگرد امے نهاده از پے صید غزالانش

جمال روئے و ابرو رشک ماه و مهر تابانش — بهار خط سبزش فخر خلد و سنبلستانش

بشر صورت کہ طینت ملک سیرت فلک رفعت — سزد کائینه داری میکند خورشید رخشانش

جمال شاهد سرمد نهال گلشن سید — که مسلم دم نیارد زد به حصر لطف و احسانش

ملک از خرمی شادان فلک در خوشدلی رقصان — طیور گلشن رضوان به شادی تهنیت خوانش

الٰهی شادمان باشد به گیتی کامران باشد — نگاهبت پاسبان باشد ز جور چرخ گردانش

ز بحر فیض سید گشته جاری چشمهٔ کالج — سزد ار زد اگر گویم درے هستی ز عمانش

نوا سنج مدیحت گشته ام باشد که بپذیری — که کالج گلشنے هست و سهیل از عندلیبانش

## وله۔ قطعهٔ تاریخ

بحمد الله که اینک کتخدا شد — گل باغ سیادت راس مسعود

گزین نوبادهٔ گلزار سید — همایون شمع ایوانگاه محمود

چو جستم مصرع سالے چنان خوش — که باشد رشک زلف گوهر آمود

ز خورشید این ندا آمد که یارب — قران مشتری با زهره مسعود

۱۴ — ۵ھ

## قطعہ تاریخ من تصنیف جناب فضل الرحمٰن صاحب قدوائی فرحیؔ

کیوں نہ ہوں فرحیؔ بخت پہ نازاں کونین
آج نوشاہ بنا گلبن گلزار حسینؓ

ہاں مبارک تجھے اے قوم بنا ہے دولھا
وہ جگر گوشۂ سید دل محمود کا چین

راس مسعود ہمایوں تجھے یہہ جشن سعید
حامل گوہر مقصد ہو یہ مرج البحرین

کیا عوض ہو ترے اجداد کے احسانوں کا
اپنے ذمہ سے اوترہی نہیں سکتا یہہ دین

قوم کا سید محمود کا سر سید کا
تو ہے تسکین جگر۔ راحت دل۔ قرۂ عین

اب دعا ہے یہی ہم سب کی کہ وہ دن آئے
گل کھلائے ترے سہرے کے خدائے دارین

تجھ کو آغوش محبت میں ہمیشہ رکھے
دامن لطف خدا ظل رسول الثقلین

نگہ حاسد بد بین سے۔ بچائے تجھ کو
حافظ خلق پئے حرمت خاک حرمین

فکر تاریخ جو کی۔ دل نے کہا اے فرحیؔ
مادہ وہ ہو کہ محظوظ ہوں جس سے طرفین

چرخ چارم سے یہہ دی حضرت عیسیٰ نے ندا
جستجوئے گل مضموں میں ہوا جب بے چین

بخت مسعود پہ کرتا ج "ہمایوں" کو نثار
"حبذا خوب ہوا آج قران السعدین"

۱۹۱۴ء

## نظم درتہنیت شادی خانہ آبادی عالیجناب مسٹر راس مسعود از دم متکلم

خسرو گل کی سواری آئی باجاہ و جلال
جھومتا ہے پتا پتا ڈالی ڈالی ہے نہال

خندہ زن ہیں غنچہ و گل۔ شادماں برگ و شجر
موسم گل نے دکھایا عیش و عشرت کا کمال

شاخ گل پر ہے نشیمن غم نہیں صیاد کا
چہچہاتے ہیں چمن میں طائران خوشجمال

کوئی گلگشت چمن سے واپس آ سکتا نہیں
صید کرتا ہے دلوں کو گیسوئے سنبل کا جال

کیا دکھاتی ہے صبا اٹھکھیلیان سرمستیان
ہو بہو شوخی ہے بجلی کی پری کی چال ڈھال

گیسوئے سنبل کو شبنم نے دوبالا کردیا
بنگیا ہے سلکِ مروارید گویا بال بال

کم نہین ہوتی کسی صورت صبا کی چھیڑ چھاڑ
نوعروسانِ چمن ہین غرق آبِ انفعال

اب کہان بلبل کو بے چینی کہ ہے پہلو مین گل
اب کہان پہلی سی بیتابی کہ حاصل ہے وصال

مستئ بادِ بہاری ہے فضائے باغ مین
سبزہ بیگانہ کی صورت خزان سے پائمال

جو کدورت تھی الم کی ابر سے سب دُھل گئی
شیشۂ دل پر نظر آتی نہین گردِ ملال

آج کس تقریب کی ہے گلشنِ عالم مین دھوم
نغمہ پیرا ہے جو شاخِ کلک پر مرغِ مقال

نیک طینت نیک سیرت نیک عادت نیکدل
خوش طبیعت خوش عمل خوش خلق خوشخو خوشخصال

صاحبِ شان و تجمل راس مسعود اہل جاہ
صاحب اعزاز و حشمت صاحبِ عز و جلال

اُنکی شادی کا سر و سامان ہے باغِ دہر مین
غنچۂ مقصد شگفتہ غنچۂ دل ہے نہال

جوشِ عشرت مین ہے کل اسکول میرا ہمصفیر
وقتِ تہنیت ہین سب لڑکے بجشنِ اتصال

ہین نواسنج مبارکباد ہوکر متفق
شادمانی اِنکی پہونچی تا سرِ حدِ کمال

کیا مبارک ہے زمانہ اتفاق وقت سے
نیک شب ہے نیک دن ہے نیک ساعت نیک فال

یکزبان ہوکر دعا دیتے ہین سب بہہ لے حمید
گلستانِ دہر مین جبتک ہے دورِ ماہ و سال

مہر عالمتاب مین باقی ہے جب تک روشنی
ماہ کو جب تک میسر ہے ترقی اور زوال

رات دن باہم خوش و خرم رہین دولہا دلہن
تا ابد قایم رکھے انکو خدائے لایزال

آثم محمد عبد الحمید حمید میرٹھی طالب علم
کلاس دہم محمدن کالج علیگڈھ

# مسدس تہنیت شادی خانہ آبادی عالیجناب مسٹر راس مسعود زاد تمکنکم

رات کو قسمت سے مین سرگرم خواب عیش تھا — دیدۂ راحت طلب مستِ شراب عیش تھا
سر سے پا تک راز مستور حجاب عیش تھا — پردۂ غفلت مرا بندِ نقابِ عیش تھا
کس قیامت کا نشہ تھا کسقدر طاری تھی نیند
موج سی بنکر رگ و پے مین مرے ساری تھی نیند

بیخودی مین روشناسِ لطفِ ہشیاری نہ تھا — خواب لذت آشنائے کیف بیداری نہ تھا
خود فراموشی سے پیدا رنگِ میخواری نہ تھا — تھا خمار اُسمین مگر وجہ گرانباری نہ تھا
یہ نہ تھا معلوم مجھکو ہین کدھر ہوش و حواس
نکہتِ گل کیطرح تھے منتشر ہوش و حواس

یک بیک جھونکے چلے باد مسرت خیز کے — ہو گئے ظاہر نشان صبحِ طرب انگیز کے
کچھ دئے شبنم نے چھینٹے عطر عشرت بیز کے — کچھ نشے ہونے لگے ہلکے شراب تیز کے
ہوش کا سامان ہوا۔ سامانِ مدہوشی گیا
محفلِ عالم سے دورِ خود فراموشی گیا

نور بنکر شرق سے پیدا ہوئی صبح بہار — دفعتًہ روشن ہوے دیوار و در آئینہ وار
آسمان سے مہر نے ڈالین شعاعین باربار — گلستان زرین ہوا صحنِ گلستان زرنگار
دفترِ انوار قدرت مجھ پہ یکسر کھل گیا
میری آنکھین کیا کُھلین گویا مقدر کھل گیا

ہو گیا شاداب گلشن۔ تازگی پیدا ہوئی — بوٹہ بوٹہ مین ادائے دلبری پیدا ہوئی
شاخِ گل مین کچھ لچک۔ کچھ نازکی پیدا ہوئی — ہر شگوفہ کے لئے پتی نئی پیدا ہوئی
کچھ تمنائین بر آئین۔ کچھ مرادین مل گئین

گل خوشی سے ہنس پڑے غنچون کی باچھین کھل گئین

صحنِ گلزار جہان ہے جلوہ گاہ انبساط جس روش کو دیکھئے۔ ہے شاہراہِ انبساط
پتہ پتہ سے ہے ظاہر عزو جاہ انبساط خسروِ گل ہے چمن مین کج کلاہِ انبساط

ہے عجب دلکش عنادل کے ترانون کی صدا
ہر طرف سے آ رہی ہے شادیانون کی صدا

مین نے سوچا۔ ہے یہ سب سامانِ عشرت کس لیے ہے بہم سرمایۂ آرام و راحت کس لیے
ہر طرف ہوتا ہے اظہارِ مسرت کس سے لیے شادیانون کا سبب کیا ہے یہ نوبت کس لیے

سرِّ مخفی کھل گیا۔ مجھ پر صدائے غیب سے
حل ہوا مطلب نویدِ دل کشائے غیب سے

یادگار سیّد مرحوم گردون پایہ گاہ نونہال گلشنِ محمود عالی بارگاہ
وہ چراغ ملک و ملت۔ قوم کے نور نگاہ نیک طینت۔ راس مسعود۔ اہل عزت اہلِ جاہ

ہر طرف جوشِ مسرت آپ کی شادی سے ہے
آج رونق کو بکو اس خانہ آبادی سے ہے

آرزو نکلی۔ تمنائے دلی حاصل ہوئی گوہرِ مقصود پایا۔ خورّمی حاصل ہوئی
اے زہے قسمت کہ جو امید تھی حاصل ہوئی اِس خوشی سے ساری دنیا کو خوشی حاصل ہوئی

ایک دل میرا اور اُسکے ساتھ سَو دل شادمان
یعنی کل کالج ہے تہنیت مین میرا ہمزبان

یہہ خوشی۔ یہہ عیش کا سامان مبارک آپ کو تا بہار گلشن امکان مبارک آپ کو
تا فروغ خاور تابان مبارک آپ کو تا قیام گنبدِ گردان مبارک آپ کو

آپ بزمِ دہر مین با عزّت و حشمت رہین
آپ صبح حشر تک مستِ مۓ عشرت رہین

مہر جبتک آسمان پر رُو نما ہے اے حمید　　ماہ جبتک مہر سے زینت رُبا ہے اے حمید
دہر مین جبتک فنا ہے او ربقا ہے اے حمید　　روح جبتک جسم کی دردآشنا ہے اے حمید

خوّرم و شادان قیامت تک رہین دولھا دلھن
متّحد ہون دونون آپس مین برنگ جان وتن

# شہنشاہ معظم کی سیاحت ہند ۱۹۱۱ء

کے متعلق جو تاریخی سرکاری یادداشت نہایت تزک وشان سے چھپ کر کالج لائبریری مین آئی ہے اوسمین علاوہ رنگین وسادہ اعلے درجہ کی تصاویر کے جا بجا ہر عنوان کے ساتھ فارسی اور اُردو کے اشعار سرخیون کے طور پر دئے ہین ظاہر ہے کہ انکی تلاش اور انتخاب مین کچھ وقت صرف ہوا ہوگا اسلئے ہم ذیل مین ان سب کو بطور مجموعہ نقل کرتے ہین یہہ امر دلچسپی سے خالی نہوگا کہ منجملہ ۲۸ سرخیون کے صرف ۶ سنسکرت۔ نیپالی اور ہندی بھی دی گئی ہین اور جو گلکاری ان اشعار کے گرد کی گئی ہے وہ خالص ایرانی قدیم وضع کی نقل ہے جو اکثر پرانے قلمی شاہنامون وغیرہ مین دیکھے جاتے ہین۔ مصوّرون کو اسقدر مختلف وضع کے یکجا نمونے اور کہین نہ ملینگے۔

۱۔ قبصہ ہند

۲۔ بادشاہ زمین پر خدا کا سایہ ہے۔ جسکی خدا کے بندون مین سے ہر مظلوم پناہ لیتا ہے۔
شاہے کہ پناہ ملک ودین است　　درخورد ہزار آفرین است

۳۔ ہمایست چترت ہمایون نظر　　کہ دارد بسیط زمین زیر پر

۴۔ جہانت بکام و فلک یار باد　　جہان آفرینت نگہدار باد

۵۔ تو آفتاب ملکی و ہر جا کہ میروی　　چون سایہ از قفاے تو دولت بود روان

۶۔ اے آفتاب ملک کہ در جنب ہمتت　　چون ذرّہ حقیر بود گنج شائگان

۷۔ ہندی

۸۔ بقومیکہ نیکی پسند خدا ے — دہد خسرو عادل نیک را ے

۹۔ جس کسی کو اک نظر دیکھا خزانہ مل گیا — جس زمین پر پڑ گیا سایہ گلستان کھل گیا

۱۰۔ جلوہ پرداز ہو نقش قدم شہ جس جا — وہ کف خاک ہے ناموس دو عالم کی یقین

۱۱۔ ہندی

۱۲۔ جہان پناہ سایہ کردگار پرتو لطف پروردگار

۱۳۔ تو شاکری زخالق خلق از تو شاکرند — تو شادمان بدولت و ملک از تو شادمان

۱۴۔ تعظیم تو برجان وخرد واجب و لازم — انعام تو بر کون و مکان فائض و سائل

۱۵۔ سلطان نشان عرصۂ اقلیم سلطنت — بالانشین مسند ایوان لامکان

۱۶۔ بمنصوریت در جہان رفت نام — کہ منصور باشی براعدا مدام

۱۷۔ زلف خاتون ظفر شیفتۂ پرچم تست — دیدۂ فتح ابد عاشق جولان تو باد

۱۸۔ ہندی ۱۹۔ ہندی ۲۰۔ نیپالی

۲۱۔ رسید موسم شادی و وقت آزادی — وزید باد بہاری دمید گل از شاخ

۲۲۔ جو ہے خیال رعایا کی پرورش کا سدا — تو باغ باغ ہے جو ملک زیر فرمان ہے

۲۳۔ ہندی

۲۴ آن سفر کردہ کہ صد قافلہ دل ہمرہ اوست — ہر کجا باد خدایا بسلامت دارش

۲۵۔ حکمت روان چو باد براطراف بحر و بر — مہرش روان چو روح براعضاے انس و جان

۲۶۔ صورت جاہ و جلال مقصد فضل و کرم — منظر انوار رحمت مبصر حسن شمیم

۲۷۔ شہنشاہ عادل را رعیت لشکر است

۲۸۔ (آخری لائن)

بہر منزل کہ رو آرد خدایا
نگہ دارش بحفظ لایزالی

# فہرست مضامین بابت ۱۹۱۴ء

# فہرست مضامین بابت ۱۹۱۴ء

المرتب

حافظ محمد متین خان شاہجہانپوری

PAGE.

## S.



## T.



## U.



## V.



## W.



## Z.



ia (1) Inter-Home Football Tournament, Jan
(2) Famous Water-falls April 1914 (Undo[illegible]
pages 70, 71, 72, 73)

PAGE.

## M.



## N.



## O.



## P.



## R.

PAGE.

## E.



## F.



## G.



## H.



## I.



## J.



## L.

# INDEX

TO THE ALIGARH MONTHLY FOR 1914.

(*A*) *English Section.*

PAGE.

## A.



## B.



## C



## D.

honest, but fearing, brave and true; he never doubted of his duty in life or of his goal, and never failed to fulfil the one and achieve the other.

THE AUTOBIOGRAPHY OF A SEAMAN.

" His wonderful autobiography is one of the best of books. It not only reveals to us a genius for narrative scarcely excelled by Defoe himself, but unfolds for us with unconscious art the drama of a life that seems to shine ever more clearly as the decades glide away and his great naval age falls into the perspective of time. Looking back a century we see the stars separating themselves from the fitful gleams of sea and land, and among the constellation of immortal lights, smiles fairly and steadily the star of the great fighting captain—Cochrane."

---

## PUBLICATIONS RECEIVED.

*Investigations on Usar Land in the United Provinces* by Dr. J. Walter Leather, F.I.C., Imperial Agricultural Chemist. Allahabad: The Government Press. 1914.

A review of this work will appear next month.

* * * *

*Our Contemporaries.*—We beg to acknowledge, with thanks, the receipt of the following periodicals :—

For September (received this month) *The D. J. Sind College Miscellany.*

For November (not previously acknowledged): *The Students' Own Magazine.*

For December: *The Aligarh Institute Gazette, The Canning College Magazine, The Central Hindu College Magazine, The Madras Christian College Magazine, The Meerut College Magazine, The Observer, The Ravi.*

of Drake. He died at the age of eighty-five in London on October 31, 1860, and was buried among his peers in Westminster Abbey.

NEW GRANARIES FOR THE WORLD.

"A life so homeric is not easily paralleled among the heroes of the modern world, but we believe it to be full of lessons for the future. We see in the darkest hour this tried and noble spirit conjoined with another as heroic as his own, found in a woman so kin in spirit, so dowered with the gift of self-sacrifice, that these twain, with children destined to honour their immortal memories, are able to set forth on a new Odyssey of achievement and in a new world to build up out of the wreck of the old a second career even more wonderful than the first, a career that freed an entire Continent from its chains and gave new granaries to the earth. We see the darkness disappear and a broad cloudless evening, untroubled and serene, receive these two: we would not miss one moment of their lives, nor even one hour of their sorrows; for in their sorrows even more than in their triumphs they heap up honour to our race.

HIS WONDERFUL AUTOBIOGRAPHY.

"Lord Dundonald is a deathless example to a race and a nation that to-day need more than ever examples from the heroic age. His history bids us beware of professional politicians, of professional jealousy, of reliance on mere armaments. It is, in politics and war as in faith, the spirit that quickens. It is the men, not the ships; it is the minister, not the measure; it is the workman more than the tools that matter.

"Lord Dundonald is to us an example both as a hero and a tactician; he is still more an example as a man:

by the Spanish Government and forestalling by a few months the Foreign Enlistment Act, set forth in the *Rose* with his wife and children on the congenial task of lowering in the new world the famous flag that for England's sake he had honoured and saved in the old.

" 'El Diablo,' as the Spaniards called him, with seven small vessels of war, mostly old and useless converted merchantmen, soon secured control of the sea and locked the Spanish fleet under the guns of Callao. The key of Spanish dominion was lost and won. It brought over the native Indians to the side of freedom, deprived Spain of her main harbour, fortress, and organising point in the south, and shook the Spanish hold on the whole of South America.

WESTMINSTER ABBEY.

After that great feat he "determined at once to fulfil his long-standing intention of carrying his sword to the liberation of Greece. Of that last adventure in 1827 it is sufficient to say that his command led indirectly but inevitably to the battle of Navarino, and to the end of Muhammadan influence in the Mediterranean.

" 'Your services to the country are recorded among the most brilliant of a war signalised by heroic achievements.' So wrote Lord John Russell to Lord Dundonald, and in so writing swept away for ever the meanness, the jealousy, and the corrupt memory of the dead politicians who had vainly striven to destroy the greatest seaman of a great age.

"At the age of seventy-two he became the Commander-in-Chief for the North American and West Indian stations, and so crowned his active career on the coast of a Continent where his name will ever be associated with that

### THE "SPEEDY'S" HAUL.

"Then Cochrane, with a mastertouch, bade one of his men haul down the Spanish colours, when the crew, believing that their ship had struck, surrendered, and were driven into the hold while their own deck guns were pointed down the hatchway ready for instant discharge by men standing over them with lighted matches. So Archibald, Cochrane's midshipman brother, carried the *Gamo* into port. It was a unique adventure carried out in the forenoon in ninety minutes with the loss of three killed and eight wounded.

"When the *Speedy* was at last captured by three French ships of the line after a cruise of thirteen months, the tiny sloop had taken or retaken upwards of fifty vessels, 122 guns and 534 prisoners, an achievement that no words can amplify.

### HOW HE DEFEATED SPAIN.

"There was a certain fitness that a seaman of Cochrane's calibre should follow in the wake of Drake's last voyage to achieve new laurels and create new fame for England in the far Pacific. From Mexico southward Spain still, in 1818, infamously misgoverned an area greater than Europe. Naval force alone was capable of breaking the chains forged before the age of Drake. Bolivar laboured on land for freedom, Chili declared her independence, but her freedom and independence were but names while Spain controlled the sea. The government of Chili secured the services of Lord Cochrane. Their representative knew what he was doing. Lord Cochrane, he wrote, is 'a man who, though his reputation alone, will be the terror of Spain, and a pivot of American liberty.' So at the age of forty-three, the greatest of living seamen, rejecting a counter offer

degrees, and the ingenuity that enabled him to escape, under Danish colours and a quarantine flag suggesting plague, from a Spanish frigate on October 21, 1800, was balanced by the calm and apparently reckless capture of the xebec frigate *Gamo* on May 6, 1801.

### AN AMAZING CONTEST.

"This vessel, carrying twenty-two long 12-pounders on the main deck and eight long 9-pounders and two 24-pounder cannonades on the quarter-deck and a crew of 319 men, was deliberately attacked by the *Speedy* with her miserable 4-pounders and a total complement of 54 men, officers and boys. It looked an absurd, but was in fact a wonderful, enterprise. Evading two broadsides, the *Speedy* ran in under the great cruiser's lee, locked her yards in the Spaniard's rigging, and then poured on to the *Gamo's* main deck a devastating broadside of the treble-shotted 4-pounders. The Spanish guns loomed over the heads of the English crew and could but riddle the rigging and sails of the little craft. The Spanish order to board was heard through the smoke, but the *Speedy*, sheering off before it could be carried out, poured in another broadside.

Twice Cochrane executed this manœuvre, and then, following Nelson's maxim, determined to board, though the odds were six to one. The ship's doctor, Guthrie, took the helm, and with splendid skill ran the *Speedy* close alongside the *Gamo*. Then part of the crew with blackened faces boarded the *Gamo* by the head, emerging like foaming devils from the white smoke of the bow guns; the rest boarded by the waist and took the brave but already terrified Spaniards in the rear. It was a momentary business. In a few seconds fifty English seamen, led by the gigantic Lanarkshire man, were raging in the frigate's waist like fiends from hell.

### He meets Nelson.

"In the autumn of 1799 he met Nelson at Parlermo and talked much with him. These days were the crown of his training. To one of Nelson's frequent injunctions, 'never mind manœuvres, always go at them,' Cochrane writes that he subsequently had reason to consider himself indebted for successful attacks under apparently difficult circumstances.

"Cochrane regarded Nelson as 'an embodiment of dashing courage,' to whom victory was so much a matter of course that he hardly deemed 'the chance of defeat worth consideration.' Such indeed was the nature of Cochrane himself.

"His first adventure in September 1799, the boarding, absolutely single-handed, of a privateer off Algeciras, gives us a taste of his quality. For the first and only time in his career his men failed to follow him—and well he rated them on regaining the cutter. His name was not yet a name of magic among the seamen of England. He was then prize-master of the *Genereux.*

### His Burlesque of a Ship.

"His appointment followed to the command of the little sloop *Speedy*, 'A burlesque on a vessel of war' of 158 tons burden carrying fourteen 4-pounders with a crew of 84 men and six officers. But Cochrane gloried in his command and set to work with a will, searching neutral vessels, chasing, boarding, and sinking French and Spanish privateers and gunboats and recapturing their prizes.

"The breathless *Speedy* became the object of pressing Spanish attentions which were discreetly and ingeniously evaded by a Danish disguise. Cochrane combined boundless resource with splendid daring in almost equal

I Year English Set-speaking Prize :—

Mr. H. M. Hafeez.

I Year Urdu Set-speaking Prize :—

Mr. Abdul Ali Ansari.

MUZAFFAR HUSAIN KHAN,

*Honorary Secretary.*

---

## A GREAT NAVAL HERO.

### THE HOMERIC LIFE OF THE SCOTTISH FIGHTING CAPTAIN WHO DESTROYED THE NAVAL POWER OF SPAIN, GAVE FREEDOM TO THE SOUTH AMERICAN CONTINENT AND NEW GRANARIES TO THE WORLD.

A most vivacious story of one of our great fighting captains who destroyed the naval power of Spain and gave freedom to the whole Pacific coast is told in the *Candid Review*. Incidentally it shows how greatly naval conditions have changed in a hundred years.

### THE MIDSHIPMAN'S CHEST.

" A large raw-boned Scottish midshipman joined his ship H.M.S. *Hind*, at Sheerness on the 27th June 1793.

" As he came aboard, his sea chest carried behind him, the voice of Lieutenant Larmour shouted from above, 'Does Lord Cochrane think he is going to bring a cabin aboard ? The service is going to the devil! Get it upon the main deck.'

" This was done, and Jack Larmour superintended the process of sawing off one end of the chest, contents and all, just beyond the key-hole. The lad was Thomas Lord Cochrane, eldest son of the ninth Earl of Dundonald.

" This was the opening of a career which may well be compared with that of Francis Drake.

not flag and a marked improvement will be effected in the matter of attendance.

As regards the number of competitors taking part in the competitions, it is to be remarked that while in some of the class competition there were as many as sixteen speakers, in others the number did not exceed two. I sincerely hope that members will realise the immence importance of these competitions and will in future years try to make them a success both in point of attendance and number of speakers. The following is a list of the winners of various prizes for the year 1914:—

Saeed Morison English-speaking Medal:—
Mr. Agha Muhammad Yakub.

Saeed Morison Urdu-speaking Medal:—
Mr. Iqbal Ahmad Khan.

English Extempore-speaking (Open) Prize:—
Mr. Syed Zahir-ud-din.

Urdu Extempore-speaking (Open) Prize:—
Mr. Iqbal Ahmad Khan.

IV Year English Set-speaking Prize:—
Mr. Sajjad Ali Ansari.

IV Year Urdu Set-speaking Prize:—
Not awarded.

III Year English Set-speaking Prize:—
Mr. Syed Asghar Ali.

III Year Urdu Set-speaking Prize:—
Mr. Abdul Rauf.

II Year English Set-speaking Prize:—
Mr. Zakir Husain Khan.

II Year Urdu Set-speaking Prize:—
Mr. Zakir Husain Khan.

co-religionist, Maulvi Bashir-ud-din, the life and soul of this Provincial Muhammadan Educational Conference. It is also the birth place of that useful and hope-inspiring institution which is known as the Islamia High School of Etawah. This institution is a unique example of the "*singleness of aim, unity of resolve,*" the display of "*energies*" and of the *steady patient* work of which I have just spoken.

This is an institution which supplies the proof of how much practical and solid good can be done to our community by even a single man by his efforts, if he is earnestly sincere.

Gentlemen, it is not in our power to reward sufficiently the unique services of such a man, but let us try to emulate his example and make this Conference a complete success which will, I believe, be his true reward in this world.

With these words, Gentlemen, I now commend you to your labours.

---

## THE SIDDONS UNION CLUB.

The Annual Speaking Competitions of the Siddons Union Club were held on various dates in the months of November and December 1914. In former years all the competitions used to be held in one week, the consequence being that the attendance became smaller and smaller on every succeeding day. In order to alter this state of affairs, this year the competitions were spread over a period of about one month. The result was that the attendance presented a marked contrast to that of the preceding years, but still it was not as it ought to have been. It is to be hoped that in future years if these competitions are spread over a period of two or three months, the interest of the members will

بعد ازین پانی پت کی معرکہ آرائی مین ابراہیم لودی کو شکست ہوئی اور جب بکرماجیت لڑائی کے کام آیا تو اسکے پس ماندون نے کوہ نور فاتح ہمایون کو بطور نذر پیش کیا۔

بابر نے اپنی تزک مین ایک مشہور ہیرے کے متعلق لکھا ہے لیکن نام کا سراغ کہین نہین چلتا تاہم متفق طور پر کوہ نور ہی سمجھا جاتا ہے کیونکہ اسکا بیان اُسکی شکل صورت سے ملتا ہے۔ علاوہ ازین اُسوقت تک کوہ نور کوئی خاص نام سے نہین پکارا جاتا تھا۔ اسکا نام تو نادرشاہ کے زمانہ سے پڑا جسکا ذکر آگے آئیگا۔ بابر اپنی تزک مین لکھتا ہے جسکا ترجمہ یہہ ہے کہ مئی ۱۵۲۶ء کی جس لڑائی مین ابراہیم مارا گیا اسمین راجہ بکرماجیت والی مالوہ بھی کام آیا۔ راجہ کے متعلقین نے جو پیش کش ہمایون کو پیش کئے تھے۔ اسمین ایک بڑا مشہور الماس بھی تھا کہ جسکی قیمت ایک جوہری نے تمام دنیا کے ایک روز کے نصف خرچ کے برابر تبلائی تھی۔ اسکا وزن ۱/۲ ۱۸۶ قیراط ہے۔ جو ایک اونس گیارہ پینی ویٹ اور دو گرین کے برابر ہوتا ہے جو قریب قریب پانچ تولہ کے برابر ہوا۔ اسکے بعد لکھتا ہے کہ ہمایون نے میری نذر کیا۔ لیکن مین نے اسکو پھر واپس دے دیا۔ اسکے بعد سے کوہ نور کی سوانح عمری بالکل صاف ہے چنانچہ یہہ یکے بعد دیگرے ہمایون۔ اکبر۔ جہانگیر۔ اور شاہجہان کے پاس رہتا ہوا عالمگیر کے قبضہ مین آیا۔

مسٹر برنیر لکھتے ہین کہ شاہجہان کی وفات کے بعد اورنگ زیب معًا اکبرآباد روانہ ہوا جہان آرا جو شاہجہان کی بڑی چہیتی بیٹی تھی اور جو تا دمِ واپسین اسکی معیت مین رہی تھی۔ اُسنے اورنگ زیب کا نہایت اعزاز کے ساتھ استقبال کیا۔ جب اورنگ زیب حرم سُلطانی مین داخل ہوا تو جہان آرا نے ذاتی اور شاہجہان کے تمام بیش قیمت جواہرات اسکے سامنے پیش کئے اب اس جگہ یہہ شبہ پیدا ہوتا ہے کہ آیا کوہ نور بھی انہین جواہرات مین تھا یا یہہ کہ اورنگ زیب نے شاہجہان کے ہی حین حیات مین اسے حاصل کر لیا تھا۔ اسکا تصفیہ محض اس سے ہو سکتا ہے کہ جب مسٹر ٹیورنیر نے اورنگ زیب کا شاہی خزانہ دیکھا تو اُسمین صرف ایک بڑا ہیرا تھا۔

اور یہہ ۳ نومبر ۱۶۶۵ء کا واقعہ ہے اور شاہجہان کی وفات فروری ۱۶۶۶ء مین ہوئی بہرحال کچھ بھی ہو۔ کوہ نور شاہان مغلیہ کے پاس محمد شاہ کے حکومت کے شروع زمانہ تک رہا۔

۱۷۳۹ء مین جبکہ سلطنت مغلیہ کا آخری دور آن پہونچا۔ نادرشاہ نے دہلی پر لشکرکشی کی صلح کے بعد نادر نے محمد شاہ سے بڑی حکمت عملی سے اسے حاصل کیا۔ لیکن قبل اسکے کہ یہہ بتایا جاے کہ نادر نے اس سے کیونکر حاصل کیا ایک اور انگریزی مورخ وہیلگر کا بیان قابل غور ہے۔ انکا قول ہے کہ اورنگ زیب نے تخت طاوس کی زیب و زینت بڑھانے کے لئے کوہ نور اسمین جڑ والیا تھا۔ فتح نادری کے بعد تخت طاوس توڑا گیا اور بہت سی بیش قیمت اشیاء کے ساتھ یہہ نادر روزگار ہیرا لیا گیا لیکن ایکدوسری روایت کے بموجب جو زیادہ صحیح معلوم ہوتی ہے یہہ بیان کیا جاتا ہے کہ جب نادر شاہ خزانہ دہلی پر قابض ہوا تو کوہ نور جسکے حاصل کرنے کا کمال مشتاق تھا نہ پایا ایک عرصہ تک تلاش مقصود مین کوشاں رہا لیکن کوئی بھی کوشش مؤثر نہ ثابت ہوئی۔ آخر حرم مین سے کسی عورت نے ایکروز نادر سے کہدیا کہ محمد شاہ ہر وقت کوہ نور کو اپنے سر کی دستار مین محفوظ رکھے رہتا ہے اور کسی وقت اپنے سے علیحدہ نہین کرتا۔ یہہ خوشگوار خبر سنکر نادر کچھ روز موقع کا منتظر رہا۔ آخر ایک روز بڑا دربار کیا۔ اور اسمین جانبین سے اظہار خلوص و محبت کیا گیا۔ اسکے بعد آپسمین تبدیلی دستار کی ٹھہری۔ چنانچہ نادر نے اپنی چرمی کلاہ محمد شاہ کے سر منڈھی اور اسکی دستار گرانمایہ سے اپنی آرزو دیرینہ پوری کی۔ نادر سمجھا کہ شاید اسکے ساتھ دھوکا کیا ہے اور کوہ نور دستار مین نہین ہے اسلئے تھوڑی ہی دیر مین دربار برخاست کیا اور اپنے خیمہ مین جاکر فوراً دستار کھولی الماس کو دیکھتے ہی مارے خوشی کے چلا اُٹھا کوہ نور! کوہ نور! اور یہہ ہی اس شعلۂ نور کی وجہ تسمیہ ہے۔ نادر کی وفات کے بعد اسکا خزانہ تمام برباد ہوگیا۔ لیکن کوہ نور اسکے بیٹے شاہ رخ ہی کے پاس رہا۔ اسکے محفوظ رکھنے کے لئے غریب نے طرح طرح کی مصیبتین بھی جھیلین حتی کہ اندھا بھی ہونا پڑا۔ لیکن کوہ نور کو اپنا نور نظر ہی سنلئے رکھا جب اسکی سلطنت برباد و تباہ ہوگئی تو اسکو مشہد کا

گورنر بنا دیا لیکن یہان بھی اسے چین نہ آیا۔ مشتاقان کوہ نور بے طرح اسکے پیچھے پڑے چنانچہ آغا محمد ایک جمعیت کثیر کے ساتھ اس بہانے سے مشہد روانہ ہوا کہ اسے روضہ حضرت امام رضاؑ کی زیارت کرنا ہے اور وہان پہنچکر مشہد پر قبضہ کرلیا۔ زیارت روضہ سے فارغ ہوکر اسنے شاہ رخ سے اسکا پوشیدہ خزانہ لینا چاہا۔ لیکن اسنے انکار کیا اور کہا کہ میرے پاس کچھ نہین ہے۔ اسپر آغا محمد نے حکم دیا کہ انکا سر منڈوا دیا جاے اور سر پر گرم گرم تیل ڈالا جائے جب تک یہہ اپنے تمام جواہر معہ کوہ نور کے نہ دین۔ یہہ سب تکالیف سہین لیکن کوہ نور نہ دیا۔ آخر احمد شاہ درانی اسکے مرنے سے پہلے اسکی کمک کو آن پہنچا اور اس مدد کے صلہ مین کوہ نور احمد شاہ درانی کے ہاتھ آیا احمد شاہ درانی کے بعد اسکے بیٹے تیمور شاہ کو ملا۔ یہہ ۱۷۹۳ء مین مرا اور پھر اسکے بیٹے شاہ زمان کے قبضہ مین پہنچا۔ اسکے دوسرے بھائی شجاع الملک نے اسے اندھا کرکے تخت سے اُتارا اور پھر کوہ نور حاصل کیا۔ ایک عجیب وغریب روایت مشہور ہے کہ جب شاہ زمان کو اسکے بھائی شجاع الملک نے تخت سے اُتارا اور اسنے کوہ نور نہ دیا تو کئی روز شاہ زمان کو نظر بند رکھا مگر کوہ نور نے اس حالت مین بھی رفاقت سے ہاتھ نہ اُٹھایا۔ اور شاہ زمان نے بھی عجیب وغریب طریقون سے اسکی حفاظت کی چنانچہ لکھا ہے کہ اسنے کوہ نور کو اپنے کمرہ کی دیوار مین پیوست کراکے اوسپر سے مٹی لیپٹ دی تھی تاکہ لوگون کو معلوم نہ ہو اور اسکی نظرون سے بھی اوجھل نہ ہو۔ مگر اتفاق سے اسکے اوپر کی کسیقدر مٹی گر گئی۔ اور کوہ نور کا ایک گوشہ کسی سپاہی کو نظر آگیا۔ اسنے فوراً نکال لیا اور اسکے بھائی شاہ شجاع کے نذر کیا۔ شاہ شجاع تقریب کے موقعون پر اسے پہنتا تھا۔ چنانچہ مسٹر الفنسٹن جو شاہ شجاع کے زمانہ مین بسلسلۂ سفارت انگریزی پشاور مین مقیم تھے بیان کرتے ہین کہ انھون نے شاہ موصوف کے سینہ پر کوہ نور آویزان دیکھا تھا۔ اسکے بعد شاہ شجاع کے اقبال کا آفتاب ڈھل گیا بعد اسکے ادبار نے اسقدر گھیرا کہ وہ نہ صرف اپنے نور نظر کو رو بیٹھا بلکہ اسے جلا وطن ہوتا پڑا۔ مگر باوجود ان تمام مصائب وآلام کے کوہ نور کو ہاتھ سے نہ دیا۔ شاہ شجاع معہ شاہ زمان کے رنجیت سنگھ کے یہان پہنچے۔ یہان انکی بڑی

آؤ بھگت کی گئی اور بڑی عزت و احترام کے ساتھ رکھا۔ یہانتک کہ رنجیت سنگھ انکی طرف سے شاہ محمود سے لڑا اور کشمیر فتح کیا لیکن بجاے اسکے کہ شاہ شجاع کو اسکا ملک دیتا رنجیت سنگھ نے خود طرح طرح کے مظالم توڑنا شروع کیے کہ کسیطرح وہ تمام نادر جواہر جو کابل سے لایا ہے اسکے نذر کرے۔ اور سب سے زیادہ تو کوہ نور کا مشتاق تھا۔ اسکے حاصل کرنے مین جو پہلو اسنے اختیار کئے وہ اس عنوان کے دوسرے حصہ مین واضح کیے جائینگے

ایم۔ صدیق رضا
سکنڈ ایر

## غزل

مطلع نہین تو نہ سہی خیالات بہت بڑھ چکے ہین اور وہ قیود جنھین قدما ضروریات شاعری مین سے سمجھتے تھے اب لغویات سمجھے جاتے ہین۔ دقیانوسی خیالات کی کوتاہ نظری چراغ پا نہ ہو۔

آپ کہین گے کہ عجیب تلوّن ہے کبھی اثر اور کبھی کمال۔ مگر غور کیجیے دنیا کے کسی شے مین بھی استقلال ہے؟ سچ تو یہ ہے کہ متلون مزاجی فطرت کا نہایت ہی شاندار عنصر ہے ہر کام کسی خاص خیال کا عکس ہوا کرتا ہے۔ خیالات کا تغیر ہی تلوّن حرکات کا باعث ہے۔ پس جب فطرت انسانی خود تغیر پسند ہے تو تخلص کیون نہ بدلتا رہے۔ خیر

خوے زاہد کی قسم ہے رات بھر — مین نے ذکر ساغر و مینا کیا
انتہا میری محبت کی نہ تھی — مین اوسے اور وہ مجھے دیکھا کیا
بے دلی میری دعا کے ساتھ تھی — کیا اثر نے اس لئے پردا کیا
بدگمانی اون سے پیدا ہو چلی — اے ہجوم یاس تو نے کیا کیا

ساقی ذری ہوش کی تکفیر کی — بیخودی کو شیخ نے رسوا کیا
جب یہہ دنیا تیری ہی اک چال تھی — حشر آخر کس لیئے برپا کیا
خود مری حالت تھی میرے سامنے — گو بظاہر مین تجھے دیکھا کیا
تو نے کیون عصیان سے توبہ کی کمال — اِتقا کو مفت مین رسوا کیا

سجاد انصاری

# غزل

ابو البیان محمد رضا۔ رضا صدیقی۔ الہ آبادی

سودا ہوا ہے جب سے مجھے زلف یار کا — بخت سیہ کو عشق ہے شکونکے تار کا
افشان چھڑا رہے ہین کہ ذرّونکا ٹھیک کیا — خاکہ یہہ اڑ رہا ہے ہمارے غبار کا
داغی ہے ماہ۔ رشک سے جلتا ہے آفتاب — سکہ جما ہوا ہے دلِ داغدار کا
ڈوبا ہوں بحرِ عشق مین قاتل سے ڈر نہین — پانی نظر مین ہے مرے خنجر کے دھار کا
جاتے ہین سیر باغ کو۔ یارب نظر نہو — کانٹا کھٹک رہا ہے مجھے گل کے خار کا
دن گن رہے ہین حشر کے وعدہ ہے دید کا — ہر دم ہین شمار ہے روزِ شمار کا
کھینچا ہمین تو بھسہ ہمین کھینچا ضرور ہے — نقشہ پکارتا ہے یہہ تصویر کار کا
حیرت نے آئینہ کی مچادی جہان مین دھوم — سب حال آئینہ ہوا رخسار یار کا
کیون منتشر ہے جوہر شمشیر کیا ہوا — کیا عکس پڑ گیا مرے شکونکے تار کا
دیوانے جی رہے ہین تصوّر سے زلف کے — تار نفس ملا ہے انھین شکون کے تار کا
اسمین بھی کچھ تو گیسوے لیلےٰ کی ہے جھلک — عاشق ہے قیس پیرہن تار تار کا
استاد ہین اگر تو امیر و نسیم و میر — قائل ہون شاعری مین نہین تین چار کا
رنگینیِ خیال رضا تمیہ ختم ہے — ہر ایک شعر پہ ہے گمان لالہ زار کا

# غزل

ہر گل مین تو ہے۔کوئی طلبگار بھی تو ہو
نرگس کی طرح حسرتِ دیدار بھی تو ہو

رحمت بہانہ جو ہے۔گنہگار بھی تو ہو
بندون مین کوئی اسکا سزاوار بھی تو ہو

ہر جزو سے عیان ہو تماشائے کُل مگر
پہلے بشر مین طاقتِ دیدار بھی تو ہو

زاہد نہ ہوگا یون کرمِ حق کا مستحق
پہلے گناہ کرکے گنہگار بھی تو ہو

ہم سر نثار کرنے کو تیار ہین مگر
راضی تمھارا خنجرِ خمدار بھی تو ہو

مجھ پر ہی رات دن ہے تقاضائے ضبطِ آہ
کچھ امتحانِ خاطرِ اغیار بھی تو ہو

دلداری مریض بھی دل لیکے چاہیے
تم دلربا ہی تو نہین دلدار بھی تو ہو

تصویرِ یار دیکھ کے صبر آئے کس طرح
جی چاہتا ہے شوخیِ گفتار بھی تو ہو

حاذق شبِ فراق مین بیجا ہے اضطراب
کچھ پاس طبعِ نازکِ دلدار بھی تو ہو

خاکسار محمد حاذق سہارنپوری متعلم تھرڈ ایر کلاس

## قطعہ تاریخ وفات مولانا شبلی نعمانی مرحوم ومغفور

نتیجہ فکر گوہر بار

شاعر نامدار یکتاے روزگار۔جناب سید نثار حسین صاحب "نثار" ڈپٹی انہار سلمہ اللہ الغفار
المعروف بہ مائی لارڈ۔

شبلیؒ پاک نفس چو خوابید زیر خاک
شد آفتاب علم مگر در زمین نہان

برباد گشت گلشن فضل و کمال آہ
چون مرغ روح او بہ جنان کرد آشیان

آن فاضل اجل چو خرامید سوے خلد
ہر سو بپا ز درد و الم نالہ و فغان

یکتاے روزگار و وحید زمان گذشت
مے کرد ناز قوم بران فاضلِ جہان

گفتۂ شاد خستہ جگر سال رحلتش بگزشت وائے شبلی علامہ زمان

۱۳۳۲ ہجری

# انجمن حدیقۃ الشعر کی تاریخ مین ایک صفحہ زرین کا اضافہ

حکما کا قول ہے کہ ہر انسان کی زندگی مین خوش نصیبی کا ایک ایسا موقع آتا ہے کہ اگر اوس سے فائدہ اوٹھایا جائے تو آیندہ کامیابیون کے لئے ایک دیباچہ زرین ثابت ہوتا ہے اگر یہ کلیۂ شخصی وانفرادی حالات کے لئے صحیح ہے تو کوئی وجہ نہین کہ اجتماعی واتحادی مساعی کے لئے بھی صحیح نہو۔ بیشک مجالس ومجامع کی تاریخ زندگی مین بھی ایسے سنہرے موقعے پیش آجاتے ہین چنانچہ ہماری انجمن حدیقۃ الشعر جو ابھی گویا گہوارہ طفولیت ہی مین ہے اسکے لئے بھی دست قدرت نے خود سامان ترقی مہیا کردیا۔ یعنی ماہ گذشتہ مین جب کہ قوم کے سرمایۂ ناز اور سادات مرحوم کے چراغ دودمان جناب سید راس مسعود صاحب کی بزم کتخدائی مین تقریباً تمام اعیان قوم تشریف لائے تھے اسی ضمن مین جناب مستغنی عن الالقاب شمس العلما نواب سید امداد امام صاحب المتخلص بہ اثر بھی جلوہ فزائے خاک علیگڈھ ہوے۔ جناب ممدوح کو علوم قدیمہ کی اشاعت سے جو خاص شغف ہے وہ محتاج بیان نہین اور یہ اوسی کا نتیجہ تھا کہ جناب موصوف نے انجمن کے وفد کو شرف باریابی عطا فرمایا اور ہم خدام کی ناچیز استدعا قبول کی۔ اور حسب وعدہ بتاریخ ۱۸ نومبر ۱۹۱۳ء بوقت ۸ بجے شب اراکین انجمن کی دعوت پر یونین کلب کے ہال مین جہان جلسہ انجمن قرار پایا تھا تشریف فرما ہوے۔ تقریباً جمیع مہمانان عظیم الشان وروسائے شہر رونق افروز تھے۔ جلسہ زیر صدارت قاضی جلال الدین صاحب جلال میر مجلس انجمن شروع ہوا۔ سب سے پہلے خادم معتمد اعزازی نے مندرجہ ذیل مسدس پڑھی جس مین جناب ممدوح سے قبول سرپرستی کی استدعا تھی ؎

بلا کی کلک اثر تم آج تیری گلفشانی ہے ہنسی منھ چوم لیتی ہے غضب کی شادمانی ہے

وہ طراری وہ شوخی وہ نزاکت وہ روانی ہے ۔ کہ ہر ہر لفظ سے ظاہر ادائے نقش مانی ہے

نہین سطر مسلسل۔ طرۂ گیسوے لیلا ہے
بیاضِ صفحہ پر نقطہ ہے یا خالِ زلیخا ہے

عجب اک بانکپن ہر ذرّہ ذرّہ سے نمایان ہے ۔ جسے دیکھو وفورِ خوشدلی سے گل بداماں ہے
مبارک مے کشو یہہ عزت افزائی کا سامان ہے ۔ کہ خود پیرِ مغان گھر مین تمھارے آج مہمان ہے

وہ دیکھو فرطِ فرحت سے ہر اک غنچہ چٹکتا ہے
در و دیوار سے اک نور کا عالم ٹپکتا ہے

ہماری بزم کی رونق ترے دم سے دوبالا ہے ۔ کہ سروِ بوستانِ علم تیری ذات والا ہے
تجھی سے کچھ نگارستان دانش مین اُجالا ہے ۔ ترے قربان ہمین کس حال مین آکر سنبھالا ہے

نگاہ لطف اِس جانب بھی گر اک بار ہو جائے
مرے ساقی ترے مستون کا بیڑا پار ہو جائے

ریاضِ دھر مین ہے آبروے علم و فن تجھ سے ۔ ابھی تازہ ہے یادِ رونقِ عہدِ کہن تجھ سے
نئے سر سے ہوا سرسبز معنی کا چمن تجھ سے ۔ تمنا کیون نہ رکھین ممبرانِ انجمن تجھ سے

سرافرازی عطا کر اسکے سر پر سایہ زن ہوکر
ہمین ممتاز کردے سرپرست انجمن ہوکر

بعد اختتام نظم ہٰذا جناب موصوف کی خدمت مین وزیٹرس بک پیش کی گئی جسمین جناب نے اپنے دستخط فرمائے۔ تمام ہال نعرہ ہاے خوشی سے گونج اوٹھا۔ ہر طرف سے حاضرین پر پھول برسائے گئے اور جمیع مہمانان ذوی الاکرام کو ہار پہنائے گئے۔ علاوہ برین جناب ممدوح کی خدمت مین انجمن کی طرف سے ایک زرین[۱] ہار کا تحفہ مختصر بھی پیش کیا گیا۔ بعد ازان جناب اقبال احمد خانصاحب سہیل نے ایک قصیدہ تہنیت پڑھا وہو ہٰذا ؎

مگر از ساقی فطرت نوید فیض عام آمد ۔ کہ از جوشِ طرب ہر گل مے عشرت بجام آمد

---

[۱] اس زرین ہار کے پیشکش کر سکنے کے لئے انجمن حدیقۃ الشعرا اپنے مربی جناب ڈاکٹر ضیاء الدین احمد صاحب کی امداد کی بدل مشکور ہے۔

چمن پیرائے گیتی طرفہ رنگے ریختہ کاینک — زمستانست و جوش صد بہارانش غلام آمد

دمن را دادہ صد تزئین چمن را کردہ عطرآگین — زمن بر بودہ عقل و دین چو عرعر در خرام آمد

فتادہ دانۂ ژالہ چنان بر چہرۂ لالہ — تو گوئی قطرہ خوبر رخ آن لالہ فام آمد

عذار آمد بجنبیدن چنار آمد بہ رقصیدن — ہزار آمد بخندیدن چو گل در ابتسام آمد

چہ بلبل شاعر خوش گو چہ گل آن شاہد دلجو — بہار گلشن مینو کہ شعر خوش بنام آمد

سخن آن شاہد دلکش پریرو سرو قد مہوش — کہ رخشان گوہر ذاتش زعمان بدام آمد

گلستان سخن را نوبہار از کیست میدانی — اثر کز نظم او ملک معانی را نظام آمد

فروغ اخترش در ظلمت شب آنچنان تابد — کہ رخسار سحر را رشک بر گیسوئے شام آمد

سر دیگر انجمن نازد سخن بر خویشتن نازد — دل یاران چو من نازد کہ ہر یک شاد کام آمد

بگوش دل سحر گہ از سروشم این پیام آمد — کہ بہر نصرت این بزم امداد امام آمد

ندانم تا چہ می سازم مگر جان در رہ اندازم — کہ چون تو میہمانے در خور صد احترام آمد

فروغ بزم افزودی چو گامے رنجہ فرمودی — ہمائے اوج طالع بزم کالج را بدام آمد

سپہر دانش تو و آن دو فرزندان والا بیت — یکے مہر درخشان دیگرے ماہ تمام آمد

زہے ذات کریم تو زہے خلق عمیم تو — کہ اہل بزم را عطر محبت در مشام آمد

تو مہر دانشی زیبد اگر بر پائے تو امشب — نگہ از دیدہ ام بیرون ز بہر استلام آمد

خرام خامہ ات طاؤس گلزار سخن باشد — فروغ حسن تو آئینۂ حسن کلام آمد

ہمائے چون تو بر روے سایۂ الطاف افگندہ — کنون این انجمن را ساعت نیل مرام آمد

سہیل از ملک معنی را بدست آوردہ زیبد
کاینک خامہ تو رشک تیغ بے نیام آمد

بعد ازان جناب ممدوح نے ایک مختصر مگر نہایت امید افزا تقریر فرمائی جسمین انجمن کے اغراض و مقاصد سے اتفاق فرماتے ہوئے اوسکی ضرورت اور اہمیت پر زور دیا اور

اوسکا قیام کالج کے لئے مبارک و مسعود قرار دیا۔ اقبال احمد خان صاحب سہیل کی نظم کی تعریف کرتے ہوے فرمایا کہ "یہ وہ زبان ہے جو نہ صرف ہندوستان بلکہ ایران مین بھی نہایت قدر کی نگاہون سے دیکھی جاویگی اور جسکو شیراز و اصفہان کے اہل قلم بھی سر آنکھون پر جگہہ دینگے"۔ اِس تقریر کے بعد جناب قاضی جلال الدین صاحب جلال صدر انجمن نے انجمن کی جانب سے جناب موصوف کی تشریف آوری اور اس عزت افزائی کے لئے تہ دل سے شکریہ ادا کیا۔

علاوہ برین اِس مبارک موقع کی یادگار مین جناب جعفر علی خان صاحب رئیس بنڈراول نے ﷲ جناب سید راس مسعود صاحب نے ﷲ اور مسٹر مسعود نامی نے ﷲ انجمن کو مرحمت فرمانے کا وعدہ فرمایا۔ ان حضرات کی علم دوستی و فراخ حوصلگی کا جسقدر شکریہ ادا کیا جائے کم ہے۔ اِن رقوم موعودہ کے اعلان کے بعد مشاعرہ مجوزہ کا افتتاح ہوا سب سے پہلے جناب ممدوح نے تبرکًا و تیمنًا اپنے دیوان مطبوعہ سے کچھ کلام بلاغت نظام ارشاد فرمایا۔ تمام حاضرین پر ایک عالم انبساط طاری تھا اور ہر سمت سے نعرہ ہاے تحسین بلند ہو رہے تھے۔ بعدہٗ حسب ذیل ارکین انجمن نے مقررہ مصرع طرح اور مضمون بر [illegible] پر اپنی اپنی نظمیں پڑھین۔ جناب محمد حاذق صاحب المتخلص بہ حاذق۔ جناب [illegible] حسن صاحب بدر جلالی جناب محمد کبیر صاحب رسا۔ جناب علی اکبر خانصاحب [illegible] جناب [illegible] صاحب [illegible] فجی۔ جناب محمد رضا صاحب رضا۔ جناب اقبال احمد خانصاحب سہیل جناب عبد الحمید صاحب حمید۔ جناب محمد رفیع صاحب مستتر و خادم آثم۔ حسب قاعدہ نظمون کا انتخاب جو دفتر معتمد اعزازی مین موصول ہوئین درج ذیل کیا جاتا ہے

مصرع طرح۔ "کب تک خیال طرۂ لیلا کرے کوئی" لیلا = قافیہ

## جناب محمد حاذق صاحب حاذق طالبعلم کالج

دل محو دید حسن خود آرا کرے کوئی
آئینہ وقف آئینہ سیما کرے کوئی

مژگان و بُعد مردم دیدہ ہین بے ضرو
زیر نقاب کس لیے پردا کرے کوئی

قسمت کے پیچ ہین مری ہرگز نہ جائینگے
تا چند انتظار گوارا کرے کوئی

ممکن وصال حق ہے ۔ ہوا بھی اگر تو کیا
پوری نہو کبھی وہ تمنا کرے کوئی

حاذق دلِ طپیدہ ہی پہلو مین جب نہو
کیا فائدہ کہ عشق کو رسوا کرے کوئی

## جناب بدرالحسن صاحب جلالی بدر متعلم کالج

گر پیار کی نگاہون سے دیکھا کرے کوئی
پھر کیون خیال منت عیسیٰ کرے کوئی

جب چشم بادہ ریز ہی گردش مین ہے تو کیون
پروائے دور ساغر و صہبا کرے کوئی

یان داغ دل ہی کم نہین کچھ شمع طور سے
جا جا کے منتین سرِ سینا کرے کوئی

وابستہ تار تار سے سو سو اُمید ہین
دامن کو اونکے کس طرح چھوڑا کرے کوئی

ہو لطف روز حشر جو وقت حساب جور
مانا کرے کبھی کبھی جھگڑا کرے کوئی

چھوڑا اسلاف نے بدر نہ بندش کیواسطے
مضمون کہان سے اب نیا پیدا کرے کوئی

## جناب محمد کبیر صاحب رسا طالب علم کالج

یون مفت نقد دل کو نہ مانگا کرے کوئی
کیا ہم پہ قرض ہے جو تقاضا کرے کوئی

دل بیقرار ہے کہ کرے کوئی چھیڑ چھاڑ
آنکھین ہین منتظر کہ اشارا کرے کوئی

موسیٰ نہین کہ ایک ہی جلوے مین گر پڑین
ہان امتحان برق تجلے کرے کوئی

پنہان ہے ذرّہ ذرّہ مین برق جمال دوست
ہر سنگ طور ہے جو تماشا کرے کوئی

وہ سنگدل - زمانہ مخالف - فلک رقیب
پھر کہئے کس سے عرض تمنا کرے کوئی

اتنا تو ہو اثر کشش عشق مین رسا
ہم روٹھ جائین اور منایا کرے کوئی

## جناب علی اکبر خانصاحب شروانی علی متعلم کالج

بیمار زندگی کو جو اچھا کرے کوئی
دست اجل سے کا مسیحا کرے کوئی

ہان اے نگاہ ناز تجھی پر ہے فیصلہ
پہلو مین دل ہو اور تمنّا کرے کوئی

ہر شے محل غیر مین ہے اوسکو ناپسند
درد جگر زبان پہ نہ لایا کرے کوئی

عہد وفا کو پرزہ کاغذ کہین جناب
عہد نیاز پھر بھی نباہا کرے کوئی

اے وائے دخت رز کے فریب نگاہ پر
سرمایۂ ضمیر کا سودا کرے کوئی

مجھ کو خمار دیدۂ ساقی ہے لے علی
محفل مین شغل ساغر و مینا کرے کوئی

## جناب محمد رفیع صاحب مستتر طالبعلم کالج

کیون مجھ سے میرے رونیکا شکوہ کرے کوئی
اپنی جفائین بھی کبھی سوچا کرے کوئی

گیتی ہے ہیچ گردش مجنون کے سامنے
لب عالم خیال مہیا کرے کوئی

نظارہ جمال کو لازم ہے ذوق دید
میری نگاہ سے اونھین دیکھا کرے کوئی

ہے فرض عشق حوصلہ افزائی غرور
اُٹھے نگاہ ناز تو تڑپا کرے کوئی

ہم ہون اگر نہ باعث تفریح طبع یار
کیون بھیج کر جہان مین تماشا کرے کوئی

پھر اس سے ترک رسم ہے دشوار تر
بنت عنب کو منھ نہ لگایا کرے کوئی

## جناب محمد رضا صاحب رضا صدیقی متعلم کالیجیٹ اسکول

مانا کہ لاکھ بار تمنا کرے کوئی
قسمت ہی جب بری ہو تو پھر کیا کرے کوئی

دل بیوفا ہے۔ جان کا خواہان ہے دلربا
کس سے امید کس پہ بھروسا کرے کوئی

مجھ کو یہہ شوق بات بھی ہو چھیڑ چھاڑ بھی
اونکو یہہ ضد کہ بس ہمین دیکھا کرے کوئی

اچھی کہی کہ درد نہ اپنا بیان کرو
اچھا تو بے کہے ہی مداوا کرے کوئی

دلبر کو۔ دل کو۔ آرزوئے لطف وصل کو
کس کس کو چشم شوق سے دیکھا کرے کوئی

مجھ رند بادہ خوار سے واعظ کو کیا رضا
پگڑی کی خیر اپنی منایا کرے کوئی

## جناب اقبال احمد خان صاحب سہیل طالب علم کالج

جب آج چشم شوق سے پردا کرے کوئی
کیون اعتبار وعدۂ فردا کرے کوئی

دل مین رہے تو پھر نظر آیا کرے کوئی
خود اپنے گھر مین کس لیئے پردا کرے کوئی

چوری نہین خراج محبت تھا نقد دل
پر کیا کہین جب آنکھین چرایا کرے کوئی

اس چشم جلوہ سنج نے غارت کیا مجھے
کیون آرزوے دیدہ بینا کرے کوئی

رہتی ہے اونکو نت نئے بسمل کی جستجو
یہہ شوق ہے کہ سامنے تڑپا کرے کوئی

کیا ہو اگر گرا دے کوئی پردہ ہاے چشم
آنکھون مین اس طرح نہ سمایا کرے کوئی

تحسین طلب ہے اونکی ہر اک جنبش نگاہ
کس کس ادا پہ اونکو سراہا کرے کوئی

دیکھے مجھے کہ آئینۂ حسن دوست ہون
گر چاہتا ہے اونکا نظارا کرے کوئی

ذوق فنا مین آج طپان ہے سہیلؔ زار
قطرہ مین سیر وسعت دریا کرے کوئی

## جناب شیخ فضل الرحمن صاحب قدوائی فجیؔ طالبعلم کالج

ترک عدو کا مجھ سے نہ دعویٰ کرے کوئی — آنکھون مین میری دھول نہ جھونکا کرے کوئی
اے آہ۔ لب تک آگئی یہ کیا غضب کیا — دردِ جگر کو یون تو نہ رسوا کرے کوئی
بزمِ نشاط گرم ہے چھٹکی ہے چاندنی — ایسے مین آکے لطف دوبالا کرے کوئی
اللہ رے ذوق۔ یہ ہے تقاضائے زخم دل — نوکِ سنانِ ناز سے چھیڑا کرے کوئی
بنت عنب نے شیخ کو دیوانہ کر دیا — اب اتقا کی جان کو رویا کرے کوئی

فجیؔ۔ ملا ہے حضرت موسیٰ کو کیا جواب
کیا یاد کرکے اوس کی تمنا کرے کوئی

## خادم آثم

رونے کی بھی مجال نہین کیا کرے کوئی — ہے حکم۔ رازِ عشق نہ افشا کرے کوئی
کہتے ہو "کیون فراق مین تڑپا کرے کوئی" — جب دل پہ اختیار نہ ہو کیا کرے کوئی
ستر ہزار پردون پہ جمتی نہین نظر — بے پردہ کیسے اونکا نظارا کرے کوئی
ہوتی ہے اور تیز سمٹ کر شعاعِ حسن — یون چاک پردہ سے تو نہ جھانکا کرے کوئی
پینا ہے مے۔ تو لیجئے۔ حاضر ہے شیخ جی — کافر ہو سترِ زہد جو افشا کرے کوئی
آیا جو لب پہ حرفِ تمنا تو یہ کہا — قابو مین ہو زبان تو بولا کرے کوئی
ذکرِ شبِ وصال پہ اللہ رے انفعال — فرما رہے ہین "ہمسے نہ بولا کرے کوئی"
آثمؔ بھی مستِ ساغرِ منصور ہے۔ مگر — کیون رازِ بزمِ خاص کو رسوا کرے کوئی

# نظم بر مضمون "قطرۂ اشک" از جناب محمد رضا صاحب صدیقی رضاؔ

قطرۂ اشک جو منت کشِ زیور ہو جاے
پانی پانی عرقِ شرم سے گوہر ہو جاے
جوش پر آئے تو اک شورشِ محشر ہو جاے
ساری دنیا میں سمندر ہی سمندر ہو جاے
اس سے ہر نوک مژہ دست گہربار بنے
اور آغوشِ الم جوہری بازار بنے

قطرہ اشک نہین کہئے اسے ذرۂ تاج
آبروِ عشق کی گر ہے تو ہے معشوق کی لاج
خاکساری سے گیا عرش پہ ہے اسکا دماغ
مل کے مٹی مین ہوا کرتی ہے سب کو معراج
جو تنزل مین ترقی کا تماشہ دیکھے
چشم انصاف سے بس اشک کا قطرہ دیکھے

کسی عاشق کی اسے آنکھ کا تارا کہئے
اور معشوق کی افشان کا ستارا کہئے
ابر رحمت کا اسے ایک اشارا کہئے
ظلمِ ظالم سے بچانے کا سہارا کہئے
تیغ قہار مین رہتا ہے یہ جوہر بنکر
چشم بیکس مین یہ کوزے مین سمندر بنکر

فرقت یار مین لگتی ہے جو اشکون کی قطار
خونی آنسو سے بنا کرتا ہے دامن گلزار
ہو کے وارفتہ رضاؔ کرتا ہون اسطرح پکار
دیکھنے والو چلو عام ہے مینا بازار
قطرۂ اشک ہین یہ اپنے جگر کے ٹکڑے
لختِ دل ہین مرے یہ نور نظر کے ٹکڑے

# دیگر۔ از جناب اقبال احمد خان صاحب سہیلؔ

جہانِ نطق ہے گو بے زبان ہے قطرۂ اشک
دل شکستہ کا ترجمان ہے قطرۂ اشک

سپند مجمر سوز نہان ہے قطرہ اشک — ہے آب اور بھر آتش بجان ہے قطرہ اشک
مقابلہ ہے برابر کا دیکھیے کیا ہو — وہ شعلہ خو ہین تو آتش زبان ہے قطرہ اشک
دھوان سے لگے تو نہ کیون آئے اشک آنکھون مین — کہ خود بھی اصل مین دل کا دھوان ہے قطرہ اشک
یہ سنگدل نہ پسیجین گے آہ وزاری سے — عبث بتون سے تو گرم فغان ہے قطرہ اشک
بہار گریہ عاشق ہے سیر کے قابل — مژہ ہے سبزہ تو آب روان ہے قطرہ اشک
حکایت دل خون گشتہ اوسنے کیون کہیئے — کہ نغمہ ریز دو صد داستان ہے قطرہ اشک
تمھارے چہرۂ گلگون کی لوٹتی ہے بہار — کہ مثل کودک نادان دوان ہے قطرہ اشک

ترا قلم ہے کہ موئے مژہ ہے اے اقبال
کہ بزم شعر مین نوک زبان ہے قطرہ اشک

انکے علاوہ مہمانان کرام سے جناب ارشاد صاحب وجناب سید محمد ہادی صاحب ہادی اولڈ بوائے کالج نے بھی اپنے غیر طرح کلام سے حاضرین کو محظوظ فرمایا۔ الغرض جلسہ تقریباً ۳ گھنٹہ کی پر لطف صحبت کے بعد برخاست ہوا۔ فقط

ایوب احمد آثم
معتمد اعزازی انجمن

"Mid pleasures and palaces though we may roam
Be it ever so humble, there's no place like home;
A charm from the sky seems to hallow us there,
Which, wherever we rove, is not met with elsewhere.
Home! home! sweet sweet home!
There's no place like home, there's no place like home."

Obedience to every wish, sympathy without false ostentation, a feeling of generosity and enlarged philanthrophy, liberty without restraint and the serene enjoyment of domestic happiness go cheek by jowl. Home gives them birth and nurtures them into activity. It is like a bee-hive; there may be much toil, much labour and much work but it always contains a honeyed sweetness. But a man who is homeless is like a cuckoo which is restless or the butterfly which has no hive; the one is proverbial for selfishness and folly, the other for frivolity and worldly mindedness.

GHAKKHARIA.

---

## PUBLICATIONS RECEIVED.

*The Islamic Mode of Worship:* by Mirza Bashir-ud-din Mahmud Ahmad, pp. 28+viii, paper covers: 1914: *Qadian,* Punjab.

*Prophecies that all men should know* (a tract accompanying the above), pp. 4, 1914: Lahore: The Ahmadiyya Printing Works.

*Our Contemporaries.*—We beg to acknowledge, with thanks, the receipt of the following periodicals:—

For September: (not previously acknowledged.) *The Rajshahi College Magazine.*

For October: (not previously acknowledged) *The Ravi.*

For November: *The Aligarh Institute Gazette, The Comrade, The Kayastha Pathshala Magazine, The Observer, The Presidency College Magazine* (Calcutta), *The Ravi,*

a recreation, the devotee a sanctuary, the lily-livered a spirit and the poltroon courage, the spear a point and the sword an edge.

There is no place like home to refine the temper and disposition. If anything can assuage the tumultuous passions of the soul, alleviate the violence of affliction or calm that turbulent commotion of feelings which the din and bustle of the world excite, it is the mollifying influence of a beloved and cheerful home.

There is no place like home to develop the purest affections of the heart. Here there is warm sympathy, effusive kindness, cordial love without dissimulation and copious benevolence not adulterated with sinister motives.

There is no place like home for virtue and goodness, for there is something in the very atmosphere of the family hearth which will not permit vice to luxuriate and evil to grow.

" Domestic happiness, thou only bliss of paradise

Thou art the nurse of virtue ; in thine arms

She smiles."

It is here that we can find the purest enjoyments, the most amicable associations and the best school for giving nobility to the soul and for acquiring the noble virtues of sympathy, forbearance and self-denial. The pleasures of wealth, rank, power and fame are extremely precarious and uncertain. But paternal kindness, maternal tenderness, filial obedience and conjugal love pampered only in the lap of home, are a joy for ever. The beautiful lines of B. Cornwall bear testimony to the wonderful power of home.

The active Membership of the Society is at present 24, exclusive of associates. The next meeting will be held on December 8th.

D. AUCHTERLONIE,

*President.*

---

## HOME.

There is no place like home. How we all as if suffering from nostalgia pine for home, hanker after the charms of domestic happiness and wish intensely for the happy haunts of childhood! How attractive are the simple and innocent joys of a rural household painted in the most brilliant and gayest colours! How our heart melts away in raptures when we effect a change from a foreign land to home as if from the thorny asperities of the poetics to the flowery gardens of Epicurus! How exquisitely delightful is the evening scene around a poor fireside! The father, his day's work over, returns home and when his poor cottage bursts upon his view he hails the sight of it and feels a thrill of joy. His better half welcomes him *con amore* and the children climb his kness with eager haste "the envied kiss to share." The infants tottering and toddling endeavour to meet their "dad" with fluttering noise and glee. He sits down at ease in the centre of his family circle. The wife evinces a matronly care for the ease and the comfort of her beloved husband. The children—the *laborum dulce levimen*—the sweet solace of our labours, gladden his ears with their tittle-tattle and beguile his carking cares and thus make him forget his toil and his lowly condition. It is home and home alone where the jaded mind gets rest, the disappointed a solace, the weary

scholars recieved very little sympathy from their teachers—sympathy which is always electifying to the student, inducing a bright boy to do still better and even encouraging a boy of moderate ability to persevere with his work. From the beginning to the end, the path of Muhammadan scholars is beset with many and great obstacles and it is very few who succeed in overcoming them at every stage of education and reaching the goal.

It is not surprising, therefore, that in the face of such great odds, the Musalman community should, even after the more or less active interest taken by it in education for about half a century, find itself still as backward as it is. No progress in Muhammadan education is possible unless and until the many and great difficulties in their way are first removed. It is because it provides for the removal of some of these difficulties that the Resolution of the United Provinces Government on education ought to be gratefully welcomed by us.—*(To be continued.)*

---

## THE PHILOSOPHICAL SOCIETY.

The first meeting of the Philosophical Society since the long vacation was held on the evening of Friday, 13th November, in the Siddons Union Club, the President in the chair. Mr. Ferguson was elected vice-president and the following were elected ordinary members :—Messrs. M. Mahomed Ishak, Abdul Latif Khan, Mirza Yaqub Beg, Fazl-ur-Rahman, Allah Bakhsh, Kalka Prasad, Akbar Ali, Abdul Matin, Mahomed Yahiya, and Mahomed Habib.

An interesting paper on Aristotle's Doctrine of the Mean was read by Mr. Jawala Prasad Singal, and a spirited discussion followed.

Islamic learning on the one hand and Western learning on the other and they unhesitatingly went in for the former. And from that moment, they began to impress upon the authorities the advisability, in their interest, of finding, in the state system of education a place for Islamic languages and literature. This demand amounted, more concretely, to this that as regards Primary Education, Government should make arrangements for their children to obtain their schooling in their own vernaculer, namely, Urdu, and that at the later stages of secondary and collegiate education, the study of Persian and Arabic should be included in the curriculum.

To these obstacles in the way of Muhammadan education, still another and one of great magnitude was soon to be added. It was remarked above that while the Musalmans were protesting against the introduction of English education, the Hindus, on the other hand, took to it with the greatest avidity and exerted themselves to the utmost to utilise the facilities provided by Government for that purpose. The Government posts, therefore, went entirely to Hindus and they soon found themselves dominating all departments of Government administration. The Schools, Colleges and Universities also shared this predominance. This created a fresh difficulty for them, for regret it much as we may, there is no denying the fact that the relations between the two great communities of India have by no means been very cordial. The Muhammadans had, to begin with, serious objections against the system of education in Government Schools and Colleges; while, if some of them overcoming those objections, decided to go in for it, they met with other difficulties of a most disheartening and discouraging character. The teaching staff of schools and colleges being mostly Hindu, the Muhammadan

authority of Government. No stronger motive for loyalty would appeal to the Indian boys and young men than the motive which would identify loyalty with a religious duty. It is, therefore, in the highest interests of the people and the Government alike that the system of education obtaining in this country should find a place for religious instruction side by side with secular education. The Government of India would seem to be coming round to this view for in their Resolution, dated the 21st February 1913, they remark with approval that "The most thoughtful minds in India lament the tendency of existing systems of education to develop the intellectual at the expense of the moral and religious faculties." This amounts to practical recognition of the fact that the Muhammadan demand for religious instruction has been most wise and its satisfaction would have saved the country from certain most unhappy results.

Next comes "the not unnatural attachment to the learning of Islam." When the Government decided that English education was alone to be officially recognized and supported, the Musalmans naturally felt that if they abandoned the study of Islamic languages and literature, they would be losing touch with their glorious past and would thus be deprived of the guidance and the stimulus which a knowledge of their by-gone progress and achievements in letters and science could provide. They were proud of their religion and their history and were unwilling to give up all that they held most dear and unwilling to identify themselves with a system of education, which was avowedly designed to promote the study of Western languages and sciences exclusively. If it had been possible to acquire both, they could have reconciled themselves to the changed situation, but a choice had to be made between

has been prefectly justified. For a long time, we stood almost alone in our advocacy of it, but as the years pass by, we are glad to note, that an increasing volume of opinion is coming over to our side. A very forcible argument in favour of imparting religious instruction side by side with secular education, is afforded by certain most undesirable results which have followed the neglect to recognize the advisability of that course. Who does not lament the manifestation by our boys and young men of want of respect for their parents and teachers? Do we not notice everywhere around us how the bonds of authority at home and in the school have been loosened and how the younger generation is yearly becoming more unmannerly and more unmanageable? Nor does the evil stop here. It has culminated in a type of activity which all lovers of peace and order greatly deplore I refer of course to the outbreak of anarchism and lawlessness in this country—an outbreak which has tarnished the fair reputation of India. Young men of tender age, incapable on the one hand of properly understanding the blessings of British rule in this country, nor on the other hand receiving any religious instruction which would have impressed upon them the duty of loyalty of Government, go astray and follow false lights. If these undesirable developments which have unhappily manifested themselves at home, in the school and in the country at large, are to be arrested—and no sane person would tolerate their continuance even for a moment longer—the only satisfactory way to do so is, in my opinion, to impart proper religious instruction from the earliest stages of education. The religions followed in India, as in fact all religions whatsoever, include among their cardinal tenets the injunction that authority should be respected, be it the authority of the parent, the authority of the teacher or the

have deterred the Musalmans from cultivating English education. This exactly is the point at which the Musalman community would join issue with the Commission. We hold that the considerations which kept us back from freely participating in English education were very right and proper and that we are proud to have had our course guided by them in the past.

Let us examine those considerations in some detail. Take first what the Commission has termed "the pride of race and a memory of by-gone superiority." Now, may we not ask as to this: "Did the Muhammadans of India retain a memory of their superiority for a longer period than other races in similar position have done? Was their "pride of race" something abnormal—something which had never been heard of before in any other part of the world—something which was so culpable after all? Was it not the most natural thing in the world that a race which had occupied the position of ascendency in this country for over 800 years, should be slow to realize that it had been displaced from the place of honour—slow to forget its palmy days and slow to adjust itself to the entirely changed conditions by which it found itself surrounded? We do not deny that baneful consequences have followed this attitude, but it is difficult to admit that this attitude was not at that time inevitable.

"Religious fears" is the second cause assigned by the Commission for the backwardness of Muhammadans in education. It is quite true that the absence of instruction in the tenets of our faith and still more the injurious effects of English education in creating a disbelief in religion have been the main obstacles in the way of the Musalman community cultivating English education. The importance which we have all along attached to religious instruction

a knowledge of the English language, literature and sciences by founding the Vidhyalaya or Anglo-Indian College from their own voluntary contributions so far back as 1816 and by the memorial which had been presented on their behalf by Raja Ram Mohan Roy to Lord Amherst, then Governor-General of India, protesting against the employment of money on Sanskrit learning and praying that all available funds should be devoted to the promotion of education in the English language, literature and sciences, among the people of India. This difference between the sentiments of the two communities towards English education is the real key to the reasons of the vast disparity of progress in English education which the two nationalities have respectively made.

It is very important to know the causes of this feeling of aversion towards English education entertained by the Muhammadan community at its very outset. The Education Commission of 1882, after enumerating a number of causes, which were supposed to have deterred the Muhammadans from the cultivation of English education, remarked: "These and a variety of other causes have been put forward at different times by members of the Muhammadan community to account for the scant appreciation which an English education has received at their hands. All such causes may have combined towards a general result but a candid Muhammadan would probably admit that the most powerful factors are to be found in the pride of race, a memory of by-gone superiority, religious fear and a not unnatural attachment to the learning of Islam." Now the tone of the above sentence is such as to suggest, that although the Commission recognized these as the true causes of the backwardness of Muhammadans in education, yet it did not consider it right that any such considerations should

Muhammadan education should be treated as a distinct problem and that measures dictated by their peculiar situation and needs be at once adopted and put into execution.

Gentlemen, the backwardness of the Muhammadans in education—education, that is to say, of the modern type, is not a thing of to-day but dates from the year 1835. The Muhammadan community took up an attitude of opposition to English education at its very outset, when the Council of Education, at Calcutta, first inaugurated the policy of English education, under the auspices of Lord William Bentinck, who, under the advice of Lord Macaulay, passed the celebrated Educational Resolution of the Government of India, dated the 7th March 1835, declaring that "His Lordship in Council is of opinion that the great object of the British Government ought to be the promotion of European literature and science amongst the natives of India and that all the funds appropriated for the purpose of education would be best employed on English Education alone." This changed educational policy was not well received by the Musalmans and the Muhammadans of Calcutta memorialized the Government against it submitting a petition signed by about 8,000 people. But their representations did not receive a favourable consideration and the Government at once enforced their new policy. The Muhammadans, true to their convictions, refused to take advantage of the facilities thus provided for English education, and from that very moment began to fall behind in the race.

This feeling of aversion towards English education entertained by the Muhammadans and evinced as early as 1835, stands in strong contrast to the attitude of the Hindu community, who were entirely in favour of English education. They had zealously proved their desire to acquire

certain conclusions which have been set forth in the Government Resolution, dated Naini Tal, the 25th August 1914. This Resolution which confines itself to a consideration of the problem of Primary Education, is of the most absorbing interests to the Muhammadan community. It opens out before them a wide field for work—work too of the most definite kind, and which, if thoroughly done, is bound to do lasting good to them. To a detailed consideration of this epoch-marking Resolution I shall now proceed, asking you to note that its importance is, in my opinion, a sufficient apology, for the length of time I am going to spend on it.

Reference was made above in connection with the continued retrogression of Muhammadan education in these Provinces to the attitude of the Local Government towards the subject. It was pointed out that the Government of these Provinces, until very recently, has always been of the opinion that the Musalman community here was holding its own in education and that therefore no special measures were at all called for in this behalf. It was further remarked that the tide appeared to have turned at last and that the Local Government had recently shown its readiness to do all it can to advance Muhammadan education. It was this Resolution of that Government which prompted this remark. This Resolution has, I venture to say, entirely reversed the policy hitherto pursued by the Government of these Provinces in the matter of Musalman education. It has admitted the cogency of the arguments that the Musalmans have always been putting forward to account for their backwardness in education and have recognized the special obstacles which have been standing in the way of their progress. It indicates at the same time that the Local Government has after all recognized how absolutely necessary it is that the problem of

Governments. In the Resolution of the Government of India, dated the 21st February 1913, containing a general review of the educational policy pursued in this country, a separate paragraph was devoted to the subject of Muhammadan education. The subject was more fully treated in the Circular letter, dated the 3rd April 1913, addressed to Local Governments, which dealt with the obstacles in the way of Muhammadan education at its different stages and put forward certain suggestions for removing them. In order that the problem might be tackled with the best chances of success, the necessity was recognized of ascertaining well-informed Musalman opinion on the question and for this purpose the appointment of non-official committees was recommended. In pursuance of these two communications from the Government of India, two committees were appointed by the Local Government, the first being the Committee on Primary Education under the presidency of Mr. Justice Piggott, and the second, the Committee of non-official Muhammadans, convened to consider the whole field of Muhammadan education. In order that the needs and requirements of the Muhammadan community might be adequately pressed on the attention of the Primary Education Committee, the leading Muhammadans of these Provinces, interested in the case of the education of their community, met at Aligarh on the 13th—18th July 1913, in connection with the Annual Teachers' Conference held there, and formulated their views on all the essential lectures of the enquiry undertaken by Mr. Justice Piggott's committee and submitted them for the consideration of that body. Both the committees submitted their reports to Government in due course. His Honour the Lieutenant-Governor, after considering these reports, has arrived at

of the work of the All-India Conference, may be readily acknowledged, even to the extent of allowing that the recent solicitude for Muhammadan education, shown both by the Imperial and the Provincial Government, is the result, in a large measure, of the unremitting labours of that body, it would be no disparagement of those responsible for conducting the activities of that association to say that we now want, and that very urgently, an organization with this sole guiding principle, namely, that our greatest need at the present time is for practical work—work which should replace theoretical discussions and academic resolutions. Such practical work it ought to be the business of the present conference to undertake and execute. Its annual meetings should be the occasions of settling what definite work is to be done in the following year, and no more should be resolved upon than can be efficiently and thoroughly done during that period.

The inauguration of this conference takes place at a most opportune moment. While on the one side, the Musalmans of these Provinces were taking steps to organise themselves into a efficient body to push on education among their community the Providence, on the other side, apparently approving of such laudable activity, was busy creating the circumstances and opportunities calculated to give a favourable start to such work. Reference has been made above to the solicitude which from time to time has been shown by the Government of India for the promotion of Muhammadan education. This has generally taken the form of Resolutions issued by that Government, reviewing the condition of Muhammadan education at different periods, laying down principles calculated in their opinion to advance that education, and commending the subject again and again to the earnest consideration of Local

to pioneer the way for practical work. These activities of the All-Indian Conference have a peculiar value of their own in the economy of the problem of Muslim education. Their proper place is at the beginning of a movement and a very important place it is that they occupy at that stage. No practical work is possible, or if attempted it can seldom be successful, unless the ground has been prepared for it beforehand, unless the people among whom it is to be done, have been worked up to a readiness to welcome it and co-operate in it, and unless some general principles on which it is to be carried on, have been, by repeated discussions and prolonged consideration, exhaustively examined and finally determined. The work of the All-India Conference has so far been of this character. But with altered conditions, it is imperative that altered methods of work be adopted. If the problem of Muslim education is now not quite the same as it was when the All-India Conference started its labours, the handling of that problem should also be different from what it used to be. I believe the time has now come when we should call a halt to the policy of discussing at our meetings general principles only, and resting content with embodying conclusions into a large number of resolutions which, from the nature of the case, it has so far proved impossible to carry effect in a large majority of cases. If we were to continue to fritter away our energies and resources in theoretical discussions of first principles in education, we would soon find, perhaps when it will already be too late, that they refuse to be harnessed to the dull, prosaic but supremely necessary practical work. And if such a state of things is allowed to come about, it will, no doubt, be a calamity for the Muhammadan community. While, therefore, the usefulness, in its own way,

make one supreme effort in co-operation with Government, to shake off the demon of ignorance and darkness. It is with this end in view that the present conference is started and it is our rate, good fortune to be able to secure as its Patron, no less a person than His Honour Sir James Meston himself. For His Honour's gracious patronage of this conference, the whole Musalman community of these Provinces is deeply indebted to him. His Honour's sympathy with our objects as shown by his becoming the Patron will be a guarantee of the success of the movement.

This conference will by no means be a rival of the All-India Muhammadan Educational Conference, Aligarh, but rather its loyal and faithful ally. That body has, without doubt, done much useful work in the field of Muhammadan education, which it would be the barest justice to recognise and appreciate. But it must be remembered that India is a very vast country, and it is impossible for any single association, however efficiently organised, satisfactorily to meet the needs and requirements of such a large area. These needs and requirements, again, differ for different provinces. It would seem to be essential, therefore, in the interests of efficiency and thoroughness, if for no other reason, that each Province should have an organization of its own, which should wholly concern itself with the problems relating to that Province, thus leaving the All-India Conference to exercise a sort of general supervision over the Provincial organizations.

The starting of a special conference for these Provinces would seem to be desirable for another reason also. Up to the present time, the main task of the workers in the cause of Muhammadan education, has been to wake up the community to a sense of its backwardness, to make it realise the importance and value of education and generally

importance, so far as Muslim interests in these Provinces are concerned, has been the Government of India Resolution, dated the 21st February 1913, followed by the Circular Letter, dated the 3rd of April 1913, addressed to Local Governments on the subject of Muhammadan Education. The subject has for this once been treated by the Local Government in a truly sympathetic spirit and there is reason to hope and believe that the changed attitude of the Government will in a large measure be instrumental in checking the steady decline above referred to and putting Musalman education in these Provinces on lines which would ensure its steady progress.

The position then briefly is this: Muslim education in these Provinces has been in a very unsatisfactory condition for a long time. All attempts made so far to enlist the practical sympathy and co-operation of the United Provinces Government in this behalf, have, unhappily for us, been productive of very little good. But the tide seems to have turned at last and the Local Government has now shown its readiness to do all it can to help Muhammadan education. Here then is a unique opportunity for us. If we are sincerely desirous of bettering ourselves and improving our position in this country, no more favourable time could we desire than the present, for serious, solid work in the cause of Muslim education. The success of the special measures sanctioned by Government for the promotion of Muhammadan education depends, to a large extent, on the support and co-operation which the community can give to Government in carrying them into effect. The Musalmans of these Provinces, therefore, have at this time, this duty most unmistakably before them—namely, to gird up their loins for work, to concentrate their energies and resources and to

اصول ہمارے نصاب سیاست مین کوئی جگہ نہین رکھتا" پس یہہ بڑی غلطی ہوگی اگر ہمنے گورنمنٹ کی پالیسی سے فائدہ نہ اوٹھایا کیونکہ ہمارا یہہ فعل نہ صرف ملکی ترقی کا باعث ہوگا بلکہ انگریزی راج کی پائداری اور استحکام کا بھی موجب ہوگا۔ موجودہ زمانہ مین جو اختلافات ہندؤن اور مسلمانون مین مذہبی تیہوارون یا ایسے ہی مواقع پر پیش آتے ہین اور انکی وجہ سے جو نقص امن بعض مواقع پر پیدا ہورہے ہین۔ انپر نظر کرتے ہوے یہہ بات ضروری معلوم ہوتی ہے۔ کہ دونون قومون کی باہمی مصالحت کا ایسا کوئی طریقہ اختیار کیا جائے۔ کہ انمین باہمی اتحاد کی ترقی ہو۔ آنریبل سر فضل بھائی کریم بھائی دراصل دونون قومون کے شکریہ کے مستحق ہین کہ اُنھون نے "مصالحتی بورڈ" کے قایم کرنے کی تجویز لیجسلیٹیو کونسل کے سامنے پیش کی ہے اور بہت خوشی کی بات ہے کہ اسکو دونون قومون نے بہت تحسین کی نگاہ سے دیکھا۔ اور اُمید ہے کہ بہت جلد کوئی سمجھوتہ دونون قومون کے درمیان ہوجائیگا۔ حسن اتفاق سے ہندی مصیبت زدگان جنوبی افریقہ کی گرہ کچھ ایسے وقت مین اُلجھی ہے کہ یہہ خود تو جب کھلیگی تب کھلیگی لیکن سر دست اسنے ہندو مسلم کے رشتہ کو ضرور مضبوط کردیا ہے۔

سردار محمد

## انجمن حدیقۃ الشعر

انجمن مذکور یعنی ایم۔ اے۔ او کالج پوئیٹکل سوسائٹی کا ایک معمولی جلسہ بتاریخ ۱۸ جولائی ۱۹۱۴ء بوقت ۸ بجے شب سر سید کورٹ مین زیر صدارت جناب قاضی جلال الدین صاحب جلال منعقد ہوا اہل ذوق کی ایک معقول تعداد شریک مجلس تھی۔ مسٹر احسان الحق بیرسٹر ایٹ لا و مسٹر مسعود ٹامی اولڈ بائز کالج نے بھی جو حسن اتفاق سے اوس شب کو یہین تشریف فرما تھے اپنی شرکت سے جلسہ کی رونق کو المضاعف فرمایا۔ مصرع طرح۔ "میری فریاد ہے اے داورِ محشر فریاد" تھا۔ سب سے پیشتر وہ ایک غیر طرحیات ہوئین بعدآن جناب شیخ فضل الرحمن صاحب فجی۔ جناب محمد حاذق صاحب حاذق۔ جناب اقبال احمد صاحب سہیل۔ جناب سید علی عباس صاحب عباس

جناب عبدالحی صاحب زمانہ۔ جناب عبدالحمید صاحب حمید۔ جناب سید ممتاز احمد صاحب سُہا جناب بدرالحسن صاحب بدر و خادم آثم نے مصرعہ طرح پر اپنی اپنی نظمین پڑھین محفل ہذا تقریباً ۲½ گھنٹے کی پر لطف صحبت کے بعد برخاست ہوئی۔ حسب قاعدہ اُن غزلیات کا انتخاب جو دفتر معتمد اعزازی مین موصول ہوئین درج ذیل کیا جاتا ہے۔ و ہو ہذا۔ مصرع طرح "میری فریاد ہے اے داورِ محشر فریاد"

## جناب محمد حاذق صاحب حاذق طالبعلم کالج

مُنھ کو آتا ہے کلیجہ تری سُنکر فریاد
یون تڑپ کر دلِ مضطر نہ کیا کر فریاد

ہجر مین دل سے نہ نکلی کبھی باہر فریاد
کیا کوئی حسرتِ دل تھی مرے داور فریاد

وائے ناکامیِ قسمت نہ ہوا کام تمام
سخت جان رہ گئے کرتے تہِ خنجر فریاد

بات رہ جاتی اگر تو نہ نکلتی منھ سے
آسمان ٹوٹ پڑا ہے نہ تجھ پر فریاد

یون نہ بلبل کا گلا گھونٹ قفس مین صیاد
دو گھڑی کرنے دے مظلوم کو کھلکر فریاد

رات بھر رکھتی ہین بیکل اونھین آہین تیری
حاذق اتنی شبِ فرقت مین کیا کر فریاد

## جناب بدرالحسن صاحب جلالی بدر طالب علم کالج

او نکلے در پر تو نہ کر اے دلِ مضطر فریاد
وہ بھی آ جائین نہ کرتے ہوئے باہر فریاد

جل بجے ناکامیِ قسمت کہ بصبحِ امید
رہ گئی چاک سحر ہی سے اُلجھ کر فریاد

آہ کرتے ہی ہوئی جان بھی رخصت تن سے
شمع ہستی کے لیے بن گئی صرصر فریاد

چار باتون مین گئی عمر مری ساری گذر
آہ و نالہ کبھی شیون کبھی لب پر فریاد

مکتبِ عشق مین جو درس لیا تھا ہمنے
مرتے مرتے بھی نہ بھولے وہ رہا ازبر فریاد

تارِ بارش نہین اے بدر حبابِ گردون
پھوٹ کر روتا ہے اکثر مری سُنکر فریاد

## جناب سید ممتاز احمد صاحب سہا طالبعلم کالیجیٹ اسکول

ضبط تسخیر ہے۔ روک۔ اے دلِ مضطر فریاد | ضد دلا دیتی ہے اوس شوخ کو اکثر فریاد
ہوگئی خود ہی علاجِ دلِ مضطر فریاد | اسکو بھی ساتھ لئے آتی ہے باہر فریاد
سوز کہتا ہے۔ کہ اک سلسلہ آہون کا رہے | غش کا دعویٰ۔ کہ نہ نکلے گی مکرر فریاد
میری بے تابیٔ فرقت کا نمونہ ہے برق | سازشِ درد سے اوٹھتی ہے مچلکر فریاد
دیکھیے غیر کی اُلفت کا نہ کیجئے دعویٰ | کہین کرنا نہ پڑے میری طرح پر فریاد

کاش سرگرم وفا ہون وہ سہا جب جانون
تپشِ قلب سے نکلی تو ہے جل کر فریاد

## جناب اقبال احمد خانصاحب سہیل طالب علم کالج

مست ہے کیا دلِ سکیش سے نکلکر فریاد | کہ چلی چرخ کو کھاتی ہوئی چکر فریاد
لے اُڑی کیا نگہ ناز کے جوہر فریاد | کہتے ہین دل مین چبھو دیتی ہے نشتر فریاد
دل کے قابو سے ہوئی جاتی ہے باہر فریاد | خانہ زاد اپنے ہون اسطرح سے خود سر فریاد
تار کی طرح رگ و پے مین ہے مضمر فریاد | مجھکو چھیڑا ہے تو جھنجلاؤ نہ سنکر فریاد
قہر ہے زہر ہے دردِ دلِ ناکام ہے یہ | یون نہ پی جائیے صاحب مری سنکر فریاد
تھے بخارات درونی جو دمِ سرد کے ساتھ | رہ گئی دیدۂ پرنم سے ٹپک کر فریاد
فائدہ کیا دلِ نادان شرر افشانی سے | گرم ہین اور بھی جل جائینگے سنکر فریاد

کس طرح سینہ سے مین اسکو نکلنے دون سہیل
ہے مری ہستی بیتاب کا جوہر فریاد

---

## جناب شیخ فضل الرحمٰن صاحب قدوائی فحیؔ طالبعلم کالج

لطف آتا ہے اونھین بھی مری سُنکر فریاد
ہنسکے کہتے ہین جو ہر بار "مکرر فریاد"

خانۂ دل سے نکل آئی جو باہر فریاد
نالے رُک رُک گئے۔ آ آ گئی لب پر فریاد

کیا یہہ زاہد کی دعا تھی جو ادھر رہجاتی
تا سرِ عرش گئی میری برابر فریاد

خاک ہوجائیگا اے چرخ برین یاد رہے
ہم جگر سوختہ کر بیٹھے جو جل کر فریاد

"تم جو ٹھہرے تو نکل جاؤنگی دل سے فوراً"
آہ و نالہ سے یہہ کہتی ہے مچل کر فریاد

عالمِ نزع ہے اور بارِ معاصی فحیؔ
اب سبکدوش کرے دل سے نکلکر فریاد

## خادم آثم

ناتوانی سے کب آتی ہے زبان پر فریاد
بیٹھ جاتی ہے دلِ خستہ سے اُٹھکر فریاد

نہ کرون کیون غمِ فرقت مین برابر فریاد
نالہ قسمت ہے مری۔ میرا مقدر فریاد

اونکی سرکار مین جائے کہ خدا تک پہونچے
کس کشاکش مین رہی جاتی ہے پسکر فریاد

توبۂ شیخ بھی ٹوٹے گی۔ بہار آنے تو دے
کیون عبث کرتا ہے ٹوٹا ہوا ساغر فریاد

دلِ عاشق مین کہان آپکی جانب سے غبار
اور ہو بھی۔ تو نکل جاتا ہے بنکر فریاد

تم اولٹ دو تو ذرا عارضِ روشن سے نقاب
دیکھین کرتے نہین کبتک مہ و اختر فریاد

بوئے گیسو سے وہ کر لیتے ہین پہلے مدہوش
نہ کرے تا کوئی بسمل تہِ خنجر فریاد

کون سنتا ہے یہان اپنی فغان اے آثمؔ
درِ اقدس پہ کرین آئیے چل کر فریاد

افسوس کے ساتھ کہنا پڑتا ہے کہ بعض شعرا بعد مشاعرہ اپنا کلام بلاغت نظام معتمد کو روانہ

نہین فرماتے جسکی وجہ سے وہ طبع ہونے سے رہجاتا ہے۔ اُمید ہے کہ آئندہ سے حضرات مذکور بصدر اِسکا خاص خیال فرماتے رہینگے۔ فقط

خاکسار
ایوب احمد آثم
معتمد اعزازی انجمن

# ایک دوست کی یاد

مین مصیبت آشنا ہون عاشقِ ناشاد ہون ... آفتون مین مبتلا ہون خانمان برباد ہون
کشتۂ جور و جفا ہون کشتۂ بیداد ہون ... خوگرِ آہ و بکا ہون خوگرِ فریاد ہون
مضطرب دل نے کیا یادِ فرقت نے کیا
الغرض جو کچھ کیا وہ میری قسمت نے کیا

کج ادائی کا۔ بلا کا۔ قہر کا مارا ہوا ... آسمان کا۔ انقلابِ دہر کا مارا ہوا
پیچ و تابِ مارِ غم کی لہر کا مارا ہوا ... جس طرح بیمار کوئی زہر کا مارا ہوا
کسقدر افسردہ دل ہون ہاے کتنا شرہون
صورتِ برگِ خزان دیدہ سراپا زرد ہون

تابِ گویائی نہین کیا ہو بیانِ دردِ دل ... دلشکن ہے۔ جانگزا ہے۔ داستانِ دردِ دل
آئینہ ہے شکل سے رازِ نہانِ دردِ دل ... میری بیتابی ہے گویا ترجمانِ دردِ دل
رنج کی صورت ہویدا خود فراموشی سے ہے
سوز مثلِ شمع پیدا میری خاموشی سے ہے

اسقدر مین شادمان تھا اِسقدر مسرور تھا ... غم جسے کہتے ہین میرے نام سے کافور تھا
گھر مرا مہرِ جمالِ یار سے پر نور تھا ... شامِ ہجران کا اندھیرا کالے کوسون دور تھا

تیرہ بختی نے کیا اُس ماہِ کامل سے جدا
ہوگیا پروانہ گویا شمعِ محفل سے جدا

وہ تکلّم۔ وہ تبسم۔ وہ محبت۔ وہ عطا  وہ تکلف۔ وہ تلطف۔ وہ مروت۔ وہ وفا
وہ تغافل۔ وہ تجاہل۔ وہ شرارت۔ وہ ادا  وہ لگاوٹ۔ وہ بناوٹ۔ وہ نزاکت۔ وہ حیا

صورتِ تصویر ہین ہردم نظر کے سامنے
آجتک ہے ہاے۔ وہ عالم نظر کے سامنے

موت کی ہے آرزو۔ جینا گوارا ہی نہین  زندگی کا کوئی دنیا مین سہارا ہی نہین
اوج پر میرے مقدر کا ستارا ہی نہین  اب نظر کے سامنے وہ ماہ پارا ہی نہین

سخت مجبوری ہے۔ ملنے کا کسے مقدور ہے
اُس سے کوسون دور ہین۔ وہ مجھسے کوسون دور ہے

یا مجھے آرام تھا۔ یا بیقراری ہے نصیب  یا خوشی سے کام تھا۔ یا آہ وزاری ہے نصیب
یا ہنسی تھی رات دن۔ یا اشکباری ہے نصیب  یا چمن تھا دل مرا۔ یا داغداری ہے نصیب

انقلابِ آسمان ہے گردشِ تقدیر ہے
پہلے جو دیکھا ہے یہہ اُس خواب کی تعبیر ہے

بجھ گیا بادِ مخالف سے چراغِ آرزو  جل گیا سوزِ غمِ فرقت سے باغِ آرزو
ہان مگر کچھ اب بھی چلتا ہے سراغِ آرزو  یادگارِ آرزو باقی ہے داغِ آرزو

مٹ گیا صبر و تحمل خاطرِ ناشاد سے
کچھ اگر دل بستگی ہے اب تو اُسکی یاد سے

مین ترے قربان اے یادِ حبیبِ دل نواز  تو دوا ے دردِ غم ہے تو ہے میری چارہ ساز
ہے عیان اچھی طرح تجھ پر مرا پوشیدہ راز  کسقدر دل مین طپش ہے کسقدر سوز و گداز

موت کا آغاز ہے یہہ عشق کا انجام ہے

مارنا یا زندہ کرنا اب تو تیرا کام ہے

ب مراد ل ہے تو ہی - خالِ سویدا ہے تو ہی میری حسرت ہے تو ہی - میری تمنا ہے تو ہی
بخ و غم بے انتہا ہین - پھر بھی تنہا ہے تو ہی اِس بھری محفل مین اب گویا تماشا ہے تو ہی

یا مجھے تسکین دے - یا رنج دے - یا جان لے
مین حمید خستہ دل ہون تو مجھے پہچان لے

حمید میرٹھی از علیگڈھ



## OUR CONTEMPORARIES.

We have to acknowledge, with thanks, the receipt of the following publications :—

For July—*The Aligarh Institute Gazette, the Observer, the Comrade, the Collegian, Madras Christian College Magazine, St. John's College Magazine.*

For August—*The Central Hindu College Magazine, the Madras Christian College Magazine, the Collegian, the Observer, the Comrade, the Aligarh Institute Gazette.*

For September—*The Madras Christian College Magazine, the Collegian, the Comrade, the Observer, the Aligarh Institute Gazette.*

For October—*The Aligarh Institute Gazette, the Madras Christian College Magazine, the Central Hindu College Magazine, the Comrade, the Observer.*

exclusively from books the outer world is a sealed book. It is society which makes us acquainted with various sides of a question and infuses into us a public and independent spirit. From this all my kind readers can judge, and I am of the opinion that society is a better seat for the development of knowledge than solitude. This is what I could produce before you, otherwise the creator of us all knows well. والله عالم بالصواب

SYED KARAMAT HUSAIN

*of Jullundher.*

---

## REVIEWS.

"Longman's Indian Reading Books", (Longmans, Green & Co.) A very useful series of readers, calculated to simplify the learning of English for Hindu youth, by the use of familiar stories and the name of familiar objects as material. The series is carefully graded, though even "Grade I" appears to assume an elementary knowledge of reading in English. The books are well illustrated.

Notes on School Equipment (Longmans, Green & Co.) This is very largely a catalogue, a considerable proportion of the space being devoted to select lists of books, pictures, &c., for use in schools. The selections appear to be sound, and they seem to have the merit of impartiality, but one cannot help wishing that a little more space had been devoted to the development of the principles upon which they have been made. The book, however, is likely to be of great practical use to school masters who have no first hand acquaintance with the details of equipment in European Schools.

floodgates of the world." Similar sentiments are expressed by Virgil, Wordsworth, Cowper, and more frequently by Byron. In solitude they thought that they were away from the petty meannesses of humanity and everything else that could distract them from high thinking. And nothing was more conducive to deep reflections and progress of knowledge then to be alone and surrounded by the beauties of nature, a mountain, forest or valley.

Yet even the most elevated minds would tire surely of continual solitude unrelieved by a human presence. Absolute solitude is one of the greatest punishments that could be inflicted upon vulgar criminals; therefore it would be even more painful to a mind of high culture and knowledge. A Byron, a Wordsworth, or a Cowper, if condemned for years to solitary existence on a desert island, would have the feelings of disgust expressed by the last-mentioned poet, through the mouth of Alexander Selkrik. "Had I the wings of a dove and gone home again."

In perfect solitude men are deprived of much that makes life worth living and are in danger of becoming entirely concentred in self by their removal from the sight of the joys and sufferings of humanity. They lose the consolations of friendship and love, and have little opportunity of training themselves in moral virtue in their retreat, where there are few temptations, no chance of increasing human happiness or relieving human misery. From the intellectual point of view they are to suffer from lack of stimulation with other minds equal or superior. On these grounds, although it is a good thing for reflective heads to retire for a short time from human society, yet perpetual solitude would promote neither their happiness, nor their virtue or their knowledge. And to a person whose knowledge is

narrow sphere of his book because he meets in solitude no other person he has not the key to solve his intellectual difficulties. In a society he will meet his equals and superiors, and thus most of the difficulties which he may find in his problems can be solved. The society brings us into close contact with the greatest orators that the world has ever known. The social advantage may further be developed by forming library and debating societies the members of which meet at intervals to debate on intellectual questions or read "Shakespeare" together, or give public recitation with the object of spreading among others an interest in knowledge and thus in society he goes on adding something to his knowledge. By energetically working together in the organisation of such society they teach others to enjoy the priceless happiness of knowledge and thus they make known the facts which exist over all the face of the universe, which is the true definition of knowledge.

What a blessed thing is a taste for reading. Still happier is his lot if he happens to have congenial society with whom he can discuss the innumerable topics of conversation suggested by common love of books. I suppose for a moment that it was rather in the wilderness than among the haunts of men that the greatest religious teachers thought their solution of the great mystery of life. Many poets took delight in solitude and derived their highest thoughts from lovely communings with nature. Milton knew well that solitude sometimes is a lost society and composed his great epic when the loss of eyes shut him out to a large extent from close companionship with his fellowmen. Shelley, in one of his letters to his wife, wrote : "My greatest delight would be utterly to desert all human society. I would retire with you and our child to a solitary island in the sea ; would build a boat and shut upon my retreat the

certainly agree with me in nicknaming them as out-and-out barbarians. Still more interesting would be a psychological study of the new seekers of admission who are now swayed by hope and then by utter despair. If this study cost us a few college periods, we had enough compensation and we feel no regret on that account.

SHAFAAT HUSAIN.

---

## THE DEVELOPMENT OF KNOWLEDGE.

Knowledge is such a wide word that it may include all the branches of study and information about facts that exist. But we should think what are the sources of progress of knowledge and where it can be better developed.

The sources are books, libraries, social gatherings, debating societies, etc. Knowledge is almost exclusively derived from books and in order to get full information as regards a certain fact one has to refer to the great works in that branch of knowledge. But every one cannot afford for to buy for himself such valuable books as the "Encyclopaedia Brittannia." In such cases public libraries supply the deficiency of knowledge and a library is also conducive to educational progress in other ways which are the bases of the development of knowledge. In solitude a man may be liable to continual interruption and distraction, which break the thread of his ideas and make it difficult for him to concentrate his attention on books. In a society like the library he finds himself in a large compartment where the very air of the place and the spectacle of so many students inspires studious thoughts, which is a great stimulus to the development of knowledge. A man studying in solitude has an imperfect idea of the world he is living in as compared with those who have the sense to live in a society. He has his mind concentrated on the

Some of our cynical readers might call this "hearty welcome" acquiescence and even surrender. But in fact such is not the case. It is pure hospitality on our part. Had we ever chosen to resist their inroads, there was every likelihood of our success, since we have always possessed a standing army well disciplined and perfectly equipped. Their land and lands could never have prevailed against our citizen-soldiers. Yet we have chosen to achieve a moral triumph. When our invaders lead their attack we retreat with perfect order into our barracks and draw them into the trap where in the long run they are fully assimilated. They begin to shake off their parochial manners and habits, and try to ape those of the conquered people. They seem to take no small pride in assuming our tone and accent. 'Aligarhisation' begins its tremendous work. This process continues for a few months and the hordes of barbarians once clad in shabby and grotesque costumes become so completely naturalised that no outsider and sometimes not even our old veterans can distinguish the freshers from the old citizens. One might wonder how rapidly this metamorphosis completes itself. But students of Ancient History who have in their moments of leisure thought over 'Hellenisation' and 'Roman assimilation' would find another example in our case which vividly illustrates how civilized nations, in spite of being vanquished, ultimately triumph over their barbarous conquerors. Gentle readers might accuse us of chauvinism, while I give the 'freshers' the somewhat rude epithet of 'barbarians.' But how can they expect me to be untrue to myself? I see no harm in calling a spade a spade. Such of us as have closely observed the 'freshers' trying to effect a breach in the Principal's office or reconnoitring the neighbouring fortresses in quest of admission will

Committee for this purpose, all subscriptions being forwarded to the Imperial Relief Fund.

A representative Committee of Trustees, members of the Staff and students was formed.

The following subscriptions were announced on the spot:—Trustees, Rs. 895; Staff, Rs. 460; students, Rs. 1,550; College Club, Rs. 100; total Rs. 3,005; monthly subscriptions of Rs. 73 per month were also promised. Ladies resident in the College have given 10 bags of clothing for 10 wounded soldiers. The Trustees have already subscribed, through the various local funds, Rs. 17,415 and Nawab Mozam-ullah Khan, officiating Honorary Secretary, Rs. 250; total about Rs. 20,000.

---

## THE INVASION OF ALIGARH.

[In case any of our readers should be too seriously minded and so inclined to misunderstand our contributor's remarks, we would assure them that this article is of a gently humorous nature, and is by way of a friendly welcome. ED.]

The invaders of our little realm are neither German barbarians nor Russian hordes. They are people of our own faith, country and community. Their invasion has always been regular and uninterrupted and instead of any devastation it brings in every year a contingent of worthy citizens. In other words their invasion is a blessing. In spite of the great amount of inconvenience which the annual raid of the "freshers" occasions us it cannot be gainsaid that if these raids are effectively checked the present war strength of the College will ultimately break down. It must appear not a little amazing that instead of repelling the invasion we extend a hearty welcome to our numerous invaders.

Our very hearty congratulations are due to Mr. Mohamed Elyas Burney, who stood first in the M.A. Examination in Economics this year, on his securing a Hyderabad state scholarship for the advanced study of Economics in Europe. It is unfortunate that, owing to the outbreak of war, he has been unable to take advantage of this scholarship at present, but we hope that with the return of peace he will be able to do so.

*  *  *  *  *

The good wishes which were expressed some six months ago have been fulfilled, and Mr. and Mrs. Towle have returned to Aligarh in excellent health, to the great satisfaction of everyone.

*  *  *  *  *

Mr. Auchterlonie has also returned from leave, after an interesting and in some ways exciting voyage.

*  *  *  *  *

We offer a very cordial welcome to the new members of the staff: Messrs. C. E. Storey, H. Krall, and F. Rahman.

---

## IMPERIAL RELIEF FUND: ALIGARH BRANCH.

A very crowded meeting of the Trustees, Staff and students of the M. A.-O. College was held at Aligarh on the 4th instant, at which the following resolutions were unanimously carried :—

(1) That this meeting of the Trustees Staff "Old Boys," friends and students of the M. A.-O. College, Aligarh, wishes to record its loyalty to the Government and its sympathy with the sick, the wounded and the suffering dependents of the Indian Army.

(2) That this meeting desires to raise subscriptions for the relief of such sufferers and resolves to form a

# The Aligarh Monthly.

Vol. XII. | September & October 1914. | Nos. 9—10.

## EDITORIAL.

We make no apology for the late appearance of this number, since it is but the corollary to the said fate of the last one, which had to be distributed to most of its subscribers after instead of before the long vacation. Certain changes had been introduced into the arrangements for producing the Urdu section, with a view to securing further culinary assistance, and though we trust that the quality of the mental meal provided did not suffer the proverbial deterioration, we cannot deny that the commencement of the feast was delayed, a fact which we regret as much as any of our readers. Once more, constitutional progress has "outrun administrative order." This is a world—alas!—in which everything—even progress—has its price. We did not feel that we could with a clear conscience submit the minds of our readers to the strain of perusing two numbers of the "Aligarh Monthly" in rapid succession, and so our present issue has attained quite a respectable age before "coming out."

---

## NOTES AND NEWS.

It is with very sincere regret that we have to record the death of Mr. Syed Husain, B.A. (Aligarh), which took place on the 17th of October 1914 at 9 A.M. He was seized with typhoid fever which lasted for eleven days and ended fatally. The late Mr. Syed Husain was working in the school as a teacher and was one of the most popular members of the staff.

[REGISTERED No. A-234.]

# THE ALIGARH MONTHLY.

VOL. XII. Nos. 9—10. } Sept. & Oct. 1914. { Annual Subscription Rs. 4, Post Free. Single Copy; As. 6.

No. CONTENTS. PAGE.



[For contents of Urdu section, see back cover.]

Allahabad:

Printed by Bishambher Nath Bhargava, at the Standard Press.

Publisher:—D. Reynell, Professor, M. A.-O. College, Aligarh.

رجسٹرڈ نمبر اے ۲۳۴

# علیگڈھ منتھلی


| | | |
|---|---|---|
| نمبر ۷ و ۸<br>جلد ۱۲ | بابت ماہ جولائی و اگست ۱۹۱۴ء | قیمت سالانہ للعہ محصولڈاک<br>قیمت فی رسالہ مرادی ۶ |

مقام اشاعت مدرستہ العلوم علیگڈھ


## فہرست مضامین حصہ اردو




پبلشر- مسٹر ڈی- رینل- پروفیسر مدرستہ العلوم علیگڈھ

اسسٹنٹ اڈیٹر قاضی جلال الدین صاحب لیکچرر مدرستہ العلوم علیگڈھ

باہتمام بابو شمبھو ناتھ صاحب بھارگو

در اسٹینڈرڈ پریس الہ آباد طبع شد

# شرح چھپائی اشتہارات حصّہ اُردو

| | | |
|---|---|---|
| ایک صفحہ | واسطے ایک سال کے | ۲۴ روپیہ |
| " | واسطے نصف سال کے | ۱۲ روپیہ |
| " | واسطے تین ماہ کے | ۷ روپیہ |
| " | واسطے ایک ماہ کے | ۲ روپیہ ۸ آنہ |

نصف صفحہ کے لئے مذکورہ بالا شرح کا نصف لیا جاوے گا اور نصف صفحہ سے کم ہونے کی صورت مین بھی نصف صفحہ کی اُجرت لیجائیگی اُجرت ہمیشہ پیشگی وصول ہوگی۔

ڈی۔ بیل۔ پروفیسر و منیجر

علیگڈھ منتھلی مدرستہ العلوم علیگڈھ

# علیگڈہ منتھلی

| | | |
|---|---|---|
| نمبر ۷ و ۸<br>جلد ۱۲ | بابت ماہ جولائی و اگست سنہ ۱۹۱۴ع | قیمت سالانہ للعہ معہ محصولڈاک<br>قیمت فی رسالہ مرادی ۶ر |


## اردو شاعری پر ایک اجمالی نظر نمبر ۱

(یہ مضمون انجمن اردو مدرستہ العلوم علیگڈھ کے ایک جلسہ مین پڑھا گیا)

قبل اسکے کہ کسی زبان کی تربیت ہو چکی ہو، اس سے پہلے کہ بڑے بڑے اساتذہ اور حکما پیدا ہو چکے ہون۔ شعرا نے ہر زبان کے عالم پر قبضہ کر لیا۔ وہ ایسا قبضہ ہے جسے زمانہ کی زلزلہ انگیز روش ہلا نہ سکی۔ اسلئے کہ اس کی بنا انسانی جذبات پر قائم کی گئی تھی۔ شاعری انسان کے لطیف جذبات کی لطافت آمیز تصویر کا نام ہے۔ وہ ایک رشتہ ہے جو جذبات انسانی کے موتیون کو گوندھے ہوئے رہتا ہے۔ ہر وہ انسان معیار انسانیت سے گرا ہوا ہے جو شاعری کے پاکیزہ خیالات سے متاثر نہ ہو سکتا ہو یہ نمایان امر ہے کہ ہر زبان کے شاعری کے عناصر اوس زبان کے گرد و پیش کے حالات سے بنتے ہین

ملکی خصوصیات قومی روایات طریق تمدن طرز معاشرت بھی وہ اجزا ہین جنسے شاعری کا مرکب طیار ہوتا ہے۔ عرب کے ریگستان مین سوا اونٹ کے اور کیا تھا نتیجہ یہ ہوا کہ خیالات کے عالم مین اوسے اونچی جگہ دی گئی۔ معشوق کے خط وخال کے تشبیہ کے لئے بھی اونٹ کے خط وخال کی تلاش ہوئی۔ ایک عربی کا مشہور شاعر اپنے اور محبوب کے باہمی خوشگوار تعلقات کے ثبوت مین یہ کہنا بہت کافی سمجھتا ہے کہ میرے اور اوسکے اونٹ ساتھ ساتھ باندھے جاتے ہین ایسا ہونا ممکن نہ تھا جب نگاہوں کے سامنے کوئی چیز ہر لمحہ رہتی ہے خیالات کا عنصر بنجاتی ہے نظرین کوتاہ ہو جاتی ہین تمام استعارات وتشبیہات اوسی چیز سے لینا پڑتے ہین فارس کے ایک حکمران شاعر نے تقدیر کو سونے کی کشتی سے تشبیہ دیکر یہ دکھلایا تھا کہ انسان تخیلات وتوہمات کا تاج دئے ہوے اوس کشتی پر بیٹھا ہے مگر محفوظ نہین اوس کے دربار کے تمام شعرا مان گئے کہ بیشک یہ شاہی تشبیہ ہے جسے معمولی دماغ خیال نہین کر سکتے تھے۔ اس سے معلوم ہوا کہ نہ صرف قومیت بلکہ شخصیت کا بھی اثر شاعری کو متاثر کر دیتا ہے۔

اسی طرح فارسی شاعری کو دیکھئے۔ فارسی کی قدرتی نیرنگیان بوے گل اور نغمہ بلبل سے بھری ہوئی تھین نتیجہ شاعری پر یہ پڑا کہ تمام خیالات انھین نیرنگیون سے رنگ گئے معشوق ایسے انمول چیز کو جڑی بوٹیون سے تشبیہ دی گئی پر نور آنکھین نرگس سمجھی گئین خلاصہ یہ کہ فارسی شاعری ایک محدود دائرے سے آگے نہ بڑھ سکی۔

یہ دو زبانین چونکہ ہم سے زیادہ مانوس ہین اسلئے انکو مثالاً پیش کیا گیا حالانکہ کوئی زبان ایسی نہین جسکی شاعری قومیت اور ملکیت کے رنگ مین نہ رنگی ہو۔

صرف یہی نہین کہ ایک زبان کی شاعری دوسرے زبان کی شاعری سے مختلف ہو بلکہ ایک ہی زبان کے مختلف زمانون کی شاعری کو دیکھئے آسمان وزمین کا فرق معلوم ہوگا۔ تغیر معاشرت کے ساتھ ہی ساتھ تغیر خیالات ہوتا گیا جسکا عکس شاعری مین جھلکنے لگا۔ خود ایران مین دیکھئے جہان سے اُردو شاعری آئی ہے۔ شاعری کے ابتدا مین جو رودکی کے ہاتھون تیسری صدی ہجری کے آخر مین ہوئی تھی تمام استعارات وتشبیہات عالم بزم سے لئے جاتے تھے۔ سرو قمری سوسن وشمشاد

عالم تخیل کے بسنے والے تھے یہ حالت ایک صدی سے زیادہ عرصہ تک رہی اوسکے بعد جیسے ہی جنگ و جدل ایران مین شروع ہوئی مدعیان حکمرانی نے اپنے دعوی کو عملی صورت دینا چاہا جس سے جنگ کا عنصر سارے ملک مین غالب ہوگیا۔ خیالات نے پلٹا کھایا گل و بلبل خیالات سے دور ہوتے گئے خنجر و پیکان سے سابقہ پڑا۔ اوس کے ساتھ ہی شاعری نے پلٹا کھایا۔ یہ فارسی کی تاریخ شاعری سے نمایان ہے کہ جنگ کے بعد تمام استعارات عالم رزم سے لئے جانے لگے۔ مژگان یار کو نوک سنان سے تشبیہہ دی جانے لگی چشم محبوب کو کٹارے سے مشابہ کیا گیا۔ نظر کو خنجر کا خطاب ملا۔

اسی طرح اُردو شاعری مین بھی مختلف اوقات مین تغیرات ہوتے گئے۔ **ولی** دکنی نے جب اُردو کی شاعری کی بنیاد رکھی تو فارسی کے تمام استعارات فارسی کے طرز ادا لفظ بلفظ اُردو شاعری مین لائی گئی اور کیسے نہ لائی جاتی جب کہ خود اُردو کی بنیاد ہی فارسی زبان پر تھی۔ جب تک اُردو شاعری شاہان اودھ کے رنگیلے عہد مین رہی بادہ و صہبا کے خمار سے نہ چونکی **ولی** سے لیکر شاہان اودھ کے آخری تاجدار تک جو بذات خود اچھا خاصا شاعر تھا شاعری کو وصل و ہجر کے پردرد افسانون کا نام سمجھا گیا۔ بالآخر انیسوین صدی کے آخری حصہ مین شعراء چونکنے لگے مگر بادہ الست کا خمار کہان تک جاتا **امیر و داغ** جنھین عالم سخن کے آخری حکمران و وزیر کہتے ہین پرانے رنگ سے زیادہ نہ ہٹ سکے اون کی شاعری اوسی خمار آمیز نیند کا خمیازہ ہے۔ اسکے بعد **حالی** نے رنگ بدلنا شروع کیا۔ یہانتک کہ ڈاکٹر **اقبال** نے پورے انقلاب کے آثار پیدا کردئے ہین جو غالباً اُردو شاعری کے حق مین بہت مفید ہونگے بشرطیکہ مجموعی طور سے شاعری اوس طرف متوجہ ہوگئی۔ انفرادی کوششین اکیلی کہانتک کامیاب ہونگی جبتک کہ اون کا ساتھ نہ دیا جاسے۔

تاہم یہ امر قابل افسوس ہے کہ اُردو شاعری بالکل غلط راستہ پر چلی اتنا زمانہ ہوگیا مگر نہ سنبھل سکی اوس پر طرہ یہ کہ بدلتے بدلتے ایک زمانہ گذر جائیگا جب کہین نئے راستے پر آسکیگی۔ دوسرے متمدن اور مکمل زبانون کی شاعری دو ڈھائی صدیون کے اندر معلوم نہین کہان سے کہان پہونچ جاتی ہے

مگر اُردو شاعری کا یہ حال ہے کہ ابھی تک شعرا اُسی پرانے باغ مین کھڑے گل و بلبل کے فسانے گا رہے ہین اتنے دیوان آج موجود ہین مگر سواے چند شعرا کے اور بھی کوئی ہمیری سخن کا بجا طور سے مدعی ہو سکتا ہے ان نقائص کی وجہ یہ ہے کہ اُردو کی شاعری خود مختار کبھی نہین رہی پیدا ہوئی تو فارسی شاعری کی دایہ نے پالا جب بڑھی تو اوسی دایہ کی تربیت پورے طور سے فطرت مین شامل ہو چکی تھی اگر کوئی انقلاب پیدا کرنا چاہتا ہے تو سب سے پہلے جو خیال ارباب زبان کو ہوتا ہے وہ یہ ہے کہ آیا یہ نئی طرز ادا فارسی کے طرز ادا سے ٹی ہوئی تو نہین ہے آیا یہ استعارات پرانے شعرا نے باندھے ہین یا نہین آیا یہ محاورہ جرأت و انشا لائے ہین یا نہین یہی کہنہ خیالی اور کوتاہ نظری بڑھتے ہوے خیالات کو روکتی ہے۔ اُردو مین شاعری کا عنصر اعلےٰ صرف زبان سمجھی گئی ہے۔ مضمون آفرینی چاہے کچھ بھی نہ ہو مگر روزمرہ بچنے پاے۔ ہم دکھلائینگے کہ اُردو کی ادبی حیثیت پر اس غلط اور محدود شاعری کا کیا اثر پڑا اُردو عہد شاہجہانی مین پیدا ہوئی اور شعرا کے گود مین پالی گئی اس سے پہلے حضرت امیر خسرو فارسی کے مقبول شاعر جو عہد مغلیہ سے پہلے گذرے ہین مخلوط اشعار کہا کرتے تھے یعنی ہندی فارسی ملا کر خیالات کا اظہار کیا کرتے تھے مگر ولی نے اُردو شاعری کی علحدہ بنیاد رکھی۔ اس پہلے شاعر کا شعر ہے۔

جسے عشق کا تیر کاری لگے ہے — اوسے زندگی جگ مین بھاری لگے ہے

اس شعر سے ایک نکتہ سنج دماغ یہ اندازہ لگا سکتا ہے کہ نہ صرف زبان مین بلکہ خیالات مین ایسی سادگی ہے جس سے یہ پتا چل سکتا ہے کہ یہ شعر اوسوقت کہا گیا تھا جب اُردو اپنے بچپنے کے گہوارے مین کھیل رہی تھی۔ جون جون زمانہ گذرتا گیا اُردو شاعری مین فارسی شاعری کا رنگ پورے طور سے آتا گیا کوئی زبان گرد و پیش کے حالات سے متاثر ہوے بغیر نہین رہسکتی نہ کہ شاعری جس سے زیادہ اثر پذیر ادب کی کوئی شاخ نہین اوسکی بنا فارسی شاعری پر رکھی گئی۔ زبان کی ابتدا فارسی بولنے والونکے عہد مین ہوئی شاہان مغلیہ کے پہلے جتنے حکمران خاندان ہندوستان مین گذرے سب کی زبان فارسی تھی خلاصہ یہ کہ کئی صدیون سے فارسی زبان کے ذرات ہندوستانی فضا مین چمک رہے تھے نثر فارسی مین تھی نظم فارسی مین تھی سلطنت کا نظم و نسق فارسی مین تھا ایران کے اکثر شعرا سے

شاہان مغلیہ کے تعلقات مربیانہ تھے ظہوری و کلیم مغلیہ دربار کے مشہور شاعر تھے نتیجہ یہ ہوا کہ فارسی شاعری کے تمام خصوصیات اُردو مین لے لی گئین تھے کہ یہ کہنا بیجا نہوگا کہ اُردو شاعری فارسی شاعری کا ترجمہ ہے

اسی کورانہ تقلید نے اُردو شاعری کو تباہ کر ڈالا۔ جو مضمون **ولی** نے باندھا تھا وہ آج **ریاض و جلیل** باندھتے ہین شراب وہی ہے شیشے مین تھوڑا سا فرق ہو گیا ہے۔ اتنے تجربہ کے بعد بھی اگر اُردو شعرا شاعری کے مفہوم کو نہ سمجھین تو کیسی زبان اور کیسا ادب۔ بیسوین صدی مین بھی حضرت **ریاض** باوجود اسکے کہ زمانہ کی سکھائی ہوئی تہذیب نے بالی اور بجلیون سے لفظاً تنفر پیدا کرا دیا ہے یہ شعر فرماتے ہین۔ جو گونج او لجھی بالی کی جھنجھلا کے بولے ؎ لگے پیار کو آگ ابھی کان جاتا۔

سوا چند اساتذہ فن کے اور شعرا بھی کیا ایسے پیدا ہوے جنکا کلام ادب اُردو کے لئے باعث ناز ہو؟

ہر ایک شے کی منزلت قدر کرنیوالون پر مبنی ہوتی ہے جس زبان کو دیکھئے یہ پتا چل جائیگا کہ آیا شاعری اعتدال کی حد سے بڑھ گئی اسلئے ادب کو نقصان پھونچا یا یا اعتدال قائم رہا جسکے باعث ادبی حیثیت کو فائدہ پہونچا۔

شاعری جرمن زبان مین گئی اہل زبان نے استقبال کیا مگر متانت کو لئے ہوے اونھین یہ خیال رہا کہ علاوہ شاعری کے ہمین اور بھی کچھ کرنا ہے اسلئے اپنی توجہ کو خرچ کرنے مین بہت محتاط ہے۔ **شیکسپیر** کے ڈرامون کی قدر جرمن سے زیادہ کہین نہین ہوئی۔ معلوم نہین کتنے نقاد پیدا ہوے مگر آپ دیکھ سکتے ہین کہ کس پہلو سے شاعری کو جانچا ہے شیکسپیر پر معلمانہ تنقید کی گئی جس سے خود علاوہ شاعری کے ایک خاص لٹریچر طیار ہو گیا۔

شاعری کو انگریزی زبان کی بزم مین **شیکسپیر** نے گلے سے لگایا مگر اتنے بیخود نہین ہوے کہ دنیا کو بھول جاتے شاعری کے آئینہ مین اوسنے انسانی جذبات کا عکس دکھلایا۔ اہل زبان نے علمی تقسیم عمل کا کام نہین چھوڑا اگر **شیکسپیر** و **مارلو** شاعری کرتے تھے تو ساتھ ہی **بیکن** فلسفہ کی عمارت کھڑی کر رہے تھے۔ ایک ہی وقت مین شاعر و نثار سائنس دان و فلاسفر منطقی و نجومی پیدا ہوتے تھے ٹینسن ورڈس ورتھ کے ساتھ ساتھ اسپنسر ڈل ہکسلے و نیوٹن عالم تصنیف و تحقیق مین

قدم رکھتے تھے۔ یہ نہین ہوا کہ سب شاعری پر ایسے محو ہو جائین کہ اور علوم کا دامن چھوٹ جائے علمیت کا ذخیرہ جاتا رہے اور صرف شاعری ہی شاعری ہاتھ لگے۔

(باقی آئندہ)

سجاد علی انصاری

# جین گرے کا قتل نمبر ا

(ماخوذ از ٹاور آف لندن)

## تمہید

ایڈورڈ ششم کے انتقال کے بعد لیڈی جین گرے جو بادشاہ کی قریبی رشتہ دار تھی انگلستان کے تخت و تاج کی وراثت قرار دی گئی۔ اگرچہ بادشاہ کی دو بہنین میری خونخوار۔ اور ایلیزبتھ موجود تہین لیکن بعض قابو یافتہ ارکینِ سلطنت نے بڑے اصرار کے بعد جین گرے کو عنانِ حکومت قبول کر لینے کے لئے آمادہ کیا۔ ان امرا کو خوف تھا کہ شاید ایڈورڈ کے مرنے کے بعد پروٹسٹنزم کی تحریک ترقی ہی نہ رک جائیگی بلکہ اسکے معتقدین کی جماعت کو سخت صدمہ پہونچیگا۔ اسلئے آنکے خیال مین جین گرے کا تخت نشین ہونا ازبس ضروری تھا چنانچہ جب وہ اپنی خواہش کے موافق اسکو تخت نشین کر چکے ہین تو یہین سے اس خوفناک کشمکش کا آغاز ہوتا ہے جسکی انتہا اسکے خویش و اقربا اور خود جین گرے کی زندگی کے خاتمہ کے ساتھ بھی نہ ہو سکی۔ بیکس و غریب جین گرے اگرچہ تخت و تاج کی ہرگز متمنی نہ تھی مگر اپنے شوہر اور خسر کے اصرار کے باعث مجبوراً تخت نشین ہونے پر رضامند ہوئی لیکن کیا۔ صرف دس روز سلطنت کرنے کے بعد گرفتار ہو گئی اور مع اپنے خاوند کے ملکہ میری کے حضور مین بطور قیدی کے پیش کی گئی۔

ظالم میری نے جین کو قتل کر دئے جانے کا حکم دیا۔ چنانچہ جو واقعات اس مظلوم۔ نیک سیرت

اور پاک طینت عورت پر گذرے انکی کچھ جھلک ذیل کے مضمون مین دکھائی گئی ہے۔ تاریخ دان اصحاب پر ظاہر ہے کہ انگلستان اور دیگر ممالک یورپ مین ایک عرصہ دراز تک مذہب عیسوی کے دو بڑے فرقہ کیتھولکس اور پروٹسٹنٹس ایک دوسرے پر غالب آنے کی کوشش کرتے رہے۔ اور اس دوران کشمکش مین وہ مظالم جو ملکہ میری کے زمانہ حکومت مین پروٹسٹنٹس پر ہوے تاریخ انگلستان مین اپنی ہولناک اور سفاکانہ حیثیت کے لحاظ سے اپنا نظیر نہین رکھتے۔

# سین۔ ٹاڈر آف لنڈن کا ایک تنگ و تاریک حجرہ

(ملکہ جین گرے اور اوسکی سہیلی انجیلا)

آج ۱۲ار فروری ۱۵۵۴ء ہے۔ یہی وہ دن ہے جسکا جین عرصہ سے انتظار کر رہی تھی، کیونکہ وہ جانتی ہے کہ آج اسکی دنیاوی مصائب کا خاتمہ ہو جائیگا۔ آخر یہ دن آ ہی پہونچا۔ دن نکلنے سے پہلے جین نے رات کا بڑا حصہ خداے پاک کے آگے سر بسجود ہو کر عجز و نیاز مین گذارا۔ شاید ہی دو ایک گھنٹہ کے لئے آنکھ لگی ہو۔ وفا شعار اور حسین انجیلا، جو عرصہ سے جین کی رازدار سہیلی تھی، اس آڑے وقت مین بھی اپنے ملکہ کے ہمراہ ہے۔ جب رات بہت گذر گئی جین کی آنکھ دو ایک گھنٹہ کے لئے لگ گئی۔ مگر انجیلا آنیوالی خوفناک صبح سے اسدرجہ خائف تھی کہ نیند نہ آتی تھی اور نہ آئی۔ خاموش قیدخانہ کے ایک گوشہ مین دیوار سے لگ کر بیٹھ گئی۔ دیر تک بازوون سر پر رکھے زمین کیطرف ٹکٹکی لگائے غور و فکر مین غرق رہی۔ انجیلا کے دل و دماغ کی کچھ عجب کیفیت تھی۔ وہ سوچتی تھی، باربار خیال کرتی تھی، دہیان دوڑاتی تھی کہ شاید کوئی صورت ایسی سمجھ مین آجاے جس سے اسکی چہیتی ملکہ کی جان بچ سکے۔ لیکن کیا کرتی۔ مجبور تھی، دماغ و دل قابو سے باہر تھے۔ آخر بیچاری نے سر اٹھایا، ملکہ کے نورانی چہرہ پر ایک حسرت بھری نگاہ ڈالی، نظر نے حسرت ناک پیغام دل کو پہونچایا، انجیلا نے آہ بھری، آنکھوں مین آنسو ڈبڈبا آئے۔ مگر ضبط سے کام لیا۔ اسکے دل مین یہ خیال بار بار آتا تھا کہ اسکی مظلوم ملکہ کی آج کی نیند آخری نیند ہے۔ اور وہ خوفناک صبح نمودار ہونیوالی ہے جو اسکے خواب ہستی کی ہولناک تعبیر کا راز عنقریب کھولدیگی۔ اور

ملکہ جین عالم سفلی سے سدھار کر عالم بقا کی راہ لے گی۔

انجیلا (ایک سمت ہٹ کر اپنے دل سے)" آہ کیا معصوم صورت ہے! مظلوم ملکہ، تجھ پر جو ظلم ہوئے اور ہو رہے ہین، انکا عوض خدا ہی کے ہاتھ ہے۔

اسقدر کہنے کے بعد انجیلا کے دل مین پھر ایک تلاطم غم اٹھا۔ ملکہ کے قریب گئی، کچھ دیر اس کے چہرہ کو ٹکٹکی باندھکر دیکھا کی، اور پھر دل ہی دل مین کہنے لگی۔

"اللہ اللہ۔ کیا خواب ناز ہے! اے بیگناہ معصوم، عفت کی تصویر، تو دنیا سے جلد مٹ جانیوالی ہے۔ آہ میری مشتاق آنکھین تیرا حشر تک کس بے چینی سے انتظار کرینگی! اے پر نور شہاب تیری تجلی بس چند لمحہ کی اور ہے۔ مگر اس غمناک حالت مین بھی تیری شان کچھ کم دلفریب نہین۔ تیرے چہرہ پر عجیب نورانی تجلی ہے۔ تیرے لب اب بھی خدا کی تسبیح و تہلیل مین جنبش کر رہے ہین۔ ہان، ایسے ہی نیک سیرت انسانون کی حفاظت کے لئے خداوند عالم نیکی کے فرشتے مقرر کرتا ہے۔ مگر آہ بیکس ملکہ، وہ صبح جسکے خوف نے ایک مدت سے بدحواس بنا رکھا تھا آن پھونچی۔"

اسقدر کہنے کے بعد انجیلا دبے پاؤن ملکہ کے کوچ کے پاس جا پھونچی۔ آہستہ سے بازو کو چھوا ہی تھا کہ ملکہ چونک کر اٹھ بیٹھی۔

ملکہ۔ "کون۔ انجیلا، کیا چار بج گئے"۔

انجیلا۔ "حضور ٹھیک پانچ بجے ہین۔ حضور معاف کرین کہ یہ میری عمر بھر مین پہلی غلطی ہے کہ مین نے سرکار عالیہ کی عدول حکمی کی۔ لیکن چونکہ حضور کو آج عرصہ کے بعد آرام نصیب ہوا تھا اور کچھ نیند سی بھی آگئی تھی۔ اسلئے جلد بیدار کرنا مناسب نہ سمجھا"

ملکہ جین۔ "ہان انجیلا بیشک مجھے نیند آگئی تھی۔ اور ایسی حالت مین مجھپر ایک خاص مسرت کی حالت طاری ہوگئی۔ اسکی وجہ یہ تھی کہ مین نے خواب مین دیکھا کہ بغیر کسی مزید تکلیف کے میری روح کو فرشتون کا ایک بڑا گروہ جو میری سولی کے گرد جمع تھا، آسمانی طبقات کیطرف لے گیا۔ جہان پہونچکر مین نے ہر چہار طرف ایک فرحت انگیز نغمہ سنا، اور وہ نغمہ یقیناً حیات جاودانی اور مسرت ابدی کا نغمہ تھا۔"

انجیلا "حضور اسمین کسکو شک ہو سکتا ہے کہ آپ کا مقام اس دنیائے فانی کے بعد فردوس بریں ہی مین ہوگا - جہان حضور ہمیشہ ہمیشہ کے لئے اپنے پیارے شوہر سے جا ملینگی"

ملکہ جین " خدا تمہاری زبان مبارک کرے - لیکن انجیلا خواب کی حالت مین مین نے اپنے پیارے خاوند کو بہشت کے کونے کونے مین تلاش کیا - لیکن کہین پتہ نہ ملا "

انجیلا "پیاری ملکہ - گھبرائیے نہین - آپ انھین ضرور پا لینگی - اگر وہ خدا کی نگاہ مین اب بھی خطاوار ہین - تو آپکی دعائین انکی بخشش اور نجات کے لئے کافی ہونگی "

ملکہ جین " انجیلا - مین نے ہمیشہ خدا کے حضور مین اپنی ناچیز دعائین بصد عجز و انکسار پیش کین - تم بھی میرے شوہر کے لئے دعا کرو "

یہ کہتے ہی ملکہ جین ایک گوشہ کی طرف منہ پھیر لیتی ہے - خدا کیطرف متوجہ ہو کر دعا کے لئے اپنے ملائم نازک، برف سے صاف و سفید ہاتھ بلند کرتی ہے - اثنائے دعا مین گھنٹہ نے سات بجائے - ملکہ دعا کو ختم کرتی ہے اور انجیلا کو اشارہ کرتی ہے کہ دن مین پہننے کا لباس حاضر کرے - انجیلا فوراً حکم بجا لائی - ملکہ نے سیاہ مخملی لباس زیب تن کیا اور کسی قسم کے زیور اسوقت پہننا گوارا نہ کیا - اس صراحی دار نازک گردن پر افسوس اس گردن پر جو عنقریب جسم سے جدا ہونیوالی تھی، ایک معمولی سفید کالر لگانا پسند کیا - انجیلا نے چاہا کہ گیسو و زلفین درست کر دے مگر جین گرے نے سر جھٹک کر کہا " انجیلا - میری آرزو تھی کہ مین اپنا بہترین لباس اسوقت پہنتی اور اس جسم کو جس سے مین عنقریب جدا ہو جاونگی - ایک بار پھر دل کھولکر زینت دیتی - مگر نہین جانے دو - مین صبر و قناعت کو ترجیح دیتی ہون - میرے لئے اس پر آشوب زمانہ اور روحمت کے لحاظ سے سیاہ لباس ہی موزون ہے "

وفا شعار انجیلا کو یہ اندوہ ناک کلمات سنکر ضبط کا یارا نہ رہا - انجیلا کی آنکھون سے آنسوؤں کا دریا جاری ہو گیا - ملکہ نے یہ حال دیکھکر اُسکو فوراً گلے لگایا اور کہنے لگی " پیاری وفادار انجیلا - یہ نہ سمجھ کہ آج میں یہ سیاہ لباس جبراً و قہراً پہن رہی ہون - نہین انجیلا، جسقدر خوشی مجھے آج کے دن ہے، یقین مانو کہ شادی اور تاجپوشی کے دن اسکی آدھی بھی نہ تھی "

**انجیلا** - نے روتے ہوئے جواب دیا - حضور اگرچہ آپ ابدی خوشی کیطرف جاتی ہین - مگر ہماری حالت قابل رحم ہے - آپ کی جدائی ہمین زندہ درگور بنائے دیتی ہے "

(باقی آئندہ)

**شفاعت حسین**

## ہندوستان کو اپنی ترقی کے لئے کیا کرنا چاہیئے

دنیا مین جسقدر چیزین ہین وہ ایک خاص دائرہ کے اندر چلتی پھرتی ہین - اور وقت کی پابند ہین اسی قانون کے مطابق سورج اور ستارے تک گردش کرتے ہین - ایک زمانہ تھا **ہندوستان** کی دولت کا آفتاب نصف النہار پر تھا - لیکن تاریخ سے ثابت ہوتا ہے کہ وہ رفتہ رفتہ مغرب کیطرف بڑھتا چلا گیا - پہلے **ایران** مین اور پھر **شام** مین - اور پھر اُسکے آگے مغرب کیطرف بڑھ گیا **مصر** کے سر پر بھی جلوہ فگن رہا - **یونان** کے سر پر بھی چمکا - پھر **روم** مین اسکی شوخ اور چکیلی کرنین گرین - اسکے بعد **جرمنی** **فرانس** اور **ہسپانیہ** نے کچھ عرصہ تک اسکی زندگی کا لطف اُٹھایا - آخر مین اسی آفتاب دولت کی چکاچوند دینے والی شعاعین **انگلستان** کے حصہ مین آئین - اس سے آگے بڑھکر اسنے **امریکہ** کو دولت سے مالامال کیا - **ممالک متحدہ** مین بھی یہ مشرق کیجانب سے نمودار ہوا - اور **کلیفورنیا** تک چمک دمک دکھاتا ہوا چلا گیا - جب **ہندوستان** مین روز روشن تھا - تو **امریکہ** کو کوئی جانتا بھی نہ تھا - لیکن اب جبکہ **امریکہ** مین دن چڑھا ہوا ہے - تو **ہندوستان** کے سر پر افلاس کی رات کا گھٹا ٹوپ اندھیرا چھایا ہوا ہے لیکن شکر ہے کہ اب وہی سورج **بحر الکاہل** سے گذر کر **جاپان** تک آگیا ہے اور وہان آج کل دولت کی روشنی کا دور دورہ ہے - اسنے ایک قدم اور آگے بڑھایا ہے - اور اسکی شعاعین **تک** پہونچ گئی ہین - اور وہان جمہوری سلطنت قائم ہو گئی ہے - اگر **نظام قدرت** کا دورہ درست ہے اور قانون قدرت پر ہمکو اعتبار ہے - تو یقیناً وہ دن جلد آنیوالا ہے کہ وہی آفتاب دولت و حشمت اپنا دورہ ختم کر کے پھر ایکبار **ہندوستان** پر دوگنی روشنی کے ساتھ جلوہ فگن ہوگا - **ہندوستان**

عرصہ دراز تک سوتا رہا ہے اور خوب سو چکا ہے۔ اب گہری نیند سے جاگا ہے قسمت سے زمانہ اچھا ملا ہے۔ حالات بدل گئے ہین۔ اب ہمکو یورپین سائینس دانون اور کاریگرون کا مقابلہ کرنا ہے۔ اگر ہم دنیا کی مہذب قومون مین آسائش عزت اور آرام کے ساتھہ رہنا چاہتے ہین تو ہم اسنے علحدہ نہین رہ سکتے۔ بڑی بڑی کتابون کو پڑھکر یہ فخر کرنا کہ ہم بھی تعلیم یافتہ ہین۔ فضول ہے۔ جو تعلیم عمل مین نہ آئے۔ وہ تعلیم ہی کیا ہے۔ تعلیم حاصل کرنے سے ہمارا یہ مقصد ہونا چاہیئے۔ کہ ہم اپنے ملک کی بہبودی کے وسائل پر غور کرین۔ ہندوستان کی ترقی کے مسئلہ مین سب سے اہم مسئلہ تعلیمی ہے۔

ہندوستان کے معاملات پر غور کرنے والا کوئی شخص بھی اسکو محسوس کئے بغیر نہین رہ سکتا۔ کہ ملک مین ابتدائی اور صنعتی تعلیم کی مانگ ہے۔ اور یہ تعلیم ہی ایک ایسا علاج ہے جس سے ملک کی تمام برائیون۔ جہالتون اور تکلیفون کو دور کیا جاسکتا ہے۔ جب تک ہم مین اعلی تعلیم نہ ہوگی ہم گورنمنٹ و نیز اغیار کی نگاہون مین وقار کے ساتھہ نہین دیکھے جاسکتے۔ اور اعلی تعلیم اسوقت تک حاصل نہین ہوسکتی ہے۔ جب تک ابتدائی تعلیم جبری نہ کردی جاوے۔ جب ہم ابتدائی تعلیم حاصل کرلینگے تو ہم اس قابل ہوجائینگے کہ اپنی اعلی تعلیم کا خیال کرسکین۔ جب تک ہم تعلیم یافتہ نہ ہوجائینگے نہ تو ہماری صدائے احتیاج زوردار ہوگی اور نہ ہمکو ہمارے حقوق ملینگے۔ یہ مناسب نہین کہ تعلیم کا تمام بار گورنمنٹ کے اوپر ڈالدیا جائے۔ بلکہ ملک ہند کے لائق فرزندون کو بھی اسمین حصہ لینا چاہیئے۔

خوشی کی بات ہے کہ حضور شہنشاہ ہند کی تشریف آوری ہند سے ہمارے ملک کی تاریخ مین قابل ذکر واقعات کا اضافہ ہوا ہے۔ شہنشاہ ممدوح نے اپنی تقریر مین رعایائے ہند کے ساتھ ہمدردی کا اظہار فرمایا ہے۔ اور حکومت کو مشورہ دیا ہے کہ رعایا مین تعلیم پھیلانے کی کام کو زیادہ مستعدی کے ساتھہ کرے۔ اس شہنشاہی تقریر کے بعد واقعی حکام نے ابتدائی تعلیم کیطرف زیادہ توجہ شروع کردی ہے جسکے ہم معترف ہین۔ لیکن اشاعت تعلیم کے متعلق ہندوستانی حکام کی کوششین کافی وسیع نہین۔ ابتدائی تعلیم کو مفت اور لازمی کرنیکے متعلق گورنمنٹ ہند جن پولیٹیکل اندیشون مین مبتلا ہے۔ وہ سب فرضی اور بے بنیاد ہین۔ ہمارے سامنے بڑودہ کی مثال موجود ہے۔ اور اسکی تقلید میسور اور ٹرانکور

نے بھی کی ہے۔ اسلئے گورنمنٹ ہند کو بھی چاہیئے کہ تعلیم جبری اور مفت کردے۔ ہندوستان کی ترقی کا دارو مدار صرف اسی تعلیم پر ہے۔ ہم جانتے ہین کہ **انگلستان** پہلے ہمہ تن تعلیم مین مشغول ہوا۔ اور اسنے اسی تعلیم ہی کی بدولت ہر ایک شعبہ مین ترقی کی۔ اور اج اسی تعلیم کی بدولت برطانیہ اسقدر مفخر و ممتاز ہے۔ ہم بغیر تعلیم کے دنیا کی قومون مین سرخرو نہین ہو سکتے۔ ابتدائی تعلیم کے لئے یہ بہت ضروری ہے کہ وہ مادری زبان مین دیجاوے۔ یہ بھی ضروری ہے کہ مختلف کالج کھولے جائین۔ اور انمین صنعت و حرفت کی تعلیم ہو۔ کیونکہ جب تک کہ **ہندوستان** اپنی ضروریات کے لئے دوسرونکا دست نگر رہیگا وہ کبھی دولتمند نہین ہو سکتا۔ ہندوستان سے دوسرے ملکونکو چیزین جاتی ہین۔ اور وہان سے بنکر پھر ہندوستان واپس آتی ہین۔ اور اس طرح ہندوستان کا کروڑون روپیہ کا نقصان ہر سال ہوتا ہے اگر یہ چیزین **ہندوستان** ہی مین بنائی جائین۔ تو نہ بہت سا روپیہ باہر جانے سے بچیگا۔ بلکہ ہندوستان کے ان لوگونکے لئے جو بیکار پھرا کرتے ہین ایک ذریعہ معاش مل جائیگا اور اس طرح پر ہندوستان کی مفلسی دور ہو جائیگی۔ یہ ضروری ہے کہ ابتدا مین ہم یورپ کے مقابلہ کی چیزین بنانے مین قاصر رہینگے۔ مگر رفتہ رفتہ یہ دقت بھی دور ہو جائیگی۔ ہندوستانیونکو چاہیئے کہ تھوڑی سی تکلیف برداشت کرکے اپنے ہی ملک کی چیزونکا استعمال کرین۔ یہ کہنا کہ پہلے دیسی اشیا تیار کیجائین پھر ہم انکو استعمال کرینگے بالکل مہمل ہے۔ ہمکو اپنی تعلیم کے ساتھ تعلیم مستورات کا بھی خیال رکھنا ضروری ہے۔

کوئی قومی تعلیم مکمل نہین ہو سکتی۔ تاوقتیکہ اسمین مستورات کی تعلیم کے متعلق طریقہ ہائے جدیدہ پر ترقی پذیر انتظام نہ کیا گیا ہو۔ ان طریقہ ہائے تعلیم کو جو مغربی تہذیب کے ساتھ منسوب ہین۔ کلیتہً اختیار کرلینا عقلمندی کی دلیل نہین۔ باشندگان مشرق کا رسم و رواج اور خیالات کا رجحان جداگانہ ہے۔ ایشیا اور یورپ کے طریقہ ہائے تربیت کو صحت بخش طریقہ پر ترتیب دیکر ہمکو اپنے واسطے ایک نیا طریقہ تربیت مقرر کرنا ہوگا ہندوستان مین زمانہ کی رفتار نے ہمکو ترقی کے ایک ایسے مرحلہ پر پہونچا دیا ہے۔ کہ جسپر پہونچکر سوائے ایک نہایت ہی متعصب ملا کے کہ کوئی شخص انکار نہین کرسکتا کہ ہماری مستورات مین صحیح طریقہ پر اشاعت تعلیم کی ایک باقاعدہ اور مستقل تجویز کی اشد ضرورت ہے۔ (باقی آئندہ)

# نظم مرسلہ مسٹر محمد ایوب علیخانصاحب از کیمبرج کالج فن زراعت معرفت مسٹر ولایت علیخانصاحب نورتھ ایر بی-ایس سی علیگڈہ

یارب یہ تمنا ہے میں لعل بدخشاں ہوں - چمکاؤں میں عالم کو وہ مہر درخشاں ہوں
تو مجھسے ہو خوش ہر دم بندہ ترا کہلاؤں - دنیا میں نمونہ ہوں عقبے میں بھی فرحاں ہوں
آرام میرے دم سے دنیا کو ہر ایک دم ہو - ہر زخم کا مرہم ہوں سر درد کا درماں ہوں
اس مجلس دنیا میں میں زینت محفل ہوں - اور جہل کی تاریکی میں شمع شبستاں ہوں
فرض اپنا بجالانے میں مجھکو تسلی ہو - دنیا کی بھلائی میں ہر آن میں کوشاں ہوں
کیوں طوطئے ہندی ہو ٹیگور[1] میں بنجاؤں - کافی ہے مجھے یہ ہی میں طفل دبستاں ہوں
مقصود جلانا ہے مردہ دل مسلم کو - اس بات میں ہوں ساعی کوشش میں میں حساں[2] ہوں
ایماں کی دے توفیق اسلام پہ رکھ قائم - محبوب کا شیدا کر جن کا میں ثنا خواں ہوں
ہے کنجپورہ[3] بستی جس جا کا میں بلبل ہوں - ایوب[4] کا ہوں ہمنام احمد کا ثنا خواں ہوں

---

[1] ٹیگور - بنگالی شاعر جسکا لوہا یورپ بھی مان گیا ہے اور حال ہی میں مختلف ممالک نے استاد وقت تسلیم کیا ہے +

[2] حسان - ایک بہت بڑے عربی شاعر گذرے ہیں غالباً اونہیں سے مراد ہے +

[3] کنجپورہ ضلع کرنال میں ایک ریاست ہے جہاں کہ لکھنے والے کا وطن ہے +

[4] ایوب - تخلص ہے +

# ایم۔اے۔او کالج پولٹیکل سوسائٹی۔

انجمن مذکورالصدر کا ایک معمولی جلسہ بتاریخ ۲۳ رجون ۱۹۱۶ء بوقت شب ۹،۰ بجے گر یجوایٹس لان پر منعقد ہوا۔ حاضرین کی تعداد بہت امید افزا تھی۔ اور سب سے زیادہ قابل مسرت یہ امر ہے کہ نئے آنے والے اصحاب میں سے بھی کچھ صاحبان شریک جلسہ تھے جلسہ زیر صدارت جناب قاضی جلال الدین صاحب جلال صدر انجمن منعقد ہوا۔ برائے مشاعرہ مضمون "پھول" اور مصرعہ طرح "زبان تیغ بھی جاری صدائے مرحبا رکھے"۔ قرار پائے تھے۔ مصرعہ طرح پر مندرجہ ذیل اصحاب نے اپنی غزلیات سے حاضرین کو محظوظ فرمایا۔ جناب سید علی عباس صاحب اسیر۔ جناب بدر الحسن صاحب بدر۔ جناب محمد رضا صاحب رضا۔ جناب محمد مظفر صاحب مظفر۔ و خادم آسیم نے اپنی اپنی نظمیں پڑھیں آخر کار مشاعرہ ۲ ½ گھنٹہ کی پر لطف صحبت کے بعد بخیر و خوبی تمام ہوا۔ غزلیات و نظم حسب ذیل ہیں۔

مصرعہ طرح "زبان تیغ بھی جاری صدائے مرحبا رکھے"

## غزل جناب سید غلام محی الدین صاحب آسیر نائب معتمد انجمن طالب علم کالج

ستم پر جو کمر باندھے ستم کو جو روا رکھے
تمھیں کہدو کوئی کیا اوس سے امید وفا رکھے

عجب کیا گر سزائے دار بھی معراج ہو او سکو
وصال یار کی جو آرزو بعد فنا رکھے

مثال طور جل کر خاک ہونا شرط اول ہے
اگر منظور ہو آنکھوں میں کوئی سرمہ سا رکھے

کہاں تک اضطراب دل پہ پرسش ہمسے جائز ہے
کرشمے حسن کے اندر ہیں کیا ہمنے چھپا رکھے

ہمیں کیا واسطہ دیر و حرم کی داستانوں سے
یہ قصے ہمنے سنا رسے اوسکے بلئے پڑا رکھے

آسیر اس قید غم سے جو رہائی پا نہیں سکتا
وہ آخر بے بسی کا نام کیوں صبر و غنا رکھے

## غزل جناب سجاد علی صاحب انصاری آختر متعلم کالج

مری فریاد سننے کے لئے سر کو جھکا رکھے
فلک کچھ بھی تو آخر پاس آہِ نارسا رکھے

تری رفتار جب ہر وقت اک محشر بپا رکھے
تو زاہد کس طرح روز قیامت کو بھلا رکھے

مین چشم یار کا مے کش ہون رضوان سے کوئی کہدے
شراب ارغوانی آب کوثر میں ملا رکھے

محبت بس اوسی کو سرخرو رکھتی ہے عالم مین
جو اپنی آستیں کو چشم پرخون سے جدا رکھے

تغافل کیش نظرین یاہی میرے دل سے کہتی ہین
کوئی عہد وفا رکھے کوئی مشق جفا رکھے

نگاہِ خشمگین کے تیر کی لذت دوبالا ہے
یہی دل چاہتا ہے عمر بھر تمکو خفا رکھے

سُنا ہے شیخ بھی تو آج مے خانہ مین آئے ہین
آختر اب دختِ رز کی پارسائی کو خدا رکھے

## غزل جناب شیخ فضل الرحمن صاحب قدوائی فہمی متعلم کالج

شرارت چشم خوبان سے لگاوٹ او حیا رکھے
ترا گھر غیر کا مسکن ہو تو اس کو روا رکھے

نہ پہونچی یار کے در تک تو اور امید کیا رکھے
کوئی پھر کیون دلِ محزون مین آہِ نارسا رکھے

تلاطم اشک کا ہو کشتی جانِ حزین ڈوبے
ڈسے گیسو کی ناگن۔ لاج گرداب بلا رکھے

ہیں مائل اشک باری پر۔ وہ آمادہ تبسم پر
بڑی پُر لطف سیر برق و باران ہے خدا رکھے

گھٹا چھائی ہے میکش جمع ہین ساقی کی آمد ہے
خدا ہی اس گھڑی بنت عنب کو پارسا رکھے

نہ نکلو گھر سے تم۔ چاہے جئے یا کوئی مر جائے
خود آرائی تمھین اس طرح پابند حنا رکھے

ہماری زندگی کچھ اور بڑھ جائیگی اے فہمی
گرفتار بلا یون ہی اگر زلف دوتا رکھے

## غزل جناب سید ممتاز احمد صاحب شہا طالبعلم کالجیٹ اسکول

نگاہ ناز تیری جس کو لذت آشنا رکھے — وہ کافر ہے اگر دل میں خیال ماسوا رکھے
انھیں مایوسیوں سے بزم صورت آفریں دیکھی — ترے حسنِ غرور آموز کو اے بت خدا رکھے
ہمارا جذب ہے بے باکیوں کے واسطے رہبر — تجھے طرز ستم گو لاکھ پابند حیا رکھے
یہ کھنچنا ظاہری مانا۔ مگر پاس عدو کیوں ہو — وفا کس کام کی جو پردۂ جور و جفا رکھے
تغافل۔ التفات غیر۔ اور نا قدرئ الفت — تم ہی کہدو کہ کتنے کونسی کرنے اٹھا رکھے

شہا۔ جس دل میں نور لازوال روے احمدؐ ہے
پس از مردن بھی روحِ گفتن صل علیٰ رکھے

## غزل جناب سید محمد مظفر صاحب طالب علم کالج

خیال خام ہے اوس سے جو امید وفا رکھے — زہے قسمت اگر وہ بے وفا مہر جفا رکھے
ہوائے سیر جنت مے کشوں کو کھینچ لائی ہے — کہو رضوان سے باغ خلد جو رو نسے سجا رکھے
دہن پتھر کا بھر دیتا ہے رازق اپنی قدرت سے — بلا سے چرخ گردش میں ہمیں جون آسیا رکھے

تری محشر خرامی اک قیامت سی قیامت ہے
ہزاروں فتنۂ محشر ہیں ٹھوکر سے لگا رکھے

## غزل جناب بدر الحسن صاحب بدر جلالی متعلم کالج

زمیں پر ناز سے جب دو قدم وہ دلربا رکھے — بنا کر اور دو سورج فلک پھر نقش پا رکھے
نہیں ممکن ہے سیر عالم امکان آنکھوں سے — مگر ہاں جب کہ چشم دل حقیقت آشنا رکھے
خدا کی شان کف رنگیں میں جو رو نکو جگہ مل جائے — ہے قسمت اپنی اپنی بخت یہ وزد حنا رکھے

دکھائیں سخت جانی کا مزہ ہم تیغ قاتل کو
ذرا آئے تو میدان مین اگر کچھ حوصلا رکھے
بلا کی بدر ہمت ہے پڑے ہو اوس کے در پر جو
قیامت قد۔ کلام قہر۔ چشم فتنہ زا رکھے

## ولہٗ نظم دیگر۔ بر مضمون "پھول"

در معنی فکر بستہ کھلا۔ ہویدا نیا حسن مضمون ہوا
دیا دل سے فکر و الم سب بھلا۔ حسین ایک پردہ سے باہر ہوا
صبا آئی گل سے اُلجھتی ہوئی۔ نزاکت سے دامن سمیٹے ہوے
گل و خار یکسان سمجھتی ہوئی۔ اوٹھایا اونھیں جو تھے لیٹے ہوے
یکایک کھلے بستہ از بار سب۔ کھلا طفل کمسن کا گویا دہن
ہوا نونہالون مین عیش و طرب۔ کہ جوبن ہے غنچہ نیہ گل پر پھبن
گلستان مین گل پر نظر پڑ گئی۔ ملا شاہد جو یا مقصود سے
نہ اوٹھی وہان سے۔ جمی۔ گڑ گئی۔ جدا کب ہوا عید معبود سے
رگ گل سے تار نظر وصل تھا۔ ملے گویا مدت کے بچھڑے ہوے
پریشان ورق سے جگر وصل تھا۔ نہ کیون ملتے ذرے تھے بکھرے ہوے
جگر مین چھپی دل مین اٹھی زر گل۔ دکھائے تماشائے مژگان دوست
مچا بلبلوں مین عجب شور و غل۔ ہمہ صورت و رنگ و بوئے اوست
کف شاخ پر دیکھا جو جام مل۔ تو مستی مین بلبل چہکنے لگے
عجب رنگ مے نے کھلایا ہے گل۔ تو زاہد کی نیت بہکنے لگی
غضب پتیون کا گلابی سا رنگ۔ عجب اُس پہ ہلکا سا عکس شفق
کیا سیم و زر کے خزانہ کو دنگ۔ ہوا چرخ خونبار کا چہرہ فق

انسانی جسمون مین جیر مراہٹ پیدا کر دیتی ہے۔ بعض وقت ہلکے جھونکے تازگی اور فرحت کا پیغام لاکر حیوانات کے دلون کو ترو تازہ بنا دیتی ہے۔ مگر ہوا مین قدرتاً کچھ ایسی گرانی ہے کہ عارضی خوشی ہی کے سوا کوئی حقیقی فرحت نہین پیدا کرتی۔ مشرق و مغرب سے ہر ملک اور موقع کے مطابق ہر چہار طرف سے بادل کی کالی کالی فوجین بھوری بھوری وردیان پہنے ہوے لگاتار آسمان سفر طے کرتے ہوے کسی طرف یلغار کرتے ہوے برابر جارہے ہین۔ مگر جہان کہین سردی اور خنکی پاتے ہین اپنی شکست اور رکاوٹ پر بے اختیار پھوٹ پھوٹ کر رونے لگتے ہین۔ آہ دنیا کا رنگ بھی عجب تغیر پسند ہے۔ اِن ہی بادلون کی گریہ زاری پر باغ جہان کے تمام گل و بوٹے مسکرانے لگتے ہین۔ آہ کیسے ظلم کی بات ہے بیچارے بادلون کی تو جان گئی اِنکا تو جسم گھل گھل کر پانی ہو گیا مگر کسان کے مردہ جسم مین جان آگئی یا تو مردہ کی طرح اپنی خشک کھیتی کو آنکھین پھاڑ پھاڑ کر دیکھ رہا تھا یا یکایک اوچھلنے لگا زرد چہرہ پر خوشی اور بشاشت کی ہلکی ہلکی سرخی دوڑ گئی طائران صحرائی اپنے اپنے آشیانون کے لئے محفوظ اور مضبوط جگہ ڈھونڈنے لگے بگلون کی قطارین کالے کالے آسمان پر اوڑتی ہوئی اِدھر سے اُدھر چلی جاتی ہین ہر شے پر تازگی ہر برگ و بار جوانی کے اوٹھتے ہوے جوبن سے مست۔ مست الست شراب کی بوتلین دبائے جھوم جھوم کر کاگ پر کاگ اوڑانے لگے۔ ہمارے بچون کی خوشی کی بھی انتہا نہ تھی ایک دوسرے سے گلے مِل مِل کر خوشیان مناتا تھا گلون کی تازگی دیکھ دیکھ کر پھولا نہ سماتا تھا۔ اونکے تمام جنگلی درخت ہرے ہو گئے تھے اونکے سبزہ زار لہلہانے لگے تھے۔ دو ہی دن مین سارے جنگل مین منگل نظر آتا تھا قمریون کے چہچہے۔ کبک کے قہقہے۔ بلبلون کے نغمے۔ پپیہے کی دلکشا پیا پیا کی آواز۔ ایک بے اختیار ہو جانے والے دل کے لئے تازیانہ تھی ہماری طبیعت بھی مچلی اور ہم سیدھے اپنے دوستون کی جھرمٹ مین جا داخل ہوے جہان سب بچے کسی دلخوش کن کھیل مین موجود تھے۔ پیپل اور برگد کے موٹے موٹے ریشون کے جھولے جابجا پڑے ہوے تھے جسپر ہمارے آزاد۔ بے فکر۔ بچے دو دو کرکے جھول رہے تھے اور ایکدوسرے سے مزہ مزہ کی

باتین کررہا تھا۔ مگر ہم فطرت اور سادگی بی کو یہان نہین پاتے ہین۔ ا ہا وہ دونون سامنے اپنے جھونپڑے مین نظر آرہے ہین اے لیجئے یہان وہ کسی بات پر مچل رہی ہین۔ اتنے مین فطرت نے ایک صندوق کی طرف اشارہ کیا کہ جو سادگی بی کے جھونپڑے مین رکھا ہوا تھا اور نہ معلوم کب سے رکھا ہوا تھا۔ بچے روز اوسکو دیکھتے اوسپر کھیلتے۔ مگر کوئی اوسکو کھولنے کا ارادہ نہین کرتا۔ نہ اوسکے راز کے افشا کی کوشش کرتا۔ مگر فطرت نے جب سے اس صندوق کو دیکھا تھا۔ سادگی سے روزمرہ کہتی۔

**فطرت**۔ اچھی میری سادگی بہن۔ مین روز پوچھتی ہون کہ اسمین کیا ہے مگر تم نہین بتاتین آخر اسمین کیا ہے

**سادگی**۔ دیکھو۔ مین تم سے کئی بار کہہ چکی ہون کہ تم اسکی بابت نہ پوچھو کیونکہ مین خود نہین جانتی اسمین کیا ہے۔

**فطرت**۔ اچھا یہہ بتلادو کہ یہہ کہان سے آیا۔

**سادگی**۔۔ یہہ ہمیشہ سے یون ہی میرے جھونپڑے مین رکھا ہے۔

**فطرت**۔ اچھا تو اوسکو کھولو۔

**سادگی**۔ (غصہ ہوکر) فطرت بہن چلو کھیلینگے۔ دیکھو سب بچے وہان چلے گئے۔ ہم یہان اکیلے ہین۔ تم اس صندوق کے خیال مین نہ پڑو۔ دیکھو اسمین کسقدر مضبوط قفل لگ رہا ہے اسکا ڈھکنا کسقدر مضبوط ہے۔ دیکھو اسمین موٹی موٹی کیلین لگی ہوئی ہین۔ پھر یہہ کیسے کھل سکتا ہے۔

یہہ کہکر سادگی بی نے فطرت کا ہاتھ پکڑا اور جہان سب بچے کھیل مین مشغول تھے جاکر کھیلنے لگے اِس واقعہ کو عرصہ گذر گیا مگر ہمارے فطرت کو اسبات کی تگ و دو لگی رہی کہ کسی نہ کسی طرح وہ اُس صندوق کے سربستہ راز کو دیکھے ایکدن اسی خیال مین سب بچون کے ساتھ سوگئی رات کی خاموشی مین ہلکی ہلکی ہوا کی آواز کے سوا اور کوئی آواز نہین سنائی دیتی تھی کہ

یکایک ہمارے فطرت کی آنکھ کھلی گویا فتنہ جاگا۔ ہوا کے نغمون کے ساتھ اوسنے ایک پتلی سریلی آواز کے ساتھ فطرت کی تعریف کا راگ سنا وہ بھونچکا ہوکر اوٹھ بیٹھی اِدھر اُدھر دیکھکر پھر اوسی راگ کے سننے مین مشغول ہوگئی۔

"فطرت او فطرت ۔ اے چھوٹے خوش بچہ اوٹھ ۔ اور رات کی خاموشی مین اپنے کارمنصبی کو انجام دے۔ اے چھوٹے خوش بچہ آ اور تارون کی ٹھنڈی ٹھنڈی روشنی مین میرا تماشہ دیکھ"

فطرت ان باتون کو سنکر حیران تھا وہ اوٹھا یکایک اوسکے تعجب اور حیرانی کو اور بھی چار چاند لگ گئے جبکہ اوسنے اس سریلی باریک آواز کو اوسی سربستہ صندوق سے نکلتا دیکھا۔ اوسکی ٹکٹکی اوس صندوق کی طرف بندھ گئی وہ بہت دیر تک سوچ مین کھڑا رہا اوسنے چاہا کہ اور بچون کو جگا دے اور یہہ راگ سنادے۔ مگر قدرتی شوخی نے اوسے روکا اور وہ خود اوس صندوق کی طرف بڑھا اوسنے اوسے چھوا۔ اوسنے اوسپر ہاتھ پھیرا وہ اوسپر بیٹھ گیا پھر لیٹ گیا مگر آواز برابر آرہی تھی اوسنے قفل کو دیکھا آزمایا جانچا۔ آخر کار ایک آواز نے جو "مجھ کو کھولو اور عمدہ تماشہ دیکھو" کے الفاظ مین صندوق سے نکلی اوسکو بے چین کر دیا وہ عرصہ تک اوسی تالے کے کھولنے مین مشغول رہا مگر قفل نہایت مضبوط تھا اوسنے چارون طرف دیکھا اوسے صندوق مین ایک کیل لٹک رہی تھی۔ اوسنے خوش ہوکر اوس کیل سے تالہ کھولنا شروع کیا۔ قفل کھل چکا تھا کہ صبح کا ستارہ وسط سما پر چمکا پھیکی پھیکی روشنی سب جگہ پھیل گئی پرندون کی نغمون کی آوازین آنے لگین تارے زرد پڑ پڑ کے غائب ہونے لگے ۔ ہماری سادگی بی کی آنکھ کھل گئی اوسنے فطرت کو دیکھا وہ ندارد تھی گھبرا کر اوٹھی آہ اوسکے منہ سے ایک چیخ نکلی جبکہ اوسنے فطرت کو صندوق کا پٹ اوٹھاتے ہوے دیکھا اِدھر سب بچہ جاگے اِدھر فطرت نے مسکرا کر صندوق کا پٹ کھولدیا جس سے بار بار مختلف باریک آوازین آرہی تھین الامان ایک زور شور کا دنا ٹا ہوا اور تمام جھونپڑون مین سیاہی پھیل گئی تمام بچہ گھبرا کر بھاگے باہر

آنکو بھی بھاگے مگر یہان بھی تاریکی پائی اب اِس تاریکی مین اونکے کسی شے نے کاٹا آہ اونھون نے دیکھا کہ ہزارون قسم کے زہریلے جانور چھوٹے بڑے کیڑے تمام اندر پھیل گئے تھے۔ جوان بچون کے نازک نازک جسمون کو اپنے زہریلے اور نوکیلے ڈنکون سے بے اختیار کاٹ رہے تھے۔ جسکے درد اور تکلیف نے اونکے لئے ایک ناقابل برداشت حالت پیدا کردی تھی۔ اونکے تمام حصص اجسام جانورون کے زہریلے مادہ کے اثر سے سوج گئے تھے۔ آہ وہی لب لعل رنگ جو کل تک شکوہ وشکایت کے مزۂ تلخ سے بالکل ناآشنا تھے آج بے اختیار گلہ وشکوؤن سے پُر تھے۔ وہ آنکھین جو زیادتی خوشی مین سوائے سرد اشکون کے کبھی نہ پرنم ہوئی تھین آج مثل ابر نوبہار گرم گرم آنسوؤن سے پھوٹ پھوٹ کر رو رہی تھین۔ آہ وہ سب لہو لعب بھول گئے تھے اونکی بے فکری اور آزادی اسباب سیل فنا کی موجونکی نظر ہو چکا تھا۔ اونکی فرحت اور شادمانی یکدم یاران ناآشنا کی طرح جواب دے چکین تھین۔ سب بچہ فطرت سے ناخوش تھے اور اوسکی حرکت پر نفرین کر رہے تھے۔ خود فطرت کو بھی کسی بڑے زہریلے جانور نے کاٹا تھا جسکے درد اور تکلیف سے وہ بھی ہائے وائے مین مشغول تھی۔ یہہ مختصر تماشا بہت عرصہ تک قائم نہ رہ سکا اوسی طلسمی صندوق کا دوسرا پٹ خود بخود ایک ہوا کے سخت جھونکے سے کھل گیا۔ اور ایک خوفناک آواز کے ساتھ جسنے ہمارے بچونکے دُکھ اور درد مین اور بھی سہاگہ کا کام دیا تمام عالم مین ایک نور پھیل گیا جسکی ٹھنڈی ٹھنڈی اور سفید سفید روشنی مین ہمارے سب بچون نے ایک خوبصورت سنہرے بالون والی سہیلی کو دیکھا جو تمام بچون سے اپنے طرز مین نرالی تھی جو صندوق کے پٹ کے اوپر کھڑی ہوئی مسکرا رہی تھی اور سب بچون کو تسکین اور دلاسا دے رہی تھی۔ اوسکے بال بال سے ایک نور کی شعاع نکل نکل کر زمین اور آسمان پر پھیلتی جاتی تھی اور اون جانورون کے لئے برق بلا کا کام دے رہی تھی جسکے خرمن جان کو ایکدم مین جلا کر خاک کر چکی تھی اور اب کوئی زہریلا جانور صفحۂ زمین پر باقی نہین رہا تھا۔ مگر بچون کے درد اور تکلیف مین ابتک کوئی کمی نہ تھی۔ یہہ دیکھ کر وہ سنہرے بالون والی سہیلی صندوق پر سے اوتری اور سب بچون کے زخمون اور ورم شدہ مقامون کو اپنے ننھے ہاتھ سے

بالون کی لنبی لنبی لٹین لگائین جسکے سبب تمام بچون کا درد کافور ہوگیا تھا۔ دکھ جاتا رہا۔ فطرت بھی خوشی سے ملنے لگی اور اپنے نئے اختراع پر ناز کرتی ہوئی ایک ایک سے اس نئی سنہرے بالون والی سہیلی کی آمد کا ذکر کرتی۔ آخر کار سب بچون نے اوس سے پوچھا کہ وہ کون تھی اور سنے مسکرا کر سب بچون کو گلے سے لگایا۔ اور یون کہنے لگی۔

"میری پیاری بہنوا ور پیارے بھائیو۔ یہہ سب کیڑے کوڑے جو تم نے ابھی ابھی دیکھے تھے اس عالم کے مصائب ناگزیر ہین اور یہہ سب خوفناک صورتین غم والم کی تھین جو ہمیشہ انسان کی گوشت خوری کرتے ہین۔ مگر تم خوش ہو کہ مین اُمید ہون اور ان سب کے دفعیہ کے لئے پیدا کی گئی ہون" سب بچے اپنی نئی سہیلی کے آنے سے خوش تھے مگر پھر بھی فطرت کی کرتوت اونھین یاد آکر ایک دم کے لئے پریشان ضرور کر دیتے تھے۔

---

# تقریر علیا حضرت بیگم صاحبہ بھوپال

## بجواب

# ایڈریس ممبران کمیٹی نسوان علیگڈھ

ممبران کمیٹی! مین آپ کے اِن عنایت آمیز خیالات کا جو آپ نے میرے متعلق اپنے ایڈریس مین ظاہر کئے ہین تہ دل سے شکریہ ادا کرتی ہون۔

ترقی تعلیم اناث کا راستہ اتنا دشوار گذار ہے اور ہمارا ملک اتنا وسیع اور ہماری خاص ضروریات کا مسئلہ اتنا پیچیدہ ہے کہ فقط میری کوششین اسوقت تک نتیجہ خیز نہین ہوسکتین جبتک کہ تعلیم یافتہ طبقہ جو شاہ راہ ترقی مین سب سے آگے ہے اِس کار خیر کیجانب پوری سرگرمی کے ساتھ متوجہ نہ ہو۔ مین آپ کے اِس خیال کی ممنون ہون کہ اسوقت ہندوستان

مین چند در چند وجوہ سے تعلیم اناث کے بارہ مین آپ کی توقعات صرف میری ذات سے وابستہ ہین۔ مین آپ کو یقین دلاتی ہون کہ حتی الامکان مین نے اشاعت تعلیم اناث کے لئے کوئی دقیقہ فروگذاشت نہین کیا۔ مگر میری کوششون کے بارآور ہونے کا انحصار بلکہ میری تمام توقعات کی وابستگی تعلیم یافتہ حضرات سے ہے۔ کیونکہ اگر وہ اِس معاملہ مین سست رفتاری سے کام لینگے تو مین کیا گورنمنٹ علیہ کی کوششون سے بھی عمدہ نتائج مترتب نہین ہوسکتے۔ تعلیم اناث کے راستہ مین سب سے بڑی مشکل یہی ہے کہ ابھی تک ہماری قوم کو اس اہم ضرورت کا پورا احساس نہین ہوا۔ گذشتہ چند سالون مین کسی قدر ہم نے ترقی ضرور کی ہے اور تعلیم اناث کا چرچا ملک مین ہوچلا ہے مگر پھر بھی تعلیم یافتہ طبقہ مین زیادہ تر یہی دیکھتی ہون کہ والدین لڑکون کے مقابلہ مین لڑکیون کی تعلیم کو چندان ضروری تصور نہین کرتے۔ اگر کچھ توجہ بھی کی تو صرف بلا معنی قرآن مجید اور معمولی نوشت وخواند سکھا کر اپنے نزدیک دینی اور دنیوی تعلیم سے فراغت حاصل کی۔

ابھی تک اس امر کا احساس ہم لوگون مین نہین ہوا ہے کہ گھر کی چار دیواری کے اندر بھی ہماری خواتین کی ضروریات ایسی اہم ہین جیسے کہ لڑکون کے لئے کسب معاش کی تعلیمی ضروریات؛ اور اِن ضروریات کو عمدہ طرح سے انجام دینے کے لئے لڑکیون کو تعلیم وتربیت کی ایسی ہی ضرورت ہے جیسی کہ لڑکون کے لئے۔

حضرات! ہماری تکالیف ومشکلات مین صرف اُسیوقت تخفیف ہوگی اور ہمارے تعلیمی وسائل اُسیوقت مکمل ہونگے جبکہ تمام قوم مین بیداری کے آثار نمایان ہوجائین اُن آثار کے نمایان ہونے مین ہمارے تعلیم یافتہ حضرات ہی کو نمایان حصہ لینا ہوگا۔ آپنے اسی ایڈریس مین فرمایا ہے کہ ہماری قوم مین تعلیم کی اسقدر کمی ہے کہ نہ ہونے کے برابر ہے۔ مردم شماری کے رپورٹون سے معلوم ہوتا ہے کہ اسی صوبہ مین تو تعلیم یافتہ مستورات کا ایک فیصدی اور کسی مین نصف فیصدی کا تناسب ہے۔ اور اِس قلیل تعداد مین بھی بکثرت ایسی مستورات ہین جو صرف حروف شناس

ہین آپ کا یہہ فرمانا بالکل درست ہے کہ واقعی تعلیم یافتہ تو شاید دس ہزار مین ایک عورت بھی نہ نکلیگی۔ صاحبان! اسکی وجہہ یہی ہے کہ تعلیم اناث کا چرچا ہندوستان ہین لڑکون کی تعلیم کے بہت بعد شروع ہوا ہے۔ اور ابتک بالمقابلہ نہایت ہی کم ہے۔

دنیا کے تمام ممالک مین عورتون کی تعلیمی ترقی مردون کے بعد شروع ہوئی ہے۔ علم و فضل مین پہلا قدم مرد ہی ہمیشہ آگے بڑھاتے ہین۔ مگر تھوڑی دور چلنے کے بعد ہی محسوس ہونے لگتا ہے کہ مرد اور عورت ترقی کی ایک ہی گاڑی مین دو پہیے ہین۔ اگر دونون پہیون کی رفتار برابر نہ ہو تو ترقی کی رفتار قائم نہین رہ سکتی ہندوستان مین اشاعت تعلیم کے ابتدائی حالات اگر آپ ملاحظہ فرمائین گے تو آپ بھی دیکھینگے کہ فقط لڑکون ہی کی تعلیم کے مسئلہ سے بحث کیگئی ہے۔ ورق کے ورق اور کتابین دیکھہ جائیے مگر شاذ ہی کہین تعلیم اناث کا تذکرہ برائے نام ملے تو ملے۔ غرض یہانتک اسپر فراموشی کا پردہ ڈالا گیا ہے کہ جو ہماری قدیم تعلیم تھی اسکو جدید تعلیم کے اعتراضات نے برباد کردیا اور بجز اعتراضات دو صدیون سے ہم نے کچھ نہین سنا۔ لیکن این ہم غنیمت است۔ یہہ تو اب جب لڑکون کی تعلیم کی ہوا ذرا تیز چلنے لگی اور قوم کا ایک ہاتھہ بیکار ہونے کے باعث طرح طرح کی رکاوٹین اور تکلیفین خود کو محسوس ہونے لگین تو عورتون کی تعلیم کے جانب توجہہ شروع ہوئی۔

واقعی سب سے اہم اور ابتدائی ضرورت ہمارے لئے یہہ ہے کہ قوم مین تعلیم اناث کا احساس پیدا کیا جاے۔ یہہ احساس آپ تعلیم یافتہ حضرات ایجوکیشنل کانفرنس، اخبارات اور دیگر ذرائع سے ہی پیدا کرسکتے ہین۔ محمدن ایجوکیشنل کانفرنس نے مختلف صوبہ جات مین تعلیمی ضرورت کے مسئلہ پر شدومد سے جلسے کئے، تقریرین ہوئین اور دلچسپ عنوان کے فصیح و بلیغ مضامین پڑھے گئے مگر لڑکون کی تعلیم کے مقابلہ مین تعلیم اناث کے لئے کسقدر سرگرمی کم ظاہر کی گئی، او اسکی وجہہ وہی عدم احساس کی مشکل ہے جو اس خاص مسئلہ ہین ہماری قوم مین عام طور پر پائی جاتی ہے اور جسکے حل کرنے مین ہماری تعلیمی کانفرنس کو ابھی بہت صبر و استقلال سے

کام لینا ہوگا۔

مین اب نصاب تعلیم کے مسئلہ کی طرف متوجہ ہوتی ہون ۔جب قوم مین تعلیم اناث کی ضرورت ہی عام طور پر نمایان نہ ہو تو نصاب تعلیم ابتدا ہی مین کیونکر مکمل ہوسکتا ہے ۔لیکن تاہم آپکو اِس جانب متوجہ رہنا چاہیئے اور نااُمید نہ ہونا چاہیئے۔ آپ اپنی یونیورسٹیون ہی کے نصاب کو دیکھیئے کہ کسطرح بتدریج ترقی ہوئی ہے اور ہو رہی ہے اور محمڈن یونیورسٹی کی ضرورت کے لئے سب سے بڑی دلیل یہی ہے کہ ہماری قوم کے لئے ایک علٰحدہ موزون و مکمل نصاب ہونا چاہیئے ۔میرے خیال مین سردست یہہ ضرور ہے کہ ابھی ہماری خواتین کے لئے ایک موزون و مکمل نصاب تیار نہین ہوسکتا۔ اگر ترقی کی رفتار قایم رہی تو انشاءاللہ رفتہ رفتہ ایک عمدہ نصاب بھی ہماری ضرورتون کے لائق تیار ہوجاے گا۔ مگر اِسکے یہہ معنی نہین ہین کہ ہم اپنی کوششون مین غفلت کرنے لگین اور نصاب کے طرف سے مایوس ہوکر بیٹھ جائین، نہ اسکے یہہ معنی ہین کہ سردست جو نصاب میسر ہے اور کتب درسی پہونچ سکتی ہین اور جنکے لئے ہم گورنمنٹ ہند کے محکمہ تعلیم کے مرہون منّت ہین ہم اُنکی جانب سے اس بنا پر بے توجہی کرین کہ ہمارے لئے وہ موزون نہین ۔جب بہتر سامان میسر نہین ہے تو جو کچھ اور جسقدر میسر ہے اُس ہی سے فائدہ اُٹھانا لازم ہے ۔ گورنمنٹ ہند کے زنانہ مدارس کے نصاب اور کتب درسی ہی کو لیجیئے، ان ہی مین تغیر تبدل یا اضافہ کیجیئے، آہستہ آہستہ استقلال کے ساتھ موزون کتابون کے ترجمے کرائیے۔ مگر خدارا خواب غفلت سے بیدار ہوجیئے ۔

تھوڑا عرصہ ہوا مجھ کو پنجاب کے اخبارات مین یہہ بحث دیکھ کر بہت تعجب ہوا تھا کہ ہم اپنے زنانہ مدارس مین یا خواتین کے نصاب مین انگریزی شامل کرین یا نہین۔ کیفیت تعلیم اناث کی یہہ ہے کہ دس ہزار خواتین مین ایک بھی شاذو نادر ہی تعلیم یافتہ ہوگی۔ اور علاوہ ازین ہماری خواتین کو فارسی اور عربی ہی مین کون سی مکمل استعداد میسر یا ممکن ہے جسمین انگریزی حارج ہو رہی ہے یا اُسکے حارج ہونے کا احتمال ہے۔ اور زبان انگریزی نے ایسا کون سا قصور کیا ہے

کہ لڑکون کے لئے تو یہہ کیمیاے اصلی اور بیچاری لڑکیون کے لئے سم قاتل تصور کیجاتی ہے ترقی کا پہلا ذریعہ ابھی کوسون دور ہے، مگر ہمارے بحث مباحثے بعض اوقات ایسے ہوتے ہین کہ گویا تعلیم اناث کا آفتاب نصف النہار پر پہونچ گیا ہے۔

صاحبان! مین اپنی راے یہی دونگی کہ جو کچھ میسر ہے اُس سے فائدہ اُٹھائیے اور جو نفع ملتا ہو اُسکو غنیمت سمجھئے مگر آگے قدم بڑھائیے۔ اگر بعض خواتین انگریزی زبان پڑھنا ضروری تصور کرتی ہین یا اُنکے والدین اور اعزہ اِنکے لئے لازم سمجھتے ہون، تو فرمائیے کہ کیا وجہ ہوسکتی ہے جو اُنکے لئے یہہ دروازہ بند کر دیا جاے۔ اور آپ کالجون اور یونیورسٹیون مین عمدہ عمدہ ڈگریون سے ملقب ہون۔

لڑکیون کے نصاب مین انگریزی ضرورت کے مسئلہ پر بحث کرتے ہوے بسا اوقات یہہ فراموش کر دیا جاتا ہے کہ لڑکون کی تعلیم کے متعلق بھی یہہ بحث ایک دفعہ پیش آچکی ہے۔ گذشتہ صدی کی ابتدا مین ہندوستان کی تعلیمی و اخلاقی حالت نہایت ابتر تھی اور اشاعت تعلیم مین طرح طرح کی مشکلات پیش آئین۔ ہمارے حکمران مدبرون نے تعلیم کے مسئلہ پر مختلف نقطۂ خیال سے نظر ڈالی اور بہت سے اصولی و فروعی امور مین باہمی اختلافات ہوے مگر سب سے اہم مسئلہ یہی تھا کہ آیا نئی اعلےٰ تعلیم انگریزی زبان مین ہو یا ہندوستانی زبانون مین ۱۸۳۵ء مین لارڈ میکالے کی مشہور تحریر کی بنا پر گورنمنٹ ہند نے بھی فیصلہ کیا کہ ملک کی تمام اعلےٰ تعلیم انگریزی زبان مین ہو اور یہہ ہمارے ملک کی خوش قسمتی تھی کہ یہی امر اسطرح طے پایا۔ ہمارے ملک کی مختلف زبانون کے ذریعہ سے ہرگز وہ فوائد ظہور پذیر نہ ہوتے جو اعلےٰ تعلیم کے رائج کر دینے اور اصلی سرچشمہ تک تشنہ لبون کے پہنچ جانے سے ہوے۔ کتابون کے ترجمے فقط ابتدائی مراحل مین مدد دیا کرتے ہین اور تکمیل علم کے لئے اصل سرچشمہ تک پہونچنا بہت ضروری ہوتا ہے، خلفاے عباسیہ کے زمانہ مین یونانی زبان نہ جاننے کی وجہ سے اُن علوم و فنون مین جو مسلمانون نے یونانیون سے لئے اور جنکا ترجموں پر زیادہ انحصار تھا بہت سی خامیان رہ گئین۔

اگر لڑکون کے لئے انگریزی اعلے نصاب مین داخل نہ کیجاتی تو ہمارے ملک کے آفتاب علم پر بہت سا گرد و غبار چھایا رہتا

حضرات! مین دعوے سے کہتی ہون کہ جب ہندوستان مین تعلیم اناث کی زیادہ ترقی ہوگی اور ابتدائی مراحل طے ہوجائینگے تو لڑکیون کے اعلے نصاب مین انگریزی نہایت ضروری تصور کیجائے گی۔ اور انگریزی کو داخل نصاب کئے بغیر اعلے تعلیم کے مدارج مین ہرگز کام نہ چل سکے گا۔

بالفعل لڑکیون کے نصاب تعلیم کو بے جا طور پر محدود کرنے سے عمدہ فوائد ہرگز ظہور پذیر نہین ہوسکتے۔ ماؤن سے لڑکے لڑکیان دونون پیدا ہوتے ہین اور دونون کی تعلیم و تربیت کا ابتدائی مرحلہ مان کے زیر توجہ ہی طے ہوتا ہے۔ مگر ہندوستان مین (اور خصوصاً ہماری قوم مین) ہم ابھی تو صنف ضعیف کے تعلیمی مسئلہ مین ابتدائی تعلیم کا مرحلہ ہی طے کر رہے ہین اور اِس ہی مرحلہ کا انتظام زیر غور ہے۔ اعلے تعلیم ابھی کسیقدر دور ہے۔

حضرات! اب مین چند الفاظ طریقہ تعلیم اناث کی بابت کہونگی، کیونکہ یہہ مسئلہ بھی نہایت اہم اور قابل توجہ ہے۔ تعلیم اناث کے لحاظ سے ہم اپنی قوم کو تین حصّون مین تقسیم کرسکتے ہین اول حصّہ تو اُن امرا کا ہے جو گورنسز کے ذریعہ سے اپنی لڑکیون کی تعلیم کا انتظام کرسکتے ہین۔ اور کرتے ہین۔ دوسرا حصہ اُس طبقہ کا ہے جو اپنی لڑکیون کو زنانہ مدارس مین بھیجتے ہین یا بھیجنا چاہتے ہین۔ تیسرا حصہ اُن اصحاب کا ہے جنکو زنانہ مدارس کی تعلیم پر ابھی تک پورا اعتماد نہین اور جو اُستانیون کے ذریعہ سے ہی اپنی لڑکیون کو تعلیم دلانا روا رکھتے ہین۔ ہم کو قوم کے پہلے حصّے سے اِسوقت بحث نہین ہے بلکہ ہمکو حصہ دوم و سوم کی تعلیمی ضرورت کے وسائل پر غور کرنا ہے اور جسقدر آپ غور کرینگے اسی نتیجہ کو پہونچینگے کہ ہمارے ملک مین زنانہ مدارس و بورڈنگ ہاؤسز کی تعداد زیادہ ہونی چاہیئے، کیونکہ اُستانیون کا بھی بغیر عمدہ زنانہ مدرسون اور بورڈنگ کے انتظام کے تیار ہونا ناممکن ہے۔ اُستانیون کو فقط طریقہ تعلیم سیکھنے کے لئے

اتنے سال نہین چاہئین جتنے کہ اُن کو وہ معلومات حاصل کرنے مین صرف کرنے پڑینگے جن کی بنیاد پر طریقۂ تعلیم کی عمارت تیار ہو سکتی ہے۔ فقط طریقۂ تعلیم حاصل کرنے کے لئے استانیون کو سال دو سال کی تعلیم کافی ہے، مگر طریقۂ درس سیکھنے کی قابلیت پیدا کرنے کے لئے اُنکے واسطے عام علمی معلومات بے انتہا ضروری ہین جو کہ وہ عمدہ زنانہ مدارس مین کئی سالون کی تعلیم کے بعد ہی حاصل کر سکتی ہین۔ اسلئے خواہ طبقہ دوم ہو یا طبقہ سوم، میری راے مین تعلیمی ضروریات مدرسون ہی سے پوری ہو سکتی ہین۔

بہت سے زنانہ مدارس ہمارے مُلک مین موجود ہین اور ایک معقول تعداد مشنری اسکولون کی بھی ہے۔ مگر صاحبان! جب تک ان مدرسون مین خاص پردہ کی ضروریات کا پورا انتظام نہین ہو گا۔ اُسوقت تک ہماری قوم کے حضرات اُنکے طریقۂ تعلیم پر بالفعل پورا اعتماد نہین کر سکتے۔ اور مین اُنکے خیالات سے متفق ہون کہ ہمکو اپنے مذہبی پردہ کا ویسا ہی حامی ہونا چاہیئے اور جب تک کہ ہماری قوم مین مذہبی تربیت کی تکمیل نہ ہو اُسوقت تک جو پردہ کہ اسوقت رائج ہے اُسکا ہونا ضروری ہے۔ مین ان مدرسون پر کسی قسم کا اعتراض ہرگز نہین کرتی۔ یہہ مدارس ملک مین ہمارے کام مین معقول امداد دے رہے ہین اور ہمکو اُنکے مہتمون اور منتظمون کا ہر طرح ممنون ہونا چاہیئے۔

مین اِسوقت مسلمان لڑکیون کی ضروریات سے بحث کر رہی ہون اور اُنکے لئے پردے کے انتظام سے آراستہ مدرسون اور بورڈنگ ہاؤسیز کو نہایت ضروری خیال کرتی ہون جسقدر ہماری قوم کو اُنپر زیادہ اعتماد ہوتا جائے گا اور روشنی پھیلتی جائیگی اُسیقدر ہماری تلامذہ کی تعداد مین بھی اضافہ ہوتا جائے گا۔ فقط اُستانیون کی امید موہوم پر بیٹھ جانا اور کچھ نہ کرنا کسی طرح مناسب نہین۔ اول تو میری ذاتی راے مین اتنی اُستانیان ہی کیونکر پیدا ہو سکتی ہین جو تمام مقامات کی ضروریات کے لحاظ سے کافی ہون۔ علاوہ ازین ایک شہر مین سات آٹھ اُستانیان علیحدہ علیحدہ مکانات پر تعلیم دے کر وہ فائدہ نہین پہونچا سکتین جو اُسی شہر مین

سات آٹھ اُستانیون کا مدرسہ اور بورڈنگ پہنچا سکتا ہے۔ مین ہرگز نہین کہتی کہ آپ اُستانیون کی طرف سے غفلت کیجئے۔ ہرگز نہین؛ اکثر حضرات کے خاندانون کے لئے بھی اُستانیون کی ضرورت ہے اور رہے گی۔ مگر آپ اُستانیان بھی بغیر ایک معقول مدرسہ و بورڈنگ ہاؤس کے ہرگز مہیّا نہین کر سکتے۔ اسی امر کے متعلق ایک اور مسئلہ جسکی بابت مین اپنا خیال ظاہر کرنا چاہتی ہون، یہہ ہے کہ یورپین و نیٹو کرسچین لیڈیز کو زنانہ مدرسون مین ملازم رکھنا چاہئے یا نہین؟ مجھ کو جیسا کہ آپ نے اپنے ایڈریس مین فرمایا ہے بھوپال کے زنانہ مدرسون کے انتظام کا معقول تجربہ ہے اور مین اِس تجربہ کی بنا پر کہتی ہون کہ اشاعت تعلیم کے ابتدائی زمانہ مین یورپین اور نیٹو کرسچین لیڈیز کے بغیر اچھی طرح کام نہین چل سکتا۔ وہان اُنپر پوری نگرانی رکھنا یہہ کام آپ کا اور آپ کی خواتین کا فرض ہے۔

صاحبان! جبکہ لڑکون کے ہائی اسکولون اور کالجون مین یوروپین پروفیسرون اور ہیڈ ماسٹرون کے بغیر ترقی دشوار ہے (حالانکہ آپ کی قوم مین ایسے افراد پیدا ہوگئے ہین جو انگریزی ہی کی قابلیت مین انگریزون کے ہر طرح ہم پایہ ہین) تو آپ طبقۂ اناث مین کیونکر توقع کرسکتے ہین کہ بغیر یورپین یا کرسچین لیڈیز کے کام چلے اور کام بھی اچھا ہو۔ استانیون کا بھی آپ کے یہان قحط ہو اور پھر آپ یورپین و نیز کرسچین لیڈیز سے امداد نہ لین تو یہہ فرمائیے کہ آپ کی تلامذہ کو تعلیم کون دے گا۔

صاحبان ہماری قوم کو عملی ہونا چاہئے اور جبتک آپ کے یہان قابل خواتین پیدا ہون۔ آپکو دیگر اقوام سے اُنکی خدمات مستعار لینا لازم ہوگا۔ ورنہ آپ خود غور فرمائیے کہ کیونکر کام چل سکتا ہے۔ ہان انتخاب مین ہر طرح غور و احتیاط کیجئے۔ دیکھئے آپ کے کالج کے طلبا بھی بعض یورپین پروفیسرون کو کس الفت سے ابتک یاد کرتے ہین۔ اسلئے اساتذہ کی تلاش مین ہمدردی و اُلفت کا جویا رہنا بہت ضروری بلکہ بے انتہا ضروری ہے۔ تعلیم مین خواہ لڑکون کی ہو یا لڑکیون کی وہی اُستاد بہترین نتائج پر پہنچ سکتا ہے جو اُلفت کے سکہ کو کالج کی حدود مین جاری کرے

اور ہمدردی کی زنجیر سے اپنے شاگردون کو مقید رکھے۔ محبت کا سودا دست بدست ہوتا ہے! ۔
اُستاد شاگردون سے محبت کرے تو بھلا کوئی وجہہ ہے کہ شاگردون کو اُستاد سے الفت نہ ہو
غرض آپ انتخاب کرکے ہرطرح موزون اُستانیان رکھے مگر جبتک آپ کی قوم ایسی اُستانیان
پیدا نہ کرے تب تک بہ مجبوری دیگر اقوام سے اُنکی خدمات مستعار لینی پڑینگی۔

ممبران کمیٹی! ۱۹۱۲ع کی کانفرنس کی رپورٹ سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ کے اِس زنانہ مدرسہ مین (۸۷) طالبات تعلیم پا رہی ہین۔ مجھ کو یہہ معلوم نہین کہ روزانہ حاضری کا اوسط کیا ہے مگر مین اُمید کرتی ہون کہ روزانہ تعداد ہرطرح قابل اطمینان ہوگی آپ کے عطیون کی سالانہ آمدنی ساڑھے چار ہزار کے قریب ہے مگر تمام مصارف کی میزان ڈھائی ہزار سے زیادہ نہین۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ آپ کو تلامذہ کافی بہم نہین پہونچتین اور مدرسہ کو کامیاب کرنے کے لئے اِس امر کی سخت ضرورت ہے کہ تلامذہ کی تعداد مین اضافہ ہونے کی تدابیر پر غور کیا جاے مجھے اُمید ہے کہ اس بورڈنگ ہاؤس کی وجہہ سے جسکی رسم افتتاح آج مین ادا کرتی ہون اگر اگر اسکے ساتھ آپ نے قابل قدر نگرانی کے اسباب پیدا کرا دئے تو ضرور تلامذہ کی تعداد مین کافی اضافہ ہوگا اور اُستانیون کی رہائش کا اگر انتظام ہوگا تو اُنکے دستیاب ہونے مین سہولت ہوگی۔

ممبران کمیٹی! آپ کو سب سے بڑی مشکل یہہ پیش آئیگی کہ گیارہ بارہ برس کی عمر کے بعد ہماری قوم کی زیادہ تر تلامذہ مدرسہ کی تعلیم سے علحدہ ہوجائینگی اور اسی وجہہ سے میرا یہہ خیال ہے کہ تعلیم نسوان کے مسئلہ کا جہانتک ہماری قوم سے تعلق ہے ہمکو فی الحال زیادہ تر ابتدائی اور درمیانی تعلیم کا انتظام کرنا چاہیے،، اعلےٰ تعلیم ہماری خواتین مین سرعت سے ابھی نہین پھیلیگی۔ اسکے لئے وقت چاہیے۔ جسقدر آپ کے زنانہ درسگاہون کی تعلیم پر قوم کو زیادہ اعتماد ہوتا جائیگا اُسیقدر زیادہ تلامذہ زنانہ مدارس مین داخل ہونگی اور پھر خود بخود اعلیٰ تعلیم کا مسئلہ بھی پیدا ہوجاے گا۔ مین دیکھتی ہون کہ اس مدرسہ کی حکمران جماعت مین مردون کی

تعداد (۶۳) اور لیڈی ارکان کی تعداد (۹۰) ہے لیکن مین نہین جانتی کہ اِس حکمران جماعت مین سے کسقدر عملی طور پر مدرسہ کی حکمرانی کرتے ہین (۸۷) تلامذہ کے مدرسہ کے لئے حکمران ۱۵۳ تعداد کی جماعت زیادہ معلوم ہوتی ہے۔

مجھے کانفرنس کی رپورٹ سے یہہ معلوم ہوکر خوشی ہوئی کہ اِس مدرسہ کو علیگڈھ کالج کے ٹرسٹیون نے اپنی عام نگرانی مین لے لیاہے' مین یقین کرتی ہون کہ ٹرسٹی صاحبان اِس مدرسہ کی عام نگرانی کے بجاے خاص نگرانی کرینگے اور شیخ عبداللہ صاحب اور اُنکی اہلیہ کی قابل قدر کوششین عمدہ طرح سے بارآور ہونگی۔ اور ہماری تعلیم یافتہ خواتین جنکا قیام علیگڈھ مین ہے یاجو اسکو اپنا قومی ترقی گاہ سمجھتی ہین اسمین دلچسپی کا ثبوت دینگی۔

ہمکو اپنی فیاض گورنمنٹ کی شکرگذاری ہمیشہ دلی خلوص اور عقیدت کے ساتھ ادا کرنی چاہئے اور خصوصاً آج اسموقع پر جبکہ ہم دیکھ رہے ہین کہ اِس اسکول کی تعمیر مین گورنمنٹ ممالک متحدہ نے کیسی فیاضی کے ساتھ مدد دی ہے۔

مجھے یقین ہے کہ اِس مدرسہ مین لیڈی پورٹر کا نام ہمیشہ اُسی عزت کے ساتھ لیا جائیگا جسطرح محمدن کالج کا سنگ بنیاد رکھنے سے لارڈ لٹن کا نام لیا جاتاہے۔

اب آخر مین آپ کی عنایت واخلاق کا تہِ دل سے شکریہ ادا کرتی ہون اور دعا کرتی ہون کہ رب ذوالجلال اِس مدرسہ کو ہر طرح کامیاب کرے اور ہماری تمام اُمیدین جو اُس سے وابستہ ہین پوری ہون۔

ام المحسنین

ام المحسنین

ذیل مین ہم نہایت خوشی کے ساتھ وہ عربی ابیات درج کرتے ہین جو جناب مولانا عبدالحق حقی صاحب بغدادی اسسٹنٹ پروفیسر عربی نے سرکار عالیہ بیگم صاحبہ بھوپال کی شان مین ممدوحہ کی تشریف آوری علیگڈھ کے ایک موقع پر پڑھی تھین۔

امیرۃ ھذا العصر مدحک لازب — لتسیر بہ فی العالمین الرکائب
فانک شمس والنساء کواکب — اذا ظہرت لم یبد منھن کوکب
وانک ام المحسنین حقیقۃ — وخیرۃ ھذا الجیل والحق واجب
وانک ذات طہر اللہ نفسہا — ففاظت بمحض الخیر والرای صائب
فدامت لک العلیاء صافہتہ الہنا — وحفک رضوان وسعد بصاحب
سینشر عبد الحق فضلک فی الوریٰ — بقول صدق تنب عنہ القواضب
وما غرضی من ذاک الا لنقتدی — باثارک الغراء بیض کواعب
فنسعین فی انقاذ امۃ احمد — من الجہل والجہل البلاء والمصائب
فان رجال الیوم اظہر بقومہم — الی الموت فی الاحیاء ملہی وملعب
فتعسا لمن قد نام عن نفع قومہ — ومرحی لمن یمشی ویسعی ویرکب

ترجمہ

اے امیرہ عصر! آپ کی مدح اسقدر ضروری ہے کہ لوگ اُسکو سوار ہو ہو کر دنیا مین پھیلاتے ہین (۲) آپ آفتاب اور دوسری عورتین ستارے ہین کہ جسوقت آفتاب نکلتا ہے تو ایک بھی ستارہ باقی نہین رہتا۔ (۳) آپ درحقیقت ام المحسنین، بلکہ سچ یہہ ہے کہ اِس زمانہ کی ایک بہترین فرد ہین۔ (۴) آپ کی ذات ایسی ہے جسکو خدا نے پاک بنایا ہے، آپ کو یہہ عروج صرف اُس فیاضی کی بدولت حاصل ہوا ہے جو ایک صائب رائے کے ساتھ کام مین آتی ہے۔ (۵) آپ کی بزرگی پوری شان کے ساتھ ہمیشہ قائم رہے اور خدائے تعالےٰ کی خوشنودی آپ کو حاصل اور سعادت آپ کی رفیق رہے (۶) عبدالحق آپ کی فضیلت دنیا مین منتشر کرے گا، لیکن شمشیر شکن راست بیانی کے ساتھ۔ (۷) اور اس سے میری سوائے اِسکے اور کوئی غرض نہین ہے کہ ہمکو آپ کے عمدہ اور روشن اخلاق کی پیروی کا موقع ملے (۸) اور ہم اُمت احمد (ص) کو جہل سے نکالین جو ایک سخت بلا اور مصیبت ہے (۹) آجکل

کے لوگون کی یہہ حالت ہے کہ فضولیات اُنکو موت کی طرف لیے جاتی ہے۔ (۱۰) پس افسوس ہے اُس شخص پر جو اپنی قوم کے نفع سے غافل رہے، اور مبارک ہے وہ شخص جو اس مقصد کے لیئے حتی الامکان دوڑ دھوپ کرے۔

## خطاب بہ دل

انسانی زندگی تصورات اور تخیلات کی ایک جیتی جاگتی دنیا ہے جسمین قوائے ذہنی وہم و گمان کے صنمکدۂ پندار مین رکھے ہوے استدلالی سنگ مرمر ون کی خیالی دیویان کتنے گم گشتگانِ مسلک علم و عمل کو اپنی معجز نما شعبدون سے گمراہ کرکے اپنا پوجاری بنا لینے مین یدطولی رکھتی ہین۔ کہان ہین وہ بادۂ ہوش و خرد کے متوالے جو اپنے ذوق سلیم کی خوش مستیون کو ملزم بناکر اپنی ذات اس دائرہ ہوا و ہوس سے پاک وصاف بچا لیجانا چاہتے ہین؟ آئین اور اُن کمزور مگر پریشان طبیعتون کی زور آزمائی دیکھین جو اِس گرداب مین پڑی ہین۔ مگر رہائی کی اُمید نظر نہین آتی۔ سقراط کا قول ہے کہ "مبارک ہین وہ جنکے نیک ارادے ہین"، اور اسی سے اُستاد داغ کا یہہ مصرعہ سمجھ مین آجاتا ہے جو لوگ کچھ نہین کرتے کمال کرتے ہین ہان ہان یہان نہ نیک ارادے کام آتے ہین اور نہ کچھ نہ کرنا دلیل بے کمالی ہے یہان تو لا نفع ولا ضرر یا بالفاظ دیگر "مرا بخیر تو اُمید نیست بد مرسان" والا مضمون ہے۔ انسان جبتک انسان ہے یعنی اپنے ہوش و حواس مین ہے اُسوقت تک اُسے نیک و بد کی تمیز ہے وہ اپنی اور نہ صرف اپنی بلکہ قوم و ملک حتی کہ تمام دنیا کی ترقی بھلائی اور اصلاح و درستی کی کوشش مین سرگرم رہیگا مگر آہ! جبکہ واہمہ خلاقی پر آکر عقل کی چولی ڈھیلی کردیتا ہے جبکہ تخیّل کی بلند پروازیان انسانی ضمیر مطلئنہ یا کانشنس کو ایک وقت کے لئے مُردہ بناکر دائرہ نیستی یا طاق نسیان مین بٹھادیتی ہین اور نیک و بد۔ دوست دشمن اچھے بُرے کی تمیز باقی نہین چھوڑتین۔ یہہ وہ آفات ہین جنسے انسان کو پناہ مانگنی چاہیئے اور سکون و اطمینان

کے گھنٹوں مین اپنی پچھلی حالت اور کیفیت پر ایک غامض نظر ڈالکر اسکا اندازہ کرنا چاہئے کہ ہم کیا تھے اور کیا ہو گئے اور یہہ کہ ہم پھر اپنے مابہ الامتیاز درجہ پر پہونچ سکتے ہین یا نہین ؟
مستزاد منسلکہ بادی النظر مین گل و بلبل۔ ساقی و مل کا قدیم کھڑاگ ہے لیکن انھین مندرجۂ بالا کوائف طبع کے اوج و حضیض کا ایک نامکمل خاکہ یا چربا اُتارا گیا ہے جسے گو پستی الفاظ۔ سستی بندش اور کمزوری استعارات نے اپنے اصلی مفہوم سے بہت گرا دیا ہے تاہم یہہ بات نہایت واضح طریقہ سے نمایان ہو سکتی ہے کہ انسانی ناکامیان ایک حد تک خود اپنے کردار کا نتیجہ ہوتی ہین۔ اسمین شکوۂ بخت و گلۂ اغیار فضول ہے۔ وما توفیقی الا باللہ۔

## مستزاد

عرصۂ دہر مین اک کار نمایان نہ ہوا۔ عمر غفلت مین کٹی
حوصلہ کیا کہ کسی بات کا ارمان نہ ہوا۔ تف ہے ہمت پہ تری
نغمہ پرداز چمن مرغ خوش الحان نہ ہوا۔ سُن کے غنچہ کی ہنسی
آشیان بھی تو کبھی زیب گلستان نہ ہوا۔ دل کی دل ہی مین رہی
یار و احباب کو تھی تجھ سے توقع کیا کیا۔ سوچ تو آپ ذرا
اب بھی احساس اگر اے دلِ نالان نہ ہوا۔ شرم کی جا ہے یہی
تجھ کو سردار سمجھتے تھے سرافراز تھا تو۔ سب مین ممتاز تھا تو
کون تھا جسکو پیارا بدل و جان نہ ہوا اور تری چاہ نہ تھی

ق

گو وہی رند وہی جام وہی پیر مغان۔ پر ہے وہ بات کہان
خطِ پیمانہ عزیزِ دلِ انسان نہ ہوا مے جو نظرون سے گری
گلہ غیر عبث شکوۂ اعدا ہے فضول کیا بھلا اس سے حصول
دلِ زندہ جو مرے حال کا پرسان نہ ہوا پھر کسے فکر مری

فائدہ اپنون سے پہنچا ہے کسی کو بھی ولی - پھر توقع کیسی
منفعت بخش صدف گوہر غلطان نہ ہوا - اس سے واقف ہین سبھی

# ایم۔ اے۔ او کالج پوئیٹکل سوسائٹی

انجمن مذکور کا افتتاحی جلسہ بتاریخ ۱۲ اپریل ۱۹۱۴ء رامپور ہال مین ۱ بجے دن کے منعقد ہوا۔ قاضی جلال الدین صاحب جلال صدر جلسہ تھے شکر ہے کہ باوجود انقلاب روزگار کے ہماری قوم کے نونہالون سے ابھی تک مذاق سخن مفقود نہین ہوا۔ چنانچہ انجمن مشاعرہ کا قائم ہونا تھا کہ کالج کے سخنور دن اور سخن سنجون کے جذبات شوق مین ایک حرکت پیدا ہوئی۔ اور اُمیدون سے کہین زیادہ کامیابی کی صورتین پیدا ہوگئین۔ افتتاحی جلسہ بوجوہات چند در چند مدت سے ملتوی ہو رہا تھا آخرکار اولڈ بائز کے اجتماع کا مبارک و مسعود موقع آیا۔ اور اولڈ بائز کے زمانہ قیام کے گوناگون مشاغل کے باوجود مشاعرہ کے لئے بھی وقت نکال لیا گیا۔ طلباے حال وسابق انجمن کے جلسہ مین یکسان خوشدلی اور گرمجوشی کے ساتھ شریک ہوے۔ سب سے پہلے ہمارے کالج کے ہر دلعزیز اولڈ بائے مسٹر محمود حسن صاحب نامی نے اپنے پر لطف کلام سے حاضرین کو محظوظ فرمایا۔ ازان بعد مندرجہ ذیل حضرات نے اپنا غیر طرحی کلام پڑھا۔ سجاد علی صاحب انصاری سجاد۔ غلام محی الدین صاحب اسیر نائب معتمد اعزازی انجمن ہذا محمد رضا صاحب۔ سید ممتاز احمد صاحب سہا محمد کاظم صاحب وخاکسار معتمد اعزازی۔ بعدازان معتمد اعزازی نے قواعد وضوابط انجمن بالاختصار پڑھ کر سنائے۔ اسکے بعد صدر انجمن صاحب نے انجمن کے اغراض و مقاصد اور اوسکے قیام کی ضرورت کے متعلق ایک مختصر تقریر فرما کر حاضرین کو مستفید فرمایا جسکا اختتام اُنھون نے اپنے اس شعر پر فرمایا ؎

نظم عالم تو مٹا قوم سے عنقا کی طرح — نظم اشعار تو قابو سے نہ جانے پائے

صاحب صدر کی تقریر کے بعد طرحی غزلیات کا سلسلہ شروع ہوا مندرجہ ذیل حضرات نے یکے بعد دیگرے اپنی غزلیات پڑھکر انجمن کو شکر گذاری کا موقع دیا قمر حسن صاحب غلام محی الدین صاحب اسیر۔ سید حسن صاحب برنی۔ سجاد علی صاحب سجاد۔ اسد محمد علی صاحب عبدالحمید صاحب حمید۔ سید ممتاز احمد صاحب شہا۔ وخاکسار معتمد۔ اولڈ بائز مین سے جناب مولوی عبدالغفار صاحب اختر بی۔ اے وجناب حاجی محمد عیسیٰ خانصاحب رئیس دتاولی نے اپنی اعلےٰ پایہ کی غزلیات سے انجمن کو مرہون منت فرمایا۔ تقریبًا ۲½ گھنٹہ کی دلچسپ صحبت کے بعد جلسہ برخاست ہوا۔ افسوس ہے کہ ہمارے کالج کے مایۂ نازا ورقابل فخر اولڈ بائز مسٹر محمد علی صاحب آکسن اور مسٹر عبدالحمید صاحب خواجہ بیرسٹر جنھون نے مصرعہ طرح پر غزلیات فرمائی تھین ٹرسٹیز کے جلسہ کی وجہہ سے مشاعرہ مین شرکت نہ فرما سکے۔

حضرت استاذ مولانا سید شرف الدین صاحب یاس ٹونکی جو شرکت جلسہ کے لیئے مدعو تھے جلسہ کے وقت تبدیل ہوجانے کی وجہہ سے اپنے کلام بلاغت التیام سے جلسہ کی رونق کو دوبالا نہ فرما سکے۔ حضرت موصوف کی غزل اور دیگر طرحی غزلیات بوجہہ قلتِ گنجایش بالاختصار درج ذیل کیجاتی ہین۔

مصرعہ طرح "ہمنے بکھرے ہوے تسبیح کے دانے پائے"

## عالیجناب مولانا سید شرف الدین صاحب یاس ٹونکی شاگرد رشید حضرت ظہیر دہلوی مرحوم

اب وہ آغوش تصور سے نہ جانے پائے  بیخودی مجھ کو کبھی ہوش نہ آنے پائے
ہوش اوس بزم کا پردہ نہ اوٹھانے پائے  آنے والا کوئی آپے مین نہ آنے پائے
تیری عزت کی قسم۔ تیرے ستم بھی ہین عزیز  تو ستا۔ غیر مرادِل نہ دکھانے پائے
مجھ پہ تاکید نہو رازِ محبت افشا  خود ہے خواہش کہ یہہ ہرگز نہ چھپانے پائے

جو تری چاشنی درد سے ہو شیرین کام | عیش دنیا کو کبھی مُنھ نہ لگانے پائے
بیخودی نے ترا افسانہ وہین چھیڑ دیا | تیرے دیوانے کے جب ہوش ٹھکانے پائے
شوق کہتا ہے بلانے کی ہے یہہ خاص ادا | وہ جو کہتے ہین یہان کوئی نہ آنے پائے
دردِ دل شرط ہے جب نکلی ہے دل سے فوراً | عرش کے تھام لیے جا کے دعا نے پائے

دعوی عشق حقیقی تو کیا ہے اے **یاس**
آرزو غیر کی اب دل مین نہ آنے پائے

## عالیجناب حاجی محمد عیسیٰ خان صاحب رئیس دتاؤلی اولڈ بائے کالج

دِل گذر گاہ خدا ہے! نہ دکھانے پائے | کہدو کافر سے ہین اب نہ ستانے پائے
شیخ* کو ہم بڑی مشکل سے ہین لانے پائے | باندھ رکھنا کہ یہہ محفل سے نہ جانے پائے
لائے تشریف وہ کیا۔ جبکہ خزان بھی آئی | میری تربت پہ نہ وہ پھول چڑھانے پائے
اولڈ بائز مین ذرا عقل نہ پائی ہم نے | جتنے دیکھے سبھی کالج کے دیوانے پائے
محفلِ جہل مرکب مین نہ کیون آئے شیخ | رہی حسرت کہ اونھین ہم نہ بنانے پائے
بھائی شوکت کی خدا عمر مین برکت دیوے | اونکی کوشش ہی سے ہم لاج[1] بنانے پائے

یون ہی بے فائدہ ٹھہرا ہے تمھارا **عیسیٰ**
اولڈ بائز پہ تو سکہ نہ بٹھانے پائے

## جناب مسٹر غلام محی الدین صاحب آسیر نائب معتمد اعزازی طالبعلم کالج

رحم حق کہتا ہے۔ یہہ خلد مین آنے پائے | میرے عصیان کی یہہ ضد ہے کہ نہ جانے پائے
میری فریاد کو سُنکر وہ دعا کرتے ہین | یاالٰہی یہہ سر عرش نہ جانے پائے

---

* شیخ کالج۔ [1] آپ نے ایک کمرہ کے لئے لاج مین صد روپیہ عنایت فرمایا ہے۔

تیرے ناوک سے فلک ہم نہین ڈرتے لیکن
دل پرایا ہے اِسے آنچ نہ آنے پائے

کیا کھلے عشق بتان خوب ہے یا عشق خدا
پھر کے جب کوئی نہ اوس راہ سے آنے پائے

دل مین ناسور ہوا و سکے تو عجب کیا ہے اسیر
دردِ الفت جو زبان پر بھی نہ لانے پائے

## جناب مسٹر سجاد علی انصاری صاحب سجاد طالب علم کالج

مجھ کو جب فکر ہوئی یہہ کہ لکھون مین بھی غزل
لاکھ ڈھونڈا پہ مضامین پڑ انے پائے

تھا اِسی فکر مین مسجد کے قریب آ نکلا
وان مناظر یہہ مرے دیدۂ دانے پائے

لان پر میزین کئی ایک بچھی تھین ہر سو
جب گیا پاس تو اون میزون پہ کھانے پائے

بیچ کی میز پہ جو تھین اونکا نیا عالم تھا
جا کے دیکھا تو وہان لڑکے پُرانے پائے

بکھرے وان پر نظر آتے تھے سبھی گرد امام
جتنے انوار ہدایت طلبانے پائے

یہہ سمان دیکھ کے سجاد کا دل بول اوٹھا
وہ ہمنے بکھرے ہوئے تسبیح کے دانے پائے

## جناب مولوی سید ممتاز احمد صاحب سہا طالبعلم کالیجئیٹ اسکول

خوب ہو حسن اگر ناز سکھانے پائے
دل بھی حظِّ الم و یاس اُٹھانے پائے

خامشی نے تو کیا حسن کی تصویر تجھے
کاش شوخی بھی ذرا احتراز اوٹھانے پائے

ظاہری لطف سے تسکین دلِ مضطر ہے
جذب پھر کیا او نھین بچین بنانے پائے

ہم کلیجہ کو پکڑتے ہین کہ ہے درد ترا
کس کی قسمت تجھے سینہ سے لگانے پائے

بے خودی جلوہ نمائی کے لئے رہبر ہے
کیون محبت مین سہا ہوش مین آنے پائے

## خاکسار ایوب احمدؐ آثم معتمد اعزازی انجمن ہٰذا

ضبط پر صرف دلِ زار نہ آنے پائے  —  جان جاتی رہے۔ پر آن نہ جانے پائے
جلوہ ہوش ربا۔ ہوش نہ آنے پائے  —  لطف حیرت مری نظروں سے نہ جانے پائے
کردے بدمست پلا کر مئے وحدت ساقی  —  کچھ سوا حق کے۔ نظر مین نہ سمانے پائے
آہ پُر درد مری سقفِ فلک سے گذری  —  اب فقط عرش برین کے ہین ہلانے پائے
خوب پہونچے تھے نصیحت کو جنابِ واعظ  —  بے پیئے محفلِ رندان سے نہ آنے پائے
اپنی چوری پہ نہ کیون ناز کرے دزدِ حنا  —  نقد دِل کے تری مٹھی مین خزانے پائے

غم کے اظہار کی طاقت بھی نہین اے آثم
ہم کبھی روئے نہ اوروں کو رلانے پائے

---

باقیماندہ حضرات کی غزلین افسوس ہے کہ معتمد اعزازی کے پاس نہ پہونچ سکین اسلیئے اشاعت سے معذوری ہے۔ فقط

ایوب احمدؐ آثم سہارنپوری
معتمد اعزازی "یونیٹیکل سوسائٹی"

## نوٹ

ماہ حال مین مندرجہ ذیل اخبارات ورسالہ جات بغرض تبادلہ موصول ہوے۔
پیسہ اخبار۔ تہذیب النسوان۔ انسٹیٹیوٹ گزٹ۔ نیر اعظم۔ افغان۔ ضیاء الاسلام دلگداز۔ تاج۔ حکمت۔

A proposal was carried defining procedure in connection with debates.

ABID HUSAIN KHAN,
*Honorary Secretary.*

## PUBLICATIONS RECEIVED.

*Our Contemporaries.*—We beg to acknowledge, with thanks, the receipt of the following periodicals for March:—*The Aligarh Institute Gazette, The Central Hindu College Magazine, The Collegian; The Comrade, The Madras Christtan College Magazine, The Observer, The Ravi, The World's Recorder,*—and also of the following which we were unable to acknowledge in our last issue :—*The St. John's College (Agra) Magazine (January), The Students' Own Magazine (February).*

their true purpose. It is still open to question how far historians faithfully discharge their duty. Indeed the scope of history is vast; but historians should be allowed an infinite latitude as regards their methods of narrating events.

Sometimes books of history are over-coloured with the idiosyncrasies of their authors.

Under such circumstances we are required to be cautious in sifting the historian's statements.

Historians of Macaulay's temperament, perhaps, would never fail to use all means of persuasive eloquence and rhetoric to induce their readers to accept their opinions as they stand.

However delicate the historian's task is, he must be modest in expressing his personal and individual opinion. For it would be in the best interest of history, if he looks more to the facts than to the elaboration of his own pre-possessions.

This being done, our task becomes somewhat easier to study the subject without unnecessary doubting.

SHAFAAT HUSAIN.

## THE PHILOSOPHICAL SOCIETY.

An ordinary meeting of the Philosophical Society was held on Friday, 13th March, at 4 P.M. in the Siddons Union Club Drawing Room, the President in the chair. A paper on "Nineteenth Century tendencies in Logic" was read by the President, and a short discussion followed in which Messrs. Mahomed Ayoob Siddiqi, Syed Hasan Burney, and Jawala Prasad Singal took part.

that that which is narrated in the latter leaves in the mind ideas which it can apply to present or future circumstances and events; while the former, when it is what it ought to be, leaves the mind stored with arguments for experience, applicable at all times to the actual affairs of life."

We have nothing to do with what he has said about romance. Our chief concern is his comment on history as one of the subjects that form a young man's syllabus of studies.

The somewhat trite but famous saying that 'History repeats itself' is eloquent enough to show the extent to which the subject of history can do good.

It is true that the world of to-day is not the self-same old world of one thousand years back. New inventions, wonderful discoveries and the accumulated experience of humanity have brought about a marvellous revolution all over the terrestrial globe.

But in spite of the innumerable changes history still traces a peculiar affinity between its numerous events that occurred in different centuries and in distant countries.

History, as the record of past human experiences, may cease to be useful only when human instincts themselves have undergone a radical change.

If we leave discussing history in its broadest sense and simply confine ourselves to the subject of political history, we find no reason why its study should not be regarded as one of vital importance. It serves as a source of inspiration to the members of the state of which it speaks and as a guide-book to those who can profit by the incidents narrated therein. That it enables its students to make out a probable estimate of the future cannot be gainsaid. But sometimes, unfortunately, it is their authors who defeat

forget it altogether. And if humanity could have done so, perhaps, the present stage of human civilisation could never have been reached.

As in the case of an individual his past experience most often forms the basis of his future efforts, so in the case of the world's great nations their past history has frequently played a prominent part in their regeneration and progress.

The same iden has been beautifully put by the poet in the following lines:—

" Nor deem the irrevocable past
As wholly wasted, wholly vain,
If rising on its wreck at last,
To something nobler we attain."

How often the lessons of the past have saved us in the present and paved the way for our future! In terse but most appropriate terms Bacon has praised this subject saying that " Histories make men wise." We shall have to admit that by " Histories" he never meant a series of books abounding only with lists of battles, intrigues, kings and their favourites. But he speaks of histories which constitute the curriculum of that branch of philosophy which teaches posterity to take a leaf out of the book of experience bequeathed to them by their ancestors. Cobbett has aptly remarked that ' a list of battles and a string of intrigues are not history; they communicate no knowledge applicable to our present state; and it really is better to amuse oneself with an avowed romance.

At another place while differentiating ' between Romance' and ' History ' he speaks of the latter as follows :—

"The difference between history and romance is this,

disappointing and more to the discredit of the Minto circle than the decay of this institution for want of proper work, and I am confident that you realize your responsibilities in this direction.

In conclusion, I beg to thank you once more for the honour you have done me and it is my earnest desire that I may be able to justiy the confidence you have reposed in me.

OMAR HAYAT.

## A PLEA FOR READING HISTORY.

(AN ESSAY.)

In spite of the fact that the present is the age of Science and that consequently myriads of Scientific books are the outcome of patient and profound researches on the part of the great Savants of Europe—in spite of this—the civilized world has not seen its way to dispense with the vast literature in History and Romance.

People of Spencer's School of thought would prefer at all costs the study of Physical Science to that of all other subjects. But it remains to be seen whether all other subjects have altogether lost their interest for humanity.

'What knowledge is of most worth?' This is decidedly a very interesting question to all minds. 'Science' may be the prompt and unhesitating reply. But taking history in its widest sense we can justly claim that a thorough study of history acquaints us with almost all the activities of bygone ages. It is true that while Science deals with the present, history deals with the past. But who can ignore the fact that the present and the future evolve out of the past? However irrevocable the past is, we cannot afford to

you, therefore, in the name of good sense, to abstain from all those manifestations of life which make the task of the members and the officers of our clubs a failure.

When we turn over the pages of history and read the accounts of the laboratories of *Alhazen*, the observatories of *Alberouni*, and the literary schools of Bu Ali Seena and then compare them with our modern institutions, we are struck with the change that has come over the students and in the spirit in which instruction is received by them. The schools of the old masters were the favourite resorts of those who acquired knowledge not because they wanted to become deputy collectors but because they wanted to become men first and other things afterwards. They prosecuted their studies with reverential zeal which is seldom shown even to the word of God in this twentieth century. What a contrast does the modern student sitting bolt upright in his chair, with his thoughts away in Jupiter, and with a professor lecturing to the wind, present to the most obedient and enthusiastic pupils of Socrates and Buqrat who devoted their lives in the cause of science and literature !

Gentlemen, we should put ourselves in that old spirit, the spirit of zeal and reverence, otherwise societies and clubs and all other external means of development shall prove ineffectual.

Gentlemen, the foundation of this club has given you an opportunity for raising your status and becoming a useful factor of your college. You must know that 'occasion turneth a bold noddle after she has presentend her locks in front' and must therefore eagerly avail yourself of it. You will, I trust, take a sincere interest in this club and will enable it to justify its existence. Nothing can be more

yourself eminent men, worthy of being placed at the helm of affairs.

Gentlemen, I now turn to a very important portion of my speech and I think it has a very intimate connection with our progress. This is the misuse of the term "life." Few things have done more harm to the general tone of our public and private manners than the misunderstanding of the meanings of the word "life." By a curious irony of fate, it has come to mean everything repugnant to decent behaviour. Every action which a civilized man should be ashamed of is thought to be a sign of life. Gentlemen, I assure you, boisterous vociferousness, hissings and hootings, mimicking the cries of animals are not signs of activity; but, gentlemen, they are the signs of death. They show that the thinking principle the sublime essence within you, is dead and that the baser part of self is having the upper hand. Everybody who has read Newman will agree with him when he says that the idea of a university is to teach its students philosophical habits. How far different is this noble idea from the conception which exists in our minds? True life consists in obtaining knowledge, not those confused scraps of science which one forgets after taking one's degree, but that sacred essence which burns the torch of reason in your soul. Only that portion of what you read and observe which is thoroughly assimilated in you, is true knowledge. It is by gaining life in this sense, gentlemen, that you can justify your existence as Musalmans and human beings. So if you want that the club may receive any benefit from you, or, that you may derive any benefit from the club, you should start by properly understanding the word "life."

The present conception of activity in us not only injures ourselves individually but also nips in the bud the rising aspirations of our younger generations. I appeal to

the friend of their friend......up to n terms. Then, here will be found men, happily very rare now, who in bestowing their votes are led by the blessed patriotism for their own particular province. In short, all kinds of petty personal interests interfere in moulding their judgment and compel them to act against their better intentions. Is not this a form of slavery ? If not, what is ?

When we look into our private life, this defect is the most apparent. Our conversations run to light topics and, in the so called higher circles, even to actual abuses. Our leisure is occupied in boisterous laughter and vain talk which alas ! instead of giving us any culture, take away something from us instead.

Gentlemen, I do not object to cheerfulness. Mirth is God's medicine and a natural tonic. But everything is good within its limits. Even vice, perhaps, within limits is a virtue and virtue beyond them a vice. Along with conviviality you should have moments of serious reflection and hours of serious conversation with your friends. Unless you do this you cannot have any sincere or sensible notions and unless you have such notions, your debates in the club, although they may be clothed in high sounding words, are of no great use. When you come to debates you should think that the destinies of the whole world lie in your hands. This club is a training ground for you and your speeches in it are so many pieces of rehearsal which will serve you well in the drama of your future life. So, even if you cannot have this degree of firmness in your convictions at first, begin with having a show of them by putting yourself in that attitude; and you may feel sure that one fine morning you shall rise to find

same boat: Our opinions are word by word the same as those of the last daily paper we have read, or of the last person we have heard or spoken to. We thus lose our individuality as it were, we cease to exist as distinct rational beings and literally give over ourselves in slavery. Gentlemen, these things are not imaginary. They are manifested every day in our motherland, and if I am not allowed to be too general, I may say they are always observed in our college. I shall venture to give a few general instances. In all the committees in which the students are members, these disappointing scenes are generally noticed. Meetings are held, and a majority of the members is present. The business to be discussed is transacted solely by the advice of the official members, without a single voice of amendment or dissent from the non-official majority. All of them sit mute and dumb gazing listlessly and dreamingly on what is being done, as if the sounds of business were a lullaby for them to sleep. Whose fault is this, gentlemen? It is not that of the professors. They give you every opportunity for raising your voice against anything that you do not think fit. The blame lies at your door. Had you equipped yourself with clear notions, they would have surely expressed themselves in spite of yourself.

At the time of elections, this very lack of opinion is the reigning feature. Leaving out the disgraceful arts of abusing and misrepresentations practised by the canvassers, the condition of the voters is hopeless. I am not talking of all. There are honourable exceptions, too. I am talking of the majority. A gentleman votes for a man because he is his friend. Another votes for another man because he is the friend of his friend. And perhaps there may be some who give their votes to a candidate because he is the friend of

But, gentlemen, these are not aims in themselves. Reading rooms and clubs and social gatherings in themselves mean nothing unless you utilise them to achieve your aim and that aim should be to realize what is best in your nature. You are the sons of Islam, upon whom rest the hopes of millions of your brethren, and if you waste away the opportunities presented to you now, either on account of lack of responsibility or absence of any definite motives or opinions you are not only sinning against yourself, but also against your nation—nay, not only against your nation but also against the souls of those blessed illustrious personages who have gone before you and of whom you are, fortunately or unfortunately, the descendants.

The first thing which makes you incapable of attaining your aim is the lack of strength in your cpinions. Look around you, I will not say throughout India ; for the scope of my speech is limited, but at least cast a glance on your ownselves and then tell me how far you suffer from this destructive defect. Opinion is the only thing which you can really call your own. All your external possessions—your house, your lands, your sons, your relatives may leave you, but if you have sincere opinions and strong convictions, you are still rich. You can be ever happy and reach your goal. I have observed that the highest aim of most of us when we join this college is to enjoy its life, of which I will speak afterwards. The result is that we become unprincipled, *harum scarum* sort of youths, without any settled motives, ideas or intentions and without partaking anything of real culture which is the essence of knowledge. Just look into your minds and find out whether you have any definite opinion about anything going on around you. I do not mean to exempt myself from it. We are all in the

رجسٹرڈ نمبر اے ۲۳۴

# علیگڈھ منتھلی

| قیمت سالانہ للعہ مع محصول ڈاک<br>قیمت فی رسالہ مرادی ۶ر | بابت ماہ جنوری سنہ ۱۹۱۴ء | نمبر ۱<br>جلد ۱۲ |
|---|---|---|

مقام اشاعت مدرستہ العلوم علیگڈھ

## فہرست مضامین حصہ اُردو



پبلشر۔ مسٹر ڈی۔ آکٹرلونی۔ ایم۔ اے۔ پروفیسر مدرستہ العلوم علیگڈھ
اسسٹنٹ اڈیٹر۔ قاضی جلال الدین صاحب ماسٹر مدرستہ العلوم علیگڈھ
باہتمام بابو شمبھر ناتھ صاحب بھارگو
در اسٹینڈرڈ پریس الہ آباد طبع شد

# شرحِ چھپائی اشتہارات حصّہ اُردو

| | | |
|---|---|---|
| ایک صفحہ | واسطے ایک سال کے | ۲۴ روپیہ |
| دو | واسطے نصف سال کے | ۱۲ روپیہ |
| دو | واسطے تین ماہ کے | ۷ روپیہ |
| دو | واسطے ایک ماہ کے | ۲ روپیہ ۸ آنہ |

نصف صفحہ کے لئے مذکورہ بالا شرح کا نصف لیا جاویگا اور نصف صفحہ سے کم ہونے کی صورت مین بھی نصف صفحہ کی اُجرت لیجائیگی اُجرت ہمیشہ پیشگی وصول ہوگی۔

دی آکٹرلونی۔ ایم۔ اے منیجر

علیگڈھ منتھلی مدرستہ العلوم علیگڈھ

# علیگڈھ منتھلی

| قیمت سالانہ للعہ محصولڈاک<br>قیمت فی رسالہ مرادی ۶ر | بابت ماہ جنوری سنہ ۱۹۱۴ع | نمبر ۱<br>جلد ۱۲ |
| --- | --- | --- |


## معلومات عامہ از اردو انسائیکلوپیڈیا

مؤلفہ اسسٹنٹ ایڈیٹر منتھلی

(ترتیب تفصیلی بحساب حروف تہجی کتابی صورت مین کیجاویگی)

**اکاونٹینٹ۔** (Accountant) یا محاسب وہ شخص ہے جو کسی کمپنی تجارت یا ریلوے۔ یا کارخانے۔ یا انجمن یا کسی محکمہ کے حساب کتاب کی عام آمد و خرچ کی کتابون کو بہی کھاتہ کے اصول پر بھرنے۔ میزانین لگانے اور فرد بقایا اور گوشوارہ مجمل تیار کرنے کی پوری مہارت اور قابلیت رکھتا ہو۔ اور دوسرون کی تیار کی ہوئی بہی کھاتہ کو جانچ سکتا ہو۔

**آڈیٹر۔** یعنی حساب کتاب کی تفصیلات اور رقوم اور رسیدات کو جانچنے والا۔

لغوی طور پر انگریزی مین لفظ آڈٹ کے معنی سننے کے ہین۔ ہر لایق اور سندیافتہ اکاونٹینٹ آڈیٹر ہوسکتا ہے۔ اِنکے فرایض تین ہوتے ہین (۱) اندراج رقومات کی صحت اور خیانت چالاکی دھوکہ دہی اور غبن کی گرفت (۲) تحریری اور سہوی غلطیون کی پکڑ (۳) اصولی غلطیونکا انکشاف

ڈایرکٹر کمپنیان عموماً ہر سالانہ جلسہ پر آڈیٹر پیشگی نامزد کردیتی ہین اور حصہ دارون کو اُنھین قبول کرنا ہوتا ہے۔ نتیجہ اِس طریق انتخاب کا یہہ ہوتا ہے کہ آڈیٹر لوگ ڈایرکٹرون کے حامی اور جنبہ دار ہوتے ہین حصہ دارون سے ہمدردی کم ہوتی ہے۔ بالعموم ہمیشہ ایک ہی آڈیٹرونکو مقرر کرتے رہنا ڈایرکٹرون اور افسران محکمہ کے لئے مفید لیکن پبلک اور حصہ دارون کے لئے مضر ہوتا ہے۔ جانچ کہین سالانہ ہوتی ہے کہین ششماہانہ۔ مقرر یا نامزد شدہ آڈیٹر حصہ دارون کے قانونی قایمقام اور دراصل ڈایرکٹرون یعنی منتظمونکی جماعت پر نگرانی رکھنے والے متصور ہوتے ہین

۱۸۴۵ء مین پہلا قانون بنام زد کمپنیز کلازیز کنسالیڈیشن ایکٹ پارلیمنٹ سے پاس ہوا جسمین کمپنیون کی جانچ پڑتال کے لئے دفعات منظور کی گئین۔ اور آخری ایکٹ بنام "کمپنیز (کنسالیڈیشن) ایکٹ" ۱۹۰۸ء حال مین جاری ہوا۔ اسکی روسے ہر سالانہ جلسونمین ایک سال کے لئے آیندہ جلسہ تک آڈیٹر نامزد کرنے کا قانونی حق حاصل ہے۔ ہر آڈیٹر کو جب ضرورت یا خواہش ہو اختیار ہے کہ کمپنی کے تمام حسابات۔ رسیدات۔ اندراجات۔ اور تمسکات کو دیکھ سکے۔ اور ڈایرکٹرون کی جماعت سے جسے بورڈ کہتے ہین کوئی استفسار کرسکے سالانہ رپورٹ حصہ دارون کے لئے تیار کرے اور اسکا فرض ہے کہ مفصلہ ذیل تصدیق رپورٹ کیساتھ شامل کرے۔

(۱) یہہ کہ اُسنے تمام ضروری اطلاعین منتظمین سے دوران سال یا معائنہ مین حاصل کین یا نہ کرسکا۔

(۲) یہہ کہ آیا اسکی راے مین بیلنس شیٹ یعنی گوشوارہ بقایا محولہ رپورٹ صحیح طور پر بنایا گیا ہے جس سے کمپنی یا کارخانہ کی حالت کا صحیح اندازہ ہوتا ہے (فرد بقایا اسیوقت صحیح ہوگی جب ایک ایک

پانی کا حساب صحیح درج ہوا ہو)۔

**ایئرڈیل۔ ٹے ریئر کتا** (Airedaleterrior) ٹے ریر کی تمام اقسام مین بجز بل ڈاگ ٹے ریئر کے سب سے بڑا وزن مین چالیس پونڈ ہوتا ہے۔ رنگ بھورا سیاہی مایل بال سخت سید ھے اور گھنے۔ بچپن مین سیاہ۔ بڑھکر بھورے۔ جان ومال کا محافظ اچھا رفیق اور دریائی کام کے لئے مناسب ہوتا ہے۔

**اسکاٹلینڈ کا ٹے ریئر کتا۔** توانا۔ محنتی۔ چالاک۔ ۱۰ پونڈ سے لیکر ۲۰ پونڈ تک وزنی۔ رنگ سیاہ۔ فولادی۔ نیلا۔ مٹیالا۔ یا گندمی۔ بال موٹے اور چھوٹے۔ دم شگفتہ۔ سر گنبد نما۔ کان نوکدار۔ سینہ چوڑا۔ عادت مین ذرا ہٹیلا۔ غصیلا۔ لیکن فرمانبردار۔ محافظ مکان خوراک سادہ۔ چلت پھرت کا نہایت شایق۔

**اَے بَینڈن منٹ۔** (Abandonment) یعنی دست برداری تجارتی اصطلاح مین محکمہ جہازرانی سے تعلق رکھتی ہے۔ جہاز معہ مال کے روانہ ہونے سے بیشتر بیمہ کی کمپنیونکے ہاتھ بیمہ کرالیا جاتا ہے۔ اگر وہ ڈوب گیا۔ یا بیٹھ گیا یا تصادم سے ٹوٹ گیا یا آتش زدگی سے بیکار ہوگیا تو مالک جہاز دست برداری لکھ دیتے ہین جس سے کوئی حق انکا جہاز یا بار جہاز پر باقی نہین رہتا۔ بیمہ والے اسکے اجزا یا مال کو نکلواتے اور بیچڈالتے ہین۔ مالک جہاز کو بیمہ کی کمپنی سے پورا روپیہ جہاز اور سامان کی قیمت کا ملجاتا ہے۔

**آبیار خلط۔** مکہ معظمہ سے مدینہ منورہ جاتے ہوے نوین منزل۔ پانی شیرین ملتا ہے۔

**ابرہہ۔** حاکم یمن منجانب نجاشی۔ شاہ حبش۔ قبل از تولد حضرت محمد مصطفےٰ صلعم جسنے زایرین کعبہ کے حسن عقیدت نذرانون اور تحفون کی کثرت سے حسد کرکے صنعا صدر مقام یمن مین ایک عبادتخانہ بنوایا عظیم الشان مرصع بجواہر۔ اسکے گرد طواف کراتا۔ عرب نہین مانے۔ قبیلہ بنی کنانہ کے ایک شخص نے دھوکے سے خاکروبی کی خدمت کے بہانہ اِس عبادتخانہ کو نجس کر دیا اور حرم کے ایک قافلے سے وہ تمام و کمال جلگیا۔ لشکر معہ ۱۳ ہاتھیونکے جس مین

بڑا محمود نامی تھا۔ مکہ شریف پر چڑھائی کی۔ وادی محسر تک پہونچا جو حرم سے ۶ کوس ہے مکہ والے بھاگے صرف عبد المطلب باقی رہ گئے۔ آخر بلائے آسمانی سے تباہ ہوگیا سورہ الم تر کیف مین اسیطرف اشارہ ہے۔

**اصحاب فیل** - ابرہہ کا لشکر (دیکھو ابرہہ)

**اولاد ابوطالب** - علیؓ - طالب - عقیل - جعفر - ام ہانی - طلیون - حجانہ - متوم کی اولاد - ہند -

**اولاد عباس** - (حضرت) عبداللہ - فضل - کثیر - امینہ - صفیہ - ام حبیبہ - صبیح - مسہر - عبیداللہ - تمام - حرث - قثم - معبد - عبدالرحمن -

# ماسٹر قاضی جلال الدین اسسٹنٹ ایڈیٹر علیگڈھ منتھلی اور ماسٹر سعاد تعلیخان صاحب اسسٹنٹ ماسٹر کالجیٹ اسکول کا مکالمہ

ایم - کے - جے - آپ نے دیکھا ہوگا کہ مین نے اڈیٹرانہ حیثیت سے ایک عام تنقید کرتے ہوئے آپ کا اس خلوص اور محبت کے بالعوض نومبر کی اشاعت مین شکریہ ادا کیا ہے جو آپ نے اپنے کالج کے کرکیٹ ٹیم کے ساتھ بمقام جھالرا پاٹن برتی مین چاہتا ہون اگر آپ اجازت دین تو چند امور متعلق ممبران ٹیم کا انکشاف کرسکون۔

ایم - ایس - خے - مین نے جھالرا پاٹن مین کوئی قابل شکریہ کام نہین کیا - یہہ آپکا محض اخلاق ہے کہ آپ نے اسے شکریہ کے الفاظ مین یاد کیا - وہان میرے ہوتے ہوے اپنے بچون کی خدمت میرا فرض عین تھا نہ کہ تواضع۔

ایم - کے - جے - کیا جھالرا پاٹن آپ کا دولتخانہ ہے۔

ایم - ایس - خے - جی نہین - دولت خانہ تو علیگڈھ ہی ہے البتہ غریب خانہ اُس

اُس ریاست مین ہے۔

ایم۔ کے۔ جے۔ میری توجہ زیادہ تر علیگڈھ ٹون اور ڈسپلن کی طرف ہے۔ فتح و شکست تو "نصیبون" سے ہوا کرتی ہے لیکن چال وچلن۔ لحاظ وادب۔ طور طریقہ۔ قاعدہ قرینہ۔ چال ڈھال۔ میزبانون سے برتاؤ۔ اجنبیون سے نبھاؤ وہ چیزین ہین جو اچھا یا بُرا اثر مستقل طور پر چھوڑ آتے ہین اور کسی انسٹی ٹیوشن کی شہرت اور نیکنامی کا انحصار اِسکے ممبرون کے شریفانہ رویہ پر منحصر ہے اور جس لئے ہمارا کالج معزز و ممتاز ہے۔

ایم۔ ایس۔ خ۔ ہمارے طلبہ کا برتاؤ اول سے آخر تک ایسا شریفانہ رہا ہے جس سے زیادہ توقع نہین کیجا سکتی تھی آپ اطمینان رکھین کہ جھالرا پاٹن اور اوسکے قرب و جوار مین (اور جگہ کا حال نہین معلوم) تو ہمارے لڑکے ایسا کھیلے اور ایسا برتے کہ سالہا سال کے لئے علیگڈھ کا نام محبت کے ساتھ وہان کے باشندے لیتے رہینگے۔ اور کیا چاہئے۔ مجھ سے بہت سے لوگون نے کہا ہے کہ ہم اپنے بچون کو اسی کالج مین بھیجنا چاہتے ہین جہان شریف زادے اسیطرح میدان و بزم کی تربیت پاتے ہین۔

ایم۔ کے۔ جے۔ اگر جھالرا پاٹن کی ٹیم معمولی تھی تو ہمین وہان کے کھیل مین کوئی فخر نہین۔

ایم۔ ایس۔ خ۔ نہین جناب ریاست کی ٹیم ہندوستان کے زبردست کرکیٹ ٹیمون مین سے ہے اور آپ خیال فرما سکتے ہین کہ جہان کا والی ملک خود بنفس نفیس حصہ لیتا ہو وہ کسقدر زبردست ٹیم ہوسکتی ہے۔ اسلئے اِن سے برابر رہنا یا میچ کا غیر مختتم ہونا یا جیت لینا معمولی بات نہین ہے۔ بارش نے ۳۰ نومبر کا دن ضائع کر دیا ورنہ زیادہ لطف رہتا۔ لیکن میرا خیال ہے کہ بارش نہ بھی ہوتی تب بھی میچ ختم نہ ہوسکتی تھی۔

ایم۔ کے۔ جے۔ کھیل مین جناب کی راے مین کیا خصوصیت رہی۔

ایم۔ ایس۔ خ۔ خصوصیت کی یہہ بات تھی کہ تقریباً ہر کھلاڑی نے ۱۸ یا ۲۰ رن

کئے اور جیسا بیٹنگ اچھا تھا اِس سے زیادہ بولنگ اور فیلڈنگ خوبصورت تھا یہہ خصوصیت مین نے اسی اپنی ٹیم مین دیکھی ہے کہ ہر ممبر اسکا بولر بھی ہے مسٹر فیر سروس کی گیند گو سخت نہین ہوتی لیکن وکٹ افگنی مین کمال رکھتی ہے عزیزان خان محمد خان اور مصلح الدین کی گیندین تہلکہ انداز ہوتی ہین مسٹر عبدالسلام کی بولنگ بھی قابل دید اور قابل داد تھی۔ فیلڈنگ کا خلاصہ یہہ ہے کہ جھالاوار ٹیم دو تین باونڈریون سے زیادہ نہ لگا سکی۔ مسٹر عبدالجلیل کا ایک کیچ نہایت ہی خوبصورت سمجھا گیا۔

ایم۔ کے۔ جے۔ اور ڈسپلن؟

ایم۔ ایس۔ خے۔ واہ واہ! واللہ اسکی نہ پوچھیے کسی کو کسی کام مین عذر نہین تھا۔ ایک دوسرے کا احترام کرتا تھا۔ نہ پارٹی فیلنگ۔ نہ جتھا بندی۔ نہ ذاتیات کی بحث اور نہ خود غرضی کی رمق۔ صرف ایک خیال مین سب غرق۔ یعنی اسلامی اخلاق کا قیام اور کالج کا نام۔ جو کھلائے نہ گئے تھے اونھین بھی مطلق شکایت نہوئی یہہ سب خوبی ہمارے ہردلعزیز اور معزز کپتان صاحبزادہ حمید اللہ خانصاحب پرنس آف بھوپال کی توجہ پر مبنی ہے جو فی الواقع قابل مشکوری ہے۔ اُنھون نے کسی فرد واحد سے خصوصیت کا برتاؤ نہین کیا۔ ہر ممبر ٹیم انکو اپنا مخلص ہمدرد اور سچّا دوست سمجھتا ہے۔ مسٹر فیر سروس نے بھی اپنی خوش آیند برتاؤ سے طلبہ مین نہایت ہردلعزیزی حاصل کرلی تھی۔ ماسٹر ولی محمد صاحب کی شفقت اور الفت بھی قابل ممنونی ہے۔

ایم۔ کے۔ جے۔ درباری امرا اندرسری دربار کے ساتھ کیسے تعلقات رہے؟

ایم۔ ایس۔ خے۔ نہایت قابل تحسین و آفرین۔ ہمارے لڑکے ہر اک شخص سے کامل ادب اور اخلاق کے ساتھ ملتے تھے۔ اور ہر جگہ کے قاعدے اور قرینہ کو ملحوظ رکھتے تھے۔ درباری پگڑی اِنکے پاس نہ تھی لیکن حضور ہز ہائنس نے انکے اپنے لباس مین ملنے کی بخوشی تمام اجازت دے رکھی تھی۔ انکے مودّبانہ رویہ سے نہ صرف راج رانا سری دربار

بھوانی سنگھ صاحب بہادر جو ہمارے میزبان کرم تھے خوش رہے بلکہ تمام عمایداور اہل شہر بھی گرویدہ نظر آتے تھے۔ مسٹر ولسن صاحب مائننگ انجینیر اور کرنل کارڈ ہاٹ صاحب ایجنسی سرجن انکی تہذیب کے مدّاح تھے حتیٰ کہ وہ تمام ملازمین بھی جو انکی خدمت پر مامور تھے ایک عرصہ تک مدّاح رہینگے

ایم۔کے۔جے۔ مجھے امید ہے کہ آپکے یہ جملے فرط ہمدردی کے باوجود مبالغہ سے بالکل پاک ہونگے۔

ایم۔ایس۔خے۔ استغفراللہ! جناب من۔ اگر میرے اپنے کالج کے لڑکے نہ ہوتے تو مین انکی ایک ایک بات کی تفصیل کرتا۔ یہہ جو کچھ مجملاً کہہ رہا ہون اسی لئے کہ انکی تعریف خودستائی سے ہوجاتی ہے لیکن یہہ بھی زیادتی ہے کہ خودستائی کے خوف سے امر حق کو چھپایا جاوے۔

ایم۔کے۔جے۔ جھالاوارٹیم مین کون کون خصوصیت کے ساتھ قابل ذکر ہین؟

ایم۔ایس۔خے۔ انمین ایک سے ایک بڑھکر ہے۔ لیکن پھر بھی مسٹر گندادھر اور مسٹر جوشی اور مسٹر سی لال کپتان نہایت اعلیٰ درجہ کے مشہور کھلاڑی ہین یہہ لوگ اتفاق سے آوٹ ہوگئے ورنہ بہت سے رن بنلاتے۔ آخر مین پیارے خان اور کرشن سنگھ جم گئے تھے لیکن وقت ختم ہونے کے باعث واپس ہوے۔

ایم۔کے۔جے۔ ہمکو بیحد ممنون ہونا چاہیئے کہ ریاست نے ہمارے لڑکون کی کافی خاطر و مدارات کی۔

ایم۔ایس۔خے۔ فی الواقع درست ہے راج رانا بہادر نے اس خوبی سے مدارات انتظام کیا تھا کہ کسی قسم کی تکلیف کسی کو نہوئی۔ ہم اسوقع پر ٹھاکر امراؤ سنگھ صاحب جو ج رانا صاحب کے ایڈیکانگ ہین اور جنھون نے اس تمام انتظام مین بڑی زحمت اوٹھائی رعبداللطیف خانصاحب منصرم کارخانہ جات کا شکریہ ادا کئے بغیر نہین رہ سکتے۔

راج راناصاحب کی مہمان نوازی اورسیرچشمی محتاج بیان نہین حقیقت یہہ ہے۔ اس سب کچھ پربھی راجہ راناصاحب کی طبیعت سیر نہوئی آن ممدوح کی خواہش تھی کہ صاحبزادہ صاحب کواورکل ٹیم کو ابھی کچھ دن اور ٹھہرائین بالخصوص یکم دسمبر کو جوآن ممدوح کی سالگرہ کادن ہے اورجشن سالگرہ مین شریک کرین لیکن صاحبزادہ صاحب کی پوبو لوٹرنمنٹ کی تاریخ کی وجہ سے روانگی ضروری تھی اوربوجہ محرم کاچاند ہوجانے کے ٹیم نہ ٹھہرسکی اسلئے تمام کھیل تماشہ جوخاص طورسے انلوگون کے لئے درست کرائے گئے تھے ملتوی کردئے گئے۔ اورایک طرح سے راج راناصاحب کے ارمان دل ہی مین رہ گئے۔

آخرمین راج راناصاحب نے یہہ فرمایاکہ اب جھالاواڑآناایک سالانہ معمول ہوناچاہئے یعنی جب کبھی کالج کی ٹیم باہرجاوے ایک میچ جھالراپاٹن مین بھی ضرورہو جسکے جواب مین صاحبزادہ صاحب نے راج راناصاحب کی ٹیم کوجنوری یافروری مین علیگڈھ میچ کھیلنے کے لئے مدعوکیااوراسکوراج راناصاحب نے بخوشی منظورفرمایا۔ اسلئے اُمید ہے کہ اب آپکو بھی راج راناصاحب کے شمائل حسنہ اوراوصاف حمیدہ دیکھنے کاموقع ملجاوے گا۔

ایم۔ کے۔ جے۔ ماسٹرصاحب مین آپ کااِس تکلیف دہی پربیحد ممنون ہون۔

ایم۔ ایس۔ کے۔ جی نہین یہہ تکلیف نہین میرے لئے عین راحت تھی مین خود آپ کاممنون ہون کہ آپ نے مجھے اظہارامرحق کاموقع دیا۔

ایم۔ کے۔ جے۔ یہہ تومیرافرض تھاکہ آپ کی وہان کی موجودگی سے استفادہ حاصل کرون مین حقیقت مین آپ کادل سے ممنون ہون۔

۹

# فطرت انسانی کی کرتوت

## نمبر ۲

ازبدر الحسن صاحب جلالی

دورہ عالم مدتون ایک ہی شان کے ساتھ جاری رہا۔ اسوقت جبکہ صبح کا سہانا وقت ہے اور لیلائے شب نے پوری طور سے اپنی لانبی زلفون کو سمیٹکر رخت تاریکی اور اور سامان خاموشی کو باندھکر ملک عدم کا راستہ پکڑا ہے نسیم سحری نے اون باقیماندہ ابر کے ٹکڑون جورات کے سامان سفر سے بچکر تمام آسمان پر بکھر گئے تھے اپنے تھپیڑون سے مارمار کر ایک ایک کر کے معدوم کر دیا ہے شہنشاہ خاور کی آمد آمد کا غلغلہ سنکر پرندون نے شور الحیات برپا کیا ہے لشکر شعاع پیش خیمہ لئے ہوئے قلعہ افق سے نمودار ہونے لگا ہے فوج ثابت سیارہ ہائے آسمانی سے جھرمٹ کھاکر باقاعدہ واپسی کی قواعد کو مدنظر رکھتے ہوئے گوشۂ مغرب مین پناہ لی ہے۔ شفق کا خونی چہرہ بھی آفتاب مشرقی کے عدل و انصاف کے خوف سے زرد پڑنے لگا ہے۔ ہم دو چھوٹے چھوٹے بچون کو لاؤ بالی شان کے ساتھ دست بدست ایک پرفضا میدان مین دیکھتے ہین جسمین بعض بعض جگہ چند قلیل الجسامت جھونپڑیان پتون اور شاخون کی بنی ہوئی نظر آتی ہین۔ ہر طرف سبزہ ہی سبزہ نظر آتا ہے جنگلی میوہ دار درختون کے جھنڈ کے جھنڈ گھرا سایہ زمین پر ڈال رہے ہین مختلف قسم کے پھول اپنی لچکدار شاخون پر متانت اور آزادی کے ساتھ بیٹھے جھوم رہے ہین۔ بعض بے اختیار شدت پیاس مین ندیا کی دھار پر جو اونکی جڑون اور شاخون کو سیراب کرتا ہوا آہستہ آہستہ بہتا ہوا چلتا ہے جھکے ہوے ہین اور اپنے خشک لبون کو ترکر رہے ہین۔ ایک بچہ جسکے ہاتھ مین ایک سفید انگورون کا خوشہ ہے جسکو اوسنے ابھی ابھی سامنے والے درخت سے توڑا ہے اپنے دوسرے ساتھی کو دکھا رہا ہے۔ اسکا نام سادگی ہے

دوسرے بچّہ کا نام حیا ہے دونون نہایت خوبصورت چاند کے ٹکڑے جیند ے آفتاب چیندے ماہتاب یا پرانی کہانیون کی زبان کو مدنظر رکھتے ہوے یون کہئے کہ ٹھوڑی پر تارہ ماتھے پہ چاند ایک دوسرے کے گلبہیان ڈالے ہوے پٹر پٹر باتین بناتے ہوے خوشی خوشی ایک طرف کو جارہے ہین جہان اور بچے کھیل کود مین مشغول ہین۔ کوئی مٹی کا گھروندا بنا رہا تھا۔ کوئی دائی چھونے کے پرانے کھیل مین مشغول تھا۔ اور ٹن کہٹولے کی کہانیان ایک دوسرے سے کہہ رہے تھے سب کی پیشانیان روشن چہرہ سے بے فکری عیان بھوک لگی اور جنگل درختون کے میوہ سے اس ازلی غلبہ کو مٹالیا۔ کہ اتنے مین سادگی بھولے بھولے منھ سے اپنی ساتھی حیا سے یون کہنے لگی۔

سادگی۔ بہنا دیکھو تو یہہ انگورون کا گچھا بالکل پک گیا ہے۔ تم کو کیا یہہ انگور برے لگتے ہین۔

حیا۔ ہان انکا شوخ رنگ مجھے گھور گھور کے دیکھتا ہے جس سے مجھے شرم آتی ہے۔

سادگی۔ ارے توبہ۔ اچھا تو تم سیب کھایا کرو۔ دیکھو وہ بھی تو پک گئے ہین۔

حیا۔ نہین مین اسکو بھی پسند نہین کرتی۔ کیونکہ اسکا رنگ بھی سُرخ ہے۔ مین تو سچ کہتی ہون کہ مین بھوکی ہی اچھی رہتی ہون۔

اسی اثنا مین ایک بچہ جو نہایت بھولا بھالا تیلا چھریرا سانولا رنگ آنکھین بڑی بڑی انکے پاس آیا۔ جسکو دیکھکر سادگی پھر بولی۔

سادگی۔ لو بہیا قانع بھی آگئے اچھا ان سے پوچھون (قانع کی طرف مخاطب ہوکر) کیون بہیا تمکو کیا چیز اچھی لگتی ہے۔ انگور یا سیب۔

قانع۔ جو سچ پوچھو تو مجھے توجھربیری کے بیرہی اچھی معلوم ہوتی ہین۔ بلاسے وہ ہر جگہ مل تو جاتے ہین۔ یہہ کمبخت انگور تو منھ لگ کر پھر ملتے نہین۔

سادگی۔ اچھا یہہ تو بتلاؤ کہ ابھی کچھ دن ہوے یہہ انگور ہرے تھے پھر سفید کیون

ہو گئے اور بعض انہین سے کالے ہو گئے ہین۔

حیا (جو یہہ سب باتین سن رہی تھی چپکے سے بولی) اے تو یہ تمھین تو یہہ ہی باتین سوجھتی ہین چلو ہم بھی سب کے ساتھ کھیلین گے۔ اکیلا اکیلا برا معلوم ہوتا ہے۔

یہہ کہکر حیا نے تینون بچون کو ساتھ لیا اور اونہین بچون کے پاس چلی گئی۔

یہہ دونون قلانچین مارتے الھڑپنے کی چال چلتے ہوے اُنھین مین جا کر مل گئے۔ جنکا خیر مقدم نہایت جوش خروش کے ساتھ کیا گیا مختلف قسم کے سفید و سرخ پھولونکے تحفے پیش کیے گئے اور سب مل جل کر پھر گیت گانے اور کھیل کود مین مشغول ہو گئے۔ اور مختلف قسم کے میوؤن سے اپنی جھولیان بھر لین اور کھانے لگے یہہ سب بچے قریب قریب دشت کے تھے ہر ایک کا نام دوسرا جانتا اور اوسی نام سے پکارا جاتا تھا۔ دھوپ کی تیزی بڑھتی گئی آفتاب جسقدر افق سے بلند ہوتا جاتا تھا اِن بچون کے چہرہ پر مُردنی چھائی جاتی تھی آہ بیشک یہہ ہی ایک ظلم ناروا تھا جو اِن کمسنون کے سر پر بے محابا ٹوٹتا اور اِن بھولی بھالی صورتون کو پریشان کر دیتا مگر پھر دست رحمت اِنکے سرون پر کالی گھٹاؤن کا سایہ کر دیتا اور تھوڑی دیر کے لئے موسلا دھار مینھ کا تقاطر اِنکو اپنی سادہ جھونپڑیون مین پناہ لینے کیلئے مجبور کرتا مگر پھر بھی وہ اپنے اپنے جھونپڑون مین خوشیان مناتے اور اس باران رحمت کے نزول کا خیر مقدم کرتے اور شکر کے ترانے گاتے۔ (باقی دارد)

## گورِ غریبان
اور
## فنا

کل سوئے گورِ غریبان جو ہوا میرا گذر — ہوگیا پیشِ نظر عالمِ ہُو کا منظر

اپنی روداد سناتے تھے لحد کے کتبے — ایک افسانۂ عبرت تھے وہ خاموش کھنڈر

جنکے پرچم تھے فتحمندی و نصرت کی دلیل — جنکی شمشیر سے اقبال کے جھڑتے تھے ثمر
جنکی سطوت سے دلیرونکے تھے پتے پانی — جنکی ہیبت سے لرزجاتے تھے شیرون کے جگر
جنکے قبضے مین بر و بحر کی سلطانی تھی — جنکی چوکھٹ پہ جبین رکھتے تھے کسرئے قیصر
ناز تھا جن پہ جہانگیری و فتاحی کو — جنکی آواز پہ جھکتے تھے سلاطین کے سَر
جنکی عظمت کا جہان بھر مین بجا تھا ڈنکا — جنکا سکہ تھا روان دہر مین کشور کشور
نصب تھے تاج مین اور تخت مین جنکے الماس — اور سرِ چتر کھلے رہتے تھے زرین چھتر
جنکے ایوان تھے سر تا بہ فلک رفعت مین — زیب و زینت مین دلھن سے بھی کہین بڑھ چڑھکر
ماند تھی محفلِ جسم بزم طرب سے جن کی — شمع محفل تھے جہان اہلِ خرد اہلِ نظر
جنکے دروازہ سے دولت کا نشان ملتا تھا — کسی گنتی مین نہ تھے سیم و زر و لعل و گُہر
مستمندون کے لئے وقف تھی جنکی دولت — اک توجہ مین سنور جاتے تھے بگڑے ہوئے گھر
فکر تھی جنکی رسا جنکا ارادہ تھا صمیم — تھی ظفر جن سے قرین، اور نصیبا یاور
جنکی یہہ آن تھی، یہہ شان تھی یہہ شوکت تھی — جنکی تمکین سے تھی بزمِ جہان زیر و زبر

---

حیف، صد حیف، وہ تھے گورِ غریبان کے مکین — دفن تھے خاک مین اور خاک تھی اُن کے اوپر
اُنکی قبرون پر جو گنبد تھے، شکستہ تھے بہت — اینٹ مٹی سے، تو چونہ سے جدا تھا پتھر
بوم تھے گنبد شاہی کے نگہبانون مین — بیکسی مرثیہ خوان تھی، لحدِ شاہان پر

---

یہ سمان دیکھ مرا درد سے جی بھر آیا — اور وہین بیٹھ گیا خاک پہ مین تیورا کر

---

”وقت“ سے مین نے کہا پھر کہ یہ سارے کرتوت — ذاتِ والا ہی کے ہین، جو مجھے آتے ہین نظر
آپ کے دستِ تصرف نے بسایا ہے یہ شہر — آپ ہی کی ہے عنایت، جو یہ آباد ہین گھر

آپ کا سایہ بھی اک چھاؤن ہے ڈھلتی پھرتی
بات کی بات مین پھر جاتی ہے حضرت کی نظر
از رہِ لطف، کچھ اِس رمز سے کیجیے آگاہ
آپکی طینتِ منحوس مین کیون ہے یہہ اثر

---

"وقت" نے کچھ نہ دیا میرے سوالون کا جواب
اُسکے نزدیک تھی باتین مری سب پوچ و لچر
ایک پرواز مین جینیت وہ ہوا نظرون سے
اور مین رہ گیا ششدر، کفِ حسرت مل کر

---

اِس سے کچھ اور بڑھی، جب مری بیتابیِ دِل
اتفاقاً رخِ "شہرت" پہ پڑی جا کے نظر
مین نے شہرت سے کہا پھر کہ "ترا دنیا مین
نام رٹتا ہے" بصد شوق ہر اِک فردِ بشر
زندگی بخش ہے ہر سانس ترا مردون کو
روح پرور ہے تری ایک توجہ کی نظر
ہے تری راہِ طلب سب سے الگ سب سے جُدا
تجھ کو پاتے ہین ترے نام پہ سر کٹوا کر
تجھ سے سلجھے گا مرا عقدہ، ما لا ینحل
تجھ سے طے ہوگی، مری منزلِ دشوار گذر

---

کیا یہہ سب تیرے فدائی ہین جو یان سوتے ہین
چین کی نیند، نہین کچھ جنھین دنیا کی خبر
یہ غلط ہے، تو بتا اصل حقیقت کیا ہے
کِس کے ہاتھون ہوے یہہ شیر فگن زیر و زبر

---

بن پڑا اِسکا نہ "شہرت" سے بجُز "افسوس" جواب
شرم سے رنج سے، چُپ ہو گئی سب کچھ سنکر
دفعۃً شدتِ اندوہ سے کھینچی اِک آہ
"وقت" کیطرح سے لی وقت کی اِسنے بھی ڈگر
پھر وہی گنبدِ ویران تھے وہی مین تنہا
پھر وہی میرا جنون پھر وہی وحشت کا اثر

---

محو تھا، مین اِسی دھن مین کہ یہہ دیکھا مین نے
مُسکراتی ہوئی پھرتی ہے "فنا" قبرون پر
جسکے تیور سے ٹپکتا ہے غرور و نخوت
قدم اُٹھتا ہے بڑے ناز سے بل کھا کھا کر

سامنے جا کے کہا اس سے بھی مین نے کہ فنا
تو ہی بتلا مجھے اِس حال کی شاید ہو خبر
کِس نے اِس شہرِ خموشان کی بنا ڈالی ہے
خاک پر کِس نے بکھیرے ہین یہہ اعلی گوہر

---

سُنکے یہہ بات "فنا" مجھ سے ہوئی یون گویا
کیا ہوا پڑ گئے کیون تیری سمجھ پر پتھر
کِس مین قدرت ہے کرے گلشنِ عالم تاراج
کِس کی طاقت ہے کرے نظمِ جہان زیر و زبر
کِس کی ہستی ہے جو کہلائے خداوند جہان
ہان مگر، ایک خداوند خدائے اکبر
اُسکو زیبا ہے شہنشاہی کونین، کہ وہ
ایسا بے مثل ہے جسکا نہین کوئی ہمسر
اُسکی توحید کے گاتے ہین ترانے شب و روز
فرش سے عرش تلک حور و ملک جن و بشر
ذرّہ ذرّہ سے عیان شانِ خدائے یکتا
قطرہ قطرہ پہ روان حکم خدائے برتر
جسکو چاہے اُسے دنیا مین سرافراز کرے
جسکو چاہے اُسے ذلّت سے کرے خوار و تبر
جسکو چاہے اُسے دے سلطنت و تاج و سریر
جسکو چاہے وہ کرے "خاک نشین" "خاک بسر"
ہے بقا ایک اُسی ذات مقدس کو فقط
اور سب کے لئے ہے منزلِ فانی کا سفر
تاج والے ہی رہین گے، نہ یہان باجگذار
چل سکیگی نہ حکومت، نہ یہان زور نہ زر
اُسکی قدرت کا یہہ ادنےٰ سا کرشمہ ہے کہ مین
تاجِ شاہی پہ لگاتی ہون ہمیشہ ٹھوکر
خود "فنا" ہون مگر اورون کو فنا کرتی ہون
مجھ سے چھوٹےگا نہ دنیا مین کوئی فردِ بشر
کاہ سے کوہ تلک، جزو سے لے کر کُل تک
سب پہ چلتا ہے، عمل میرا، بفرمانِ قدر
مین نے ہی "شہرِ خموشان کی بنا ڈالی ہے"
میرے ہی زیر اثر تو ہین یہہ سب گنبد و در

---

مصنفہ خاکسار
سید نثار احمد احمدی

# لطائف شعرائے عجم

(۱)

قبیلہ کبود جامہ کا ایک سردار نصیر الدین سلطان تکش کے عتاب مین آگیا۔ دربار سے ایک افسر بھیجا گیا کہ وہ جاکر اسکو قتل کردے۔ نصیر الدین نے اِس سے التجا کی کہ تم مجھے قتل نہ کرو بلکہ زندہ بادشاہ کے دربار مین لے چلو۔ وہ اسکو زندہ اپنے ہمراہ دربار مین لایا سلطان کا غصہ اسکو دیکھکر اور بھڑکا۔ اور چہرہ سُرخ ہوگیا۔ نصیر الدین نے آگے بڑھکر یہہ رباعی پڑھی۔

من خاک تو در چشم خرد می آرم — عذرت نہ یکے نہ دہ نہ صد می آرم
سرخواستۂ بدست کسے نتوان داد — می آیم و بر گردنِ خود می آرم

سُلطان اسکو سُنکر بہت ہی خوش ہوا۔ اسکو سینہ سے لگا لیا۔ جان بخشی کی اور فوج مین معزز عہدہ عطا فرمایا۔

(۲)

خواجہ امیر بیگ جو شاہ طہماسپ صفوی کا درباری اور تورانیون کا بڑا دشمن تھا اِس کو خراسان مین کسی جرم کی وجہ سے شاہ موصوف نے قید کردیا۔ اِسی زمانہ مین عبداللہ خان ازبک تورانی کا قبضہ خراسان پر ہوگیا۔ خان موصوف نے اپنے ملک کے پرانے دشمن خواجہ امیر بیگ کو ایک رقعہ لکھا جسمین صرف یہہ شعر تھا۔

اے خواجہ ببُر از این طمع از زندگی — زانرو کہ گشت مسندِ خانی مقام ما

خواجہ موصوف نے نہایت آزادی کے ساتھ قید خانہ سے اِسکا جواب مندرجہ ذیل لکھا جسکو حافظ کے مشہور شعر پر ختم کیا۔

اے باد اگر باہلِ خراسان نظر کنی — زنہار عرضہ دہ بر ایشان پیام ما
وانگہ بگو براہِ وفا آن گروہ را — کاے کشتہ کینہ خواہِ شما خاص و عام ما

کلکِ غرور وجہل شما ثبت کردہ بود در رقعۂ کہ بود دران رقعہ نامِ ما
"کاے خواجہ بعد ازین طمع از زندگی ببر زانرو کہ گشتہ مسندِ خانی مقامِ ما"
اے مدعی مگر نہ شنیدی کہ میرسد شاہِ ستارہ خیل وسپہر احتشامِ ما
باشد جواب دعوے خانی کہ کردۂ بینی کہ گفت حافظِ شیرین کلامِ ما
چندان بود کرشمہ ونازِ سہی قدان
کاید بجلوہ سروِ صنوبر خرامِ ما

(۳)

ملا محمد عصار نے تبریز کے شیخ الاسلام کی مدح مین ایک شاندار قصیدہ پڑھا شیخ الاسلام نے کمال خوشی اور قدر دانی سے ملا موصوف کو اپنا جبہ اتار کر اسیوقت عطا فرمایا۔ آداب مجلس کے لحاظ سے ملا عصار کو اسیوقت شکریہ کے طور پر وہ جبہ زیب بر کرنا چاہیئے تھا کیونکہ اپنا کپڑا اتار کر دیدینا اس زمانہ مین سب سے معزز انعام سمجھا جاتا تھا۔ لیکن وہ اسقدر بوسیدہ اور میلا تھا کہ شاعر کی نفاست پسند طبیعت نے اسکو پہننا گوارا نہ کیا۔ شیخ الاسلام کو اسبات کا ملال ہوا۔ ملا موصوف نے عذر خواہی کے طور پر یہ چند اشعار اپنے مکان سے لکھکر بھیجدیے

جامۂ بخشید شیخ اسلامِ اعظم ہذا آن مبارک جامۂ سالِ فراوان یافتہ
رشتہ حق از برائے آدمش در بدو حال مریمش در کارگاہ از بہر عیسٰے بافتہ
وانگہ از مقتول پشمِ ناقۂ پیغمبرش فاطمہ گشتہ رفوگر ہر کجا بشگافتہ
من چہ حد دارم کہ پوشم جامۂ را کاندرو
آفتاب طلعتِ چندین پیمبر تافتہ

(۴)

داوری کاشانی نے ایک خراسانی امیر کی مدح مین ایک قصیدہ لکھا نکتہ چین امیر نے بجاے صلہ دینے کے یہ کہا کہ اس قصیدہ کے اشعار بے معنی ہین۔ داوری نے

یہہ دو شعر لکھکر امیر مذکور کے پاس بھیجے۔

درخراسان مدحتے گفتم نہ ازروے طمع — اوغلط فہمید و گفتا مدح را معنی نداشت

گفتمش بسیار نیکو گفتی این انصاف بود — بندہ ہم دانستہ ام مدح شما معنی نداشت

(۵)

رشید وطواط اور مولانا عمعق بخاری دونون سلطان سنجر کے درباری شعراءمین سے تھے۔ ایکدن سلطان نے مولانا عمعق سے پوچھا کہ رشید کے اشعار کو تم کیسا خیال کرتے ہو چونکہ دونون ایکدوسرے کے حریف اور رقیب تھے اسلئے مولانا موصوف نے کہا کہ اچھے ہین لیکن نمک نہین۔ سلطان نے رشید کی طرف دیکھا۔ اسنے فی البدیہہ یہہ جواب دیا۔

شعرہاے مرا بہ بےنمکی — عیب کردن روا بود شاید

شعر من ہمچو شکر و شہد است — اندرین دو نمک نکو ناید

شلجم و باقلاست گفتہ تو — نمک اے قلتبان ترا باید

(۶)

عبداللہ خان ازبک تورانی کا جب خراسان پر قبضہ ہوگیا تو ایکدن اسکا گذر رستم کی قبر پر ہوا۔ اسنے فخریہ یہہ شعر پڑھا۔

سر از خاک بردار و ایران زمین — بدست دلیران توران ببین

ایک ایرانی سپاہی نے کہا کہ اگر رستم اُٹھتا تو جواب مین وہ شعر پڑھتا جو اسی داستان مین اسکے بعد ہے۔ عبداللہ خان نے کہا کہ کون شعر؟ اُسنے کہا۔

چو بیشہ تہی ماند از نرہ شیر — شغالان بہ بیشہ درآید دلیر

عبداللہ خان شرمندہ ہوکر واپس پھرا۔

(۷)

سلطان محمود سبکتگین کے عہد مین باغو پسر طغان شاہ ترکستان سے صوبہ قبا کا

کا حاکم تھا اِسکے مرنے کے بعد اوسکے پانچ بیٹون مین وہ صوبہ تقسیم ہو گیا سلطان نے جب سمرقند فتح کیا تو ان سے خراج طلب کیا اِنھون نے نہایت بے باکی کیساتھ جواب مین یہہ اشعار لکھ بھیجے۔

پانچ برادر از قبائیم      دریادل و آفتاب رائیم
با ملک زمین ہمہ گرفتیم      اکنون بتفکر سمائیم
گر چرخ بکام ما نگردد      چنبر ز ہمش فرو کشائیم

سلطان نے ایک فوج گران انکی گوشمالی کے لئے بھیجی۔ اور عنصری شاعر نے یہہ دو شعر جواب مین لکھے۔

نمرود بعہد پور آذر      می گفت خدائے خلق مائیم
جبار بہ نیم پشہ اورا      خوش داد سزا و ماگوائیم

آخران پانچون نے اپنے اندر مقابلہ کی طاقت نہ دیکھکر خوشامدانہ یہہ قطعہ بھیجا۔ اور اِنکی جان بخشی ہوئی۔

ما پنج برادر از قبائیم      در قحط و نیاز مبتلائیم
شاہا تو عزیز مصر جودی      واخوان گناہگار مائیم
برحالت زار ما ببخشائے      از فضل و کرم کہ بے نوائیم

(۸)

خاقانی نے منوچہر شروانی کے یہان یہہ شعر لکھکر بھیجا۔

وشقے وہ کہ در برش گیرم      یا وشاقے کہ در برم گیرد

وشق صوف کے گرم جبہ کو کہتے ہین اور وشاق حسینہ کنیز کو۔ منوچہر شاہ اِسکو پڑھکر خفا ہوا کہ شاعر نے کیون ہمکو اِسقدر سبک سمجھا کہ یہہ کہا ہے کہ یہہ ہمکو دے۔ یا وہ ہمکو دے۔ دونون چیزین اسنے کیون نہ مانگی۔

جب اسکی اطلاع خاقانی کو ہوئی تو اسنے ایک مکھی کو پکڑ کے اسکے پر نوچ دئے اور بادشاہ کے پاس بھیجدیا کہ مین نے تو "پادشا فے" لکھا تھا لیکن اس کمبخت نے ایک نقطہ اور لگاکر "پادشاقے" بنا دیا۔ میرا اسمین قصور نہین ہے

(۹)

کسی نے ایکبار مرزا بیدل سے کہا کہ آپ نے حمد الہی مین کوئی قصیدہ کیون نہین لکھا۔ مرزا نے فی البدیہہ کہا۔

"بیدل از بے نشان چہ گوید باز　　پیش ازین گفت سعدی شیراز"

(۱۰)

آذری طوسی نے اپنا دیوان ایک خوشنویس امینا نامی سے لکھوایا۔ لکھے جانے کے بعد اسنے دیکھا کہ قابل خوشنویس نے جا بجا اسمین اصلاحین دی ہین۔ اور تغیر و تصرف کیا ہے۔ مجبوراً دیوان کے آخر مین اسکو یہہ قطعہ لگانا پڑا۔

دیوان بندہ را کہ امینا سواد کرد　　تنہا درو نہ شعر مجدد نوشتہ است
از نظم و نثر ہر چہ طبعش خوش آمدہ　　دیوان بندہ پر ز خوشامد نوشتہ است
ہر جا کہ نقطہ یدبستلا گوید در سخن　　دست تصرفش ہمہ را بد نوشتہ است
اکنون شریک معتبر دیوان بندہ است　　زیرا کہ بیشتر سخن خود نوشتہ است

(۱۱)

مولانا وحشی کا قطعہ "برادر و تقسیم نابرابر" مشہور ہے۔

زیبا ترا نچہ ماندہ ز بابا از آن تو　　بداے برادر از من و اعلے از آن تو
این طاس خالی از من و آن کوزہ کہ بود　　پارینہ پر ز شہد مصفا از آن تو
یا بوے ریسمان گسل و میخ کن زمن　　مہمیز کلہ تیز مطلا از آن تو
این دیگ لب شکستہ صابون زری زمن　　وان جمچہ حریسہ و حلوا از آن تو

این اشترِ خموش لکدزن از آنِ من — جان گربهٔ مصاحب بابا از آنِ تو
از صحنِ خانه تا لبِ بام از آنِ من — وز بامِ خانه تا به ثریّا از آنِ تو

مولانا شبلی نے ہمشیرہ کے ساتھ اسی طرح کی تقسیم کی ہے۔

همشیره خرجِ ماتمِ بابا از آنِ تو — صبر از من و تردد و غوغا از آنِ تو
در حصهٔ استماعِ وصیت از آنِ من — در نوحه همسرائی ماما از آنِ تو
کهنه قلم دواتِ شکسته از آنِ من — طومارِ نظم و دفترِ انشا از آنِ تو
آن لاشه اشترانِ قطاری از آنِ من — وین بارکش خرانِ توانا از آنِ تو
یک هفته خرجِ مطرب و ساقی از آنِ من — هفتاد ساله طاعتِ بابا از آنِ تو
آن مالها که مانده بدنیا از آنِ من — وان چیزها که کرده به عقبیٰ از آنِ تو

رفیعی کاشانی کی بھی اسی طرح ایک تقسیم ایک تذکرہ میں نظر پڑی

مال و منالِ حضرتِ بابا برادرا — یک نیمه از تو نیمهٔ دیگر از آنِ من
من آن نیم که گویم ازین جنس هرچه هست — جنسی که باشد از همه بهتر از آنِ من
جان برادری تو ز تو هرچه بهتر است — بد هست هرچه جان برادر از آنِ من
فرضِ پدر که از همه بیش است از آنِ تو — وجهش که هست از همه کمتر از آنِ من
دانی که شیر داده به بابا از آنِ تو — گاوے کز وست خونِ دل غر از آنِ من
آن چار باغِ خرمِ مرهون از آنِ تو — وین یکده باغ کهنهٔ بیده از آنِ من
آن مادیان که دشتی صد کروز آنِ تو — وین اشترانِ بارکش تر از آنِ من

ناتمام

ا-ج

# غزل

داغِ فراقِ دل سے مٹایا نہ جائیگا — جلتا ہوا چراغ بجھایا نہ جائیگا
بے طاقتی مین پاؤن اُٹھایا نہ جائیگا — ہمکو جو تم بلاؤگے آیا نہ جائیگا
مین اور بزمِ غیر ذرا شرم کیجئے — مجھ سے تو بعد مرگ بھی جایا نہ جائیگا
گردابِ بحرِ عشق مین ڈوبے کہ جی بچے — احسان ناخدا کا اُٹھایا نہ جائیگا
کس کام کی ہے پھر مری بیتابیٔ فراق — آہوں سے آسمان جو ہلایا نہ جائیگا
عشقِ بتان کی چوٹ نہ کھائینگے ہم کبھی — یہہ داغ پڑ گیا تو مٹایا نہ جائیگا
خاک انکے ناز سے مجھے ہونا قبول ہے — لیکن سرِ نیاز جھکایا نہ جائیگا
کمزور پر خدا کے لئے رحم کیجئے — بارِ فراق مجھ سے اُٹھایا نہ جائیگا
چہرے پر اپنے زلف کا پردا نہ چھوڑئے — ابرِ سیہ سے چاند چھپایا نہ جائیگا
بتلاؤن کیا ہوئی شبِ غم کسطرح تمام — پُردرد ہے یہہ قصہ سنایا نہ جائیگا
ہر داغ دل کو گرم نگاہی سے کام کیا — بجلی سے اپنا باغ جلایا نہ جائیگا
اے دل نگاہِ ناز سے بچنا فضول ہے — خنجر کا وار تجھ سے بچایا نہ جائیگا
پیری مین وہ خروش کہاں ولولے کہاں — عہدِ شباب دل سے بھلایا نہ جائیگا

بوسہ نہ لینگے اوسکا دمِ خواب اے رسا
ایک فتنہ سو رہا ہے جگایا نہ جائیگا

محمد کبیر رسا

# مشاغل جنوری ۱۹۱۴ء متعلق بہ کالج

یکم جنوری۔ اجلاس اسپیشل میٹنگ حضرات ٹرسٹیان مدرسۃ العلوم علیگڈھ
یہہ میٹنگ ایک بے مثل اجلاس تھا جسمین ۶۴ ٹرسٹی صاحبان نے شرکت فرمائی تھی
سب سے اہم رزولیوشن ہز ہائنس حضور نواب صاحب بہادر رامپور کی خدمتمین ڈیپوٹیشن
کے حاضری کے متعلق تھا۔

〃 ریاست مالیر کوٹلہ کی رقم امدادی مین سے ۴ ہزار روپیہ کالج کو وصول ہوگئے۔

۴-جنوری - ڈیوٹی ٹی شاپ کی سعی وکوشش بلیغ سے تقریباً ۸ سو روپیہ کا منافع ہوا۔
جسپر مسرز اسد محمد علی۔ اشفاق حسین۔ عظمت الٰہی۔ سید منور۔ سجاد علی انصاری۔ منظور احمد
لایق تحسین وآفرین ہین۔ مسٹر عبد الرشید اولڈ بواے کے مساعی بھی قابل داد ہین۔

۴-جنوری۔ کالج ہاکی ٹیم نے بمقام لکھنؤ "ڈاکٹر رام پال کپ" حاصل کیا۔ واپسی پر طلبہ
نے پرجوش استقبال کیا۔

۱۰-جنوری - ہز ایکسلنسی حضور والیسرائے بہادر نے بمقام لکھنؤ جناب نواب حاجی
محمد اسحٰق خانصاحب بہادر آنریری سکریٹری کالج کو سند خطاب "نواب" اور جناب نواب
عبد الصمد خانصاحب بہادر رئیس چھتاری وٹرسٹی کالج کو سند خطاب "نواب بہادر" عطا فرمائی۔

۱۲-جنوری۔ جناب ڈاکٹر صاحب قائمقام پرنسپل نے ہاکی ٹیم کو صوبہ کے سب سے زیادہ ممتاز
کپ کے جیتنے کی مسرت مین ایک شاندار ڈنر دیا جسمین طلبہ کے علاوہ مہمان بھی شریک تھے

تقررات۔ ہاکی کیپٹن براے ۱۹۱۴ء مسٹر محبوب عالم بار دگر۔ جنرل سکریٹری ٹینس۔
مسٹر اسد محمد علی۔ جائنٹ سکریٹری۔ مسٹر سید جعفری زیدی۔ اسسٹنٹ سکریٹری۔ مسٹر
حافظ فیاض اللہ

۱۳-جنوری۔ جدید مانیٹروں کے تقررات عمل مین آئے۔ جناب ڈاکٹر صاحب نے انکے

فرایض سے انکو آگاہ کیا۔

**تقررات۔** علیگڈھ کالج سائنس سیر ز ایسوسی ایشن کے اجلاس منعقدہ کوٹھی جناب ڈاکٹر ضیاء الدین احمد صاحب مین قرار پایا کہ جناب ڈاکٹر صاحب اس ایسوسی ایشن کے پریزیڈنٹ مسٹر محمد الیاس برنی سکریٹری۔ ماسٹر قاضی جلال الدین صاحب ایڈیٹر۔ مسٹر مولوی احتشام الدین صاحب بی۔ اے۔ اور مولوی محمد اسلم صاحب جیراج پوری اسسٹنٹ ایڈیٹر ہونگے۔

علیگڈھ کالج پولٹکل سوسائٹی۔ یہہ جدید سوسائٹی مثل دیگر کالج کے علمی سوسائٹیون کے باضابطہ پرنسپل صاحب بہادر کی منظوری سے قایم ہوئی ہے۔ جسکے پریسیڈنٹ قاضی محمد جلال الدین صاحب اور سکریٹری مسٹر ایوب احمد انصاری مقرر کئے گئے ہین۔

**انعامی تقریرین۔** ہفتہ سویم برابر اسمین صرف ہوا مسٹر عبدالحلیم چودھری (انگریزی) مسٹر سید حسن برنی (اردو) مسٹر مظفر حسین خان (انگریزی) مرزا سید محمد عباس زیدی۔ آغا محمد یعقوب۔ محمد شریف انصاری۔ محمد رفیع۔ سید عبدالصمد۔ سید اشفاق حسین۔ سید سجاد علی انصاری نے میڈل یا انعامات حاصل کئے۔

**یونین کلب۔** وایس پریسیڈنٹ جدید مسٹر امیر احمد خان۔ سکریٹری مسٹر مظفر حسین لائبریرین مسٹر محمد نور الدین صوفی۔

**اسٹاف کلب۔** بموجودگی جنرل سکریٹری صاحب مسٹر ناظر حسن صاحب جائنٹ سکریٹری کلب کی صدر جلسگی مین جناب ڈاکٹر صاحب کی تحریک پر جناب خانصاحب میر ولایت حسین صاحب سال آیندہ کے لئے کلب ہذا کے پریسیڈنٹ مقرر ہوے۔

منٹو سرکل ٹیم نے بریلی ٹیم کو دو گول سے شکست دی۔

**کرکیٹ ٹیم۔** کالج کرکیٹ ٹیم نے میرٹھ اور دہلی کے معرکہ آرا ٹیمون کو دونون جگہ شکست دی۔ ہم تہ دل سے کرکیٹ کیپٹن یعنی صاحبزادہ میجر حمید اللہ خانصاحب پرنس آف بھوپال کو مبارکباد دیتے ہین۔

# ماڈرن انڈیا

مین کسی علم و فن کے مضامین محض رٹ لینے کا سخت مخالف ہون لیکن فن تاریخ کا وہ حصہ جسمین سنہ اور تاریخین یاد رکھنے کا سلسلہ لازمی ہوتا ہے اور جسکی تلاش مین امتحان کے قیمتی انفاس فضول ضایع ہوتے ہین اگر چلتے پھرتے کسی ترکیب سے سپرد حافظہ کردئے جاوین تو وقت کی کفایت شعاری سے کافی فایدہ ہوسکتا ہے۔ مین نے نقشہ پُری کی آسانی کے لئے بالفعل تین نظمین ترتیب دے دی ہین۔ اول مین تمام گورنر جنرلونکی فہرست ہے۔ دوسری مین انکے تقرر کی تاریخین۔ تیسری مین برٹش انڈیا کی تکمیل کی ترتیب جس مین ضروری جنگین بھی مضمر ہین۔ ضرورت شعری کے باعث انگریزی تلفظ مین تصرف کر لیا گیا ہے۔

## فہرست گورنر جنرلان ووایسران ہند

ہیسٹنگ[۱] اور کارنوالس[۲]۔ جان شور[۳] و ولزلی[۴] — بارلو[۵]۔ منٹو[۶] نے کی بعدش گورنر جنرلی

لارڈ[۷] ماٹرا۔ ایمرسٹ[۸] اور لارڈ[۹] ولیم بینٹنگ — لارڈ[۱۰] مٹیکاف۔ آکلینڈ[۱۱]۔ ایلنبرا[۱۲] اور ہارڈنگ[۱۳]

لارڈ[۱۴] لہوزی و کیننگ[۱۵]۔ ایلجن[۱۶] و لارنس[۱۷] و میو[۱۸] — لارڈ[۱۹] نارتھ اور پھر لٹن[۲۰] بعدش رپن[۲۱]۔ ڈفرن[۲۲] بریو

لینسڈون[۲۳] اور لارڈ ایلجن[۲۴] لارڈ کرزن[۲۵] ِ اجلال — لارڈ[۲۶] منٹو آجکل ہین ہارڈنگ[۲۷] بحر نوال

## سنین متعلق بالا بالترتیب

سنہ[۱۷۷۴] چوہتر اور پچاسی نوے[۹۳] تین اٹھانوے — پانچ[۱۸۰۵]۔ سات۔ اور تیرہ تیئیس۔ پھر اٹھائیس جانئے

۳۵ اور ۳۶۔ بیالس ہارڈنگ چوالیس[۱۸۴۴] چار — پھر ہین ۴۸ - ۵۶ پھر اٹھاون گر شمار

۶۲ اور ۶۴ - ۶۹ پھر ۷۲ یاد کر — سنہ ۷۶ - ۸۰ - ۸۴ اٹھاسی ہین مگر

یان تلک ہین لینسڈون اب چار سنہ باقی ہین بس    نوے چار۔ اور نوے نو۔ ۱۹۰۶۔ انیس سو دس

جلال

## تکمیل برٹش انڈیا

سورت بمبئی اور مدراس ۱۲۔ ۱۶۲ اتنالیس    چوبیس پرگنہ ۵۸ بسر کر ۵۹ مین ڈالا بیس
۱۶۱ مین بنگال لیا ۶۵ مین اڑیسہ اور بہار    ۹۲ مین سالم کو چھینا اور (شمالی سرکار) مدورا مالابار
ولیزلی نے مدراس بنایا لیا گڈاپہ اور دواب    کرناٹک تنجور کنارا۔ ٹھارہ سو کا کرو حساب
آگرہ۔ دلی۔ تین تین (احاطہ) پایا ماترا کا اب نمبر آیا    ۱۶ اکمایون ٹھارہ بمبئی ۲۶ مین آسام ملایا
چونتیس کرگ تینتالیس سندھ اور ۴۳ مین این ڈبلیو پی    ہاتھ آیا پنجاب۔ ستارا (احاطہ) پیگو۔ انچاس ۱۸۴۹ ڈلہوزی
۱۸۵۲ باون بعد ترپن ۱۸۵۳ آیا ناگپورا ور برار ملایا    چھپن اودھ۔ چھیاسی مین برھما پر باجا نقارا (بعہد)

جلال

## فتوحات اکبر اعظم از ۱۵۵۸ء تا ۱۵۹۴ء

لکھنو اور جونپور ۶۱۔ ۵۸ گوالیار    آٹھ اجمیر مالوہ۔ برہان پور باسٹھ کر شمار
راجپوتانہ بہتر۔ سندھ پندرہ ۱۵۹۲ بانوے    سنہ پچاسی کا شمیر قندھار سنہ چورانوے
نوے۔ چوراسی اڑیسہ اور اک گجرات ہے    سنہ چھہتر بنگلہ چیتور سات اور ساٹھ ہے

جلال

## شہنشاہ اکبر کا حلیہ

اوسط اندام و سیہ چشم و قوی۔ بازو دراز    بود پیشانی کشادہ۔ جرم بخش و سرفراز
مستعد شیرین زبان۔ طبع ظریف و ذی وقار    تارک لذات و شیر افگن دلیر و چشم باز

جلال

### I—II Year.

1. English-speaking Prize—Syed Mohamed Abbas Zaidi, II year.

2. English Extempore-speaking Prize—Agha Mohamed Yakub, II year.

3. Urdu-speaking Prize—Mohamed Rafi, II year.

4. Urdu Extempore-speaking Prize—Mohamed Sharif Ansari, II year.

M. E. BURNEY.

*Our Contemporaries.*—We beg to acknowledge with thanks the receipt of the following periodicals:—

For November-December: *The Students' Own Magazine.*

For December: *The Aligarh Institute Gazette, The Bareilly College Magazine, The Central Hindu College Magazine, The Collegian, The Comrade, The Madras Christian College Magazine, The Observer, The Ravi, Young India.*

host left for his room, and fetching a purse of five hundred sovereigns, presented it to me saying that I should use it in my time of need.

I declined it, however, saying that the kindness and the strict observance of the bonds of hospitality that he showed when he was able to revenge himself, needed no supplement."

Saffah was touched to his heart on hearing this story.

AZIZ ABBAS.

## THE SIDDONS UNION CLUB.

### ANNUAL SPEAKING COMPETITION RESULT,

### 1913.

*College Competition.*

1. Said-Morison English-speaking Medal—Abdul Halim Chaudhry, IV year.

2. Said-Morison Urdu-speaking Medal—Syed Hasan Burny, III year.

3. Harold Cox speaking Prize (1912)—Amir Ahmad Khan, III year.

4. Said-Morison English Essay Prize—Mozaffar Husain Khan, IV year.

*Class Competition.*

III—IV Year.

1. English-speaking Prize—Syed Abdus Samad, III year.

2. English Extempore-speaking Prize—Syed Ashfaq Husain, III year.

3. Urdu-speaking Prize—Sajjad Ali Ansari, III year.

4. Urdu Extempore-speaking Prize—Sajjad Ali, III year.

Oh! Commander of the Faith, I could hardly express the bewilderment I was in! I cursed my stars for the irony of my fate for taking refuge in the very jaws of death. The world grew dark in my eyes; the very elements, it seemed, were set against me. Recruiting all my sense, however, I prepared to face death rather than to continue such a miserable life, and asked him the name of his father and particulars about his murder. He related a true account of my story to the last.

I began: 'You have afforded me shelter under your roof and treated me generously. I owe you much and, I fear, I cannot any way repay you. It lies in my power to put you on the scent of your father's murderer.'

A live crimson rushed over his face and he assured me in a half-cry of a high reward of his favour and gratitude. I tore off my veil, saying, "Here is the culprit!" The young lord eyed me from head to foot, and exclaimed doubtingly: "True, your face bears a resemblance to that of Ibrahim's; I could even say it is the same." "It is the self-same man," said I. "I, cannot," said he, "believe your story, and I conceive that the hazardous, nomadic life has distracted your brain and you court death as propitious."

I did, however, successfully convince him of the truth, and identified my personality, giving as my witness, the particulars of the sad event. Once convinced, he plunged into a deep reverie, resting his head, on his knees, deep in thought, for a long time. Then he raised his head, a new expression dawning in his eyes and said, "You will be judged by one, who is unmistakably the best Judge, the most true. I have afforded you shelter and received you as a guest. The bonds of hospitality, to a believer, are ever unbreakable. Quit the place lest some ill-thought should accidentally get the best of me." With this my

for dear life, I began to devising some means to weather the storm as best as I could. The precious moments were growing fewer. I put on my rustic garb and took to my heels. In Kufa, to my disappointment. I could recollect no acquaintance from whom to crave shelter. Passing as I did hurriedly, I came upon a big expanse in the fore-front of which stood a stately mansion with spacious pre-mises around it. Without any hesitation I went to the main gate. There I stood, at my wits' end, not knowing what step to take next. A young lord, riding a grey Arab horse, with many of his own age as satellites, made his way in by the same entrance. His bearing and style marked him out to be the master. Getting close to me, he reined in his horse, read from my face the trouble and anxiety that hovered over me and with the characterstic benignity of his nation, he asked me my name and my purpose. My worn-out spirits broke. I melted into tears and said, in short, that my life was in danger and that I solicited shelter under a generous roof. He stepped in, leaving me outside in suspense. A servant, however, before long, showed me into a room, well furnished with every necessity. The man served me at the board with delicious dishes and the nobleman, too, visited me once every day, to inquire after my health and comfort. I was, however, at a loss to reason why he never asked me my name or any-thing about me, week followed week, still not a word of it.

He set out early in the morning and returned late in the day with a settled anguish on his face. One day I could not but ask him where he used to go that he daily returned dejected, as if after a hard day's labour.

*The nobleman.*—There is news afloat that Ibrahim, the murderer of my father, is in the vicinity. I go to get scent of him and to be avenged on him for my father.

## A GOLDEN DEED.

*(An Arab's hospitality.)*

With the exit of the Omiyads the Abbasides came to the helm of the Muslim democracy. When enough of the blood of the fallen house had been shed at the altar of the goddess of war, a general amnesty was proclaimed through the length and breadth of the country for them.

Ibrahim, son of Sulaiman, justly feared that his falling into their hands meant his instant death, hence his travels for such a long time in various disguises, through Iraq and Asia Minor. The proclamation was not hailed by any more propitiously than by him, who, indeed, felt tired of his life in such sore straits. He therefore with no further ceremony presented himself before Saffah, then the Caliph, for better or for worse.

Saffah proved, however, as good as his word and treated him with due regard for his birth and respect for his letters. Being asked to narrate his experiences during that time of ill luck, Ibrahim began :—

I had once shut myself up in a house, from the attic roof of which I could command a goodly sweep of the country and could rest my eyes on the pleasant country scenes surrounding me. On such occasions I veiled my face lest some passers-by should recognize me. Sitting one day on the alcove of the window, to my great bewilderment, I perceived, looming on the horizon an object that filled me with terror—the black colours of the Abbasides, advancing from Kufa to Hyra. Suspicion haunting my mind, I jumped immediately to the conclusion that they were sent against me, and my fear exaggerated the train of consequences : the prison, the torture, and above all the ultimate horrible death, that was staring me in the face. My hair stood erect and I shivered like an aspen leaf. Plucking up all my courage, however,

some hundreds of *convives*. Men of taste good enough for the understanding and enjoyment of M. Anatole France have quite a different ideal of dining. Their ideal, we say at a hazard, would be a dinner of not more than eight or ten persons, with no more noise than their own merriment or geniality might cause, in a room not too large, with servants not too many.

"Long and crowded tables, the clamour of a hundred voices striving to be heard by their neighbours, the simultaneous use of as many knives and forks, together with that inconvenience or discomfort which the best management in the world may minimise but cannot entirely remove from the concourse of so many diners—all that must detract sadly from the pleasure enjoyed by the person of taste in assisting at the welcome of an admired guest. Some more graceful and spiritual method could surely be devised: might not the presentation of a gift subscribed by those who would have dined, and who would assist at the ceremony (after dining in a fashion more agreeable to their taste), be such a method?

"Many a diner, we imagine, quite apart from his liking or disliking a large public dinner, has felt that the guineas the dinner cost might have bought some beautiful thing which the guest might have kept and enjoyed. It may be objected that the suggestion is materialistic; that we are urging a coarse principle of 'something to show for it'; that the memory of a social occasion and of brilliant speeches is a more spiritual possession than painting or statue. Yet the brilliant speeches scarcely need the inspiration of the dinner, and as for the social occasion, when more than twenty or so hosts entertain a guest it is plainly impossible for more than a small fraction of them to enjoy his society."

The lovers of the Graduates' Lawn have given a sigh of relief on the installation of an "Alladin" near it while many an unwary thinker has been saved the pleasures of a cold and unexpected bath in "the Kausar" tank by the posting of another near the Strachey Hall.

*    *    *    *

Some changes have taken place in the Presidents of the various sporting clubs. Mr. Fergusson takes over the charge of the Tennis Club from Dr. Zia-ud-din who will henceforth look after the Hockey Club. Mr. Gage guides the cricket. Messrs. Purves and Lias still remain Presidents of the Athletic Sports Club and the Foot-ball Club respectively.

*    *    *    *

On the 28th January Maulvi Sibt-e-Hasan Sahib of Lucknow delivered a sermon in the Strachey Hall on the Martyrdom of the Imams Hasan and Husain. There was a very large attendance; all the students being present.

*    *    *    *

Every well-wisher of Aligarh will be glad to hear of the withdrawal of the resignation of His Highness the Nawab of Rampur from the Visitorship of the College. A deputation consisting of ten of the trustees waited upon His Highness at Rampur: and were successful in persuading him to retain the office.

*    *    *    *

Regarding the week of banquets given in London recently in honour of M. Anatole France, the *Times* makes an interesting suggestion:—

"There is no need to depreciate conviviality and good cheer—far from it," says the *Times*, "but by men of good taste these things cannot be best enjoyed in dinners of

News comes of the opening of the Golden Tennis Club in the Morison Court. Mr. Lias and a number of guests were invited to an evening party on the occasion of its formal opening.

* * * *

Mr. Justice Shah Din, Professor Inayat-ullah, and the Raja of Jahangirabad visited the College recently. They were extremely pleased with what they saw and the Raja Sahib made a donation of Rs. 1,000 to the College Riding School.

* * * *

The Trustees' Meeting on the New Year's Day brought quite a large number of the trustees to Aligarh, but the College being closed on account of the Christmas holidays, they were not able to see it in its working aspect.

* * * *

Some steps are being taken to revive the Graduates' Association which had but an aerial existence of a couple of hours a few years back.

* * * *

We congratulate Mr. Sheikh Abdullah on the completion of the building of the Girls' Normal School Boarding House. Her Highness the Begam of Bhopal is expected to perform the opening ceremony in March.

* * * *

A photographic society has been started under the guidance of Dr. Wali Mahomed who is now doing all the 'spade work.' We wish the new club long life and a large measure of success. It should certainly become very popular, as notwithstanding the small subscription, it provides very material help to amateur photographers.

* * * *

of the country to join it. Sir Theodore had many kind words of advice to offer to his old pupils.

* * * *

We heartily congratulate Mr. Marris, on receiving the title of C.I.E. Mr. Marris has now been Collector of Aligarh for four years during which he has always taken a sincere interest in the affairs of the College.

* * * *

Mahomed Sadiq and Zia-ul-Hasan Alvi, the late Food Monitors, were, on the ve their laying down their office, "at home" to a large party to meet Mr. Dunncliff, the Supervisor of the Dining Hall, on 15th January on the Graduates' Lawn. Games were provided and an enjoyable afternoon was spent.

* * * *

League matches of the Cricket, Football, Hockey and Tennis Clubs are in full swing and are creating quite a healthy interest in all the sides of the houses.

* * * *

The Union Election is now a thing of the past. In the first two weeks of January all was excitement and we are right glad it was soon over. The following are the new officers for 1914 :—

| | | |
|---|---|---|
| Amir Ahmed | ... | ... *Vice-President.* |
| Muzaffar Husain | ... | ... *Secretary.* |
| Nur-ud-din | ... | ... *Librarian.* |

*Cabinet.*—Fazl-e-Amin, Hafiz Ashfaq Husain, Razam Rahman Mahmud, Aga Muhammad Yakub, Muhammad Hazik, Abdul Ghani, Saif-ud-din, H. Fyaz Ahmed, Qutub-ud-din Malik. We offer them hearty congratulations and trust they will do their level best to improve the union during their term of office.

* * * *

The Cricket Club is making steady progress under the new Captain, Sahibzada Hamid-ullah, who is very energetic and painstaking. The Kent County Champion, Mr. Fairservice, has been here for some time past and has considerably helped in putting the team into form. In December last the First Eleven had an extended and a very successful tour in Central India. On January 20th the team again went to Meerut and Delhi where they have given a good account of themselves. The Match at Delhi was most keenly contested and was won by our men who played a very plucky game. On the second day of the Match His Excellency the Viceroy and Lady Hardinge also came to watch the game when the members of our Team were presented to His Excellency. At the close of play both the teams were photographed with Sir Henry MacMoham in the centre. We heartily congratulate the Captain and the members of the club and wish them all good luck.

* * * *

The College Hockey Club is the happy winner of the Ram Lal Challenge Cup. On the team's return to Aligarh they were well received at the Railway Station. Subsequently the members of the Team and other friends of Hockey were entertained by the President of the Club, Dr. Zia-ud-din, at a dinner which was, in every way, a success. We join with their President in congratulating the Hockey Club and its Captain.

* * * *

On the occasion of the last Conference at Agra the Old Boys entertained Sir Theodore Morison, the late Principal of the College, at a lunch. It was a very successful function and old boys came from distant parts

[REGISTERED No. A-234.]

# THE ALIGARH MONTHLY.

VOL. XII. No. 1. } January 1914. { Annual Subscription, Rs. 4, Post Free. Single Copy, As. 6.

No. CONTENTS OF ENGLISH SECTION. PAGE.



Allahabad:

Printed by Bishambher Nath Bhargava, at the Standard Press.

Publisher:—David Auchterlonie, M.A., Professor, M. A. O. College, Aligarh.